بھی کہتے ہین مہا ہندی بولی مین بڑے کو کہتے ہین جیسے مہاراج یعنی بڑے راجہ یعنی بڑے بادشاہ سو مہادیو
کے معنے ہوے بڑے دیو یعنی سب دیوا ور جنون کے باپ یہہ اونکا خطاب ہے اصل نام سومان ہی **مولانا
عبدالرحمن چشتی** فرماتے ہین کہ امتِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم مین جن لوگون نے احوال اگلے زمانے کا
لکہا ہے اون سبہون نے اس بات پر اتفاق کیا ہی کہ زمانہ کے چار دَوْرے ٹھیرائے ہین اور لکہا ہے کہ پہلے
اور دوسرے دورے مین جنون نے اور عنصری دیوتون نے زمین مین بادشاہت کی ہے اور جو شریعت اللہ
تعالیٰ نے اونپر بھیجی تھی اوسپر عمل کیا ہے اور تیسرے دَوْرے مین دنیا کی کثرت سے اور اوسکے غلبہ سے اللہ
کے حکمونپر چلنا چھوڑ دیا اور گناہ کرنا شروع کیا اللہ تعالیٰ نے فرشتون کو حکم دیا کہ اونکو فنا کردو فرشتون
کی فوجین آسمان سے اوترین تمام جنون کو غارت کر دیا اونکے بعضے بچے جو معصوم تھے اونکو قید کر لیا اور
آسمان پر لیگئے اور سب قیدیون مین سے ایک عزازیل تھا جب اوسنے فرشتونکی صحبت مین پرورش پائی
اوسکا رتبہ یہانتک ہوپہنچا کہ اللہ تعالیٰ کی تخت کے پاس بیٹھکر تعلیم کرتا تھا فرشتونکی فوجونکے ساتھ آسمانسے زمین پر اوترکر حکم کرتا تھا
ساری زمین کو اوسنے اپنی حکومت کے نیچے کر لیا کبھی آسمان پر جاتا تھا کبھی زمین پر آتا تھا بیوقوفی کے باعث سے اوس کو
غرور پیدا ہوا کہ میرا رتبہ سب سے بڑا ہی یہانتک کہ اللہ تعالیٰ نے فرشتون سے فرمایا کہ مین زمین مین ایک نائب
بنانیوالا ہون **فائدہ** آکام المرجان مین ہی کہ ابن جریرؒ نے فرمایا کہ ہمسے فرمایا ابن حمیدؒ نے کہا کہ
ہمسے فرمایا یحییٰ نے جو واضح کے بیٹے کہا ہمسے فرمایا ابوسعید یحمدی اسمٰعیل نے جو ابراہیم کے بیٹے کہا کہ
ہمسے فرمایا سرار نے جو ابوالجعد کے بیٹے وہ شہر سے جو حوشب کے بیٹے اونہون نے فرمایا کہ ابلیس اون
جنون مین کا تھا جنکو فرشتون نے نکالدیا بعضے فرشتے اوسکو قید کرکے آسمانپر لیگئے مجہسے فرمایا علیؒ نے
جو حسین کے بیٹے کہا کہ ہمسے فرمایا نصر کے باپ احمد نے جو محمد کے بیٹے سرکہ بیچنے والے کہا ہمسے فرمایا
سعید نے جو داؤد کے بیٹے کہا کہ ہمسے فرمایا ہشیم نے کہ ہمکو خبر دی عبدالرحمٰن نے جو یحییٰ کے بیٹے وہ
موسیٰ سے جو نمیر کے بیٹے اور عثمان سے جو سعید کے بیٹے وہ سعد سے جو مسعود کے بیٹے اونہونے فرمایا
کہ فرشتے جنون پر جہاد کرتے تھے سو ابلیس قید کر لیا گیا او رچھوٹا تہا اور فرشتون کے ساتھ رہا اور
اون کے ساتھ اللہ کی بندگی کرتا تہا جب فرشتون کو حکم ہوا کہ آدم کو سجدہ کرین سب نے سجدہ کیا ابلیس
نے نمانا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اِلَّآ اِبْلِیْسُ کَانَ مِنَ الْجِنِّ یعنے ابلیس نے نمانا وہ جنون مین کا تھا
مولانا لکھتے ہین کہ تیسرے دَوْرے کے اخیر مین اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا کیا اور وہ
جو جنات ہین اور عنصری دیوتو نمین اگلے زمانہ کا احوال لکھنے والے ہین جیسے لشست اور بیاس وغیرہ
اونہون نے بہی زمانہ کے چار دَوْرے ٹھیرائے ہین پہلا زمانہ ست جگ کا یعنی سچا زمانہ جو سترہ لاکھ

اور بتیس ہزار برس کا تھا دوسرا زمانہ ترتیا کا جو بارہ لاکھ اور چھیانوے ہزار برس کا تھا تیسرا زمانہ دواپر کا جو آٹھ لاکھ چونسٹھہ ہزار برس کا تھا چوتھا زمانہ کل جگ کا جو چار لاکھ تبنتیس ہزار برس کا ہے +

**مولانا عبدالرحمن چشتی** فرماتے ہین کہ جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم جب مکہ سے مدینہ مین تشریف لائے اُسوقت سے اسوقت تک ایکہزار اکتالیس برس گزرے ہین اور کل جگ کے زمانہ سے چار ہزار سات سو تیئیس برس گذرے ہین مطلب یہ ہے کہ مولانا عبدالرحمن چشتی گیارہوین صدی مین تھے اُسوقت تک اتنے برس گزرے تھے اور آگے یہ بیان آویگا کہ زمانہ کل جگ کا قیامت سمیت مراد ہے جسوقت مسلمان لوگ بہشت مین جاوینگے کل جگ کا زمانہ تمام ہوگا **جناب شیخ** محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ فتوحات کے نوین باب مین لکھتے ہین کہ جن زمین مین حضرت آدم سے ساٹھ ہزار برس پہلے تھے اسکا مطلب یا تو یون ہے کہ ساٹھ ہزار برس پہلے تک کا حال اونکو معلوم ہوا اور اس سے پہلے کا نہ معلوم ہوا یا یہہ کہ برسون کا حساب کئی طرح پر ہے شاید کوئی حساب ایسا ہی ہو کہ لاکھون برس اوس حساب سے ساٹھ ہزار برس ٹھیرین **مولانا عبدالرحمن** چشتی لکھتے ہین کہ بعضے نادان آدمیون نے رام چندر اور کشن اور ارجن وغیرہ کو حضرت آدم کے اولاد مین سمجھا ہے یہہ بات بالکل غلط ہے کیونکہ رام چندر ترتیا کے زمانہ مین تھے اور بسشت نے اونکو برہما کی نسل مین لکھا ہے اور برہما ست جگ کے زمانہ مین تھے اور مہادیو بھی ست جگ کے زمانہ مین تھے ان دونون شخصون کو اللہ تعالی نے اپنی قدرت سے بن ماں باپ کے بنایا تھا برہما کو نور اور آگ سے بنایا اور مہادیو کو آگ اور ہوا سے بنایا اور حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش دواپر کے زمانہ کے اخیر مین ہوئی اور کشن اور رامچندر نے حضرت آدم کے اولاد کا زمانہ پایا ہی لیکن بیاس نے انکا پشت نامہ راجہ جدہ تک پہونچایا ہے اور راجہ جدہ بھی ترتیا کے زمانہ مین تھے اسی باعث سری کشن وغیرہ جدہ کو بنسی کہتے ہین بعضے کہتے ہین کہ نسل راجہ جدہ کی ماہتاب کی نسل سے تھی اور رامچندر آفتاب کی نسل سے تھے اور سلسلہ دونو فرقون کا برہما تک پہونچتا ہے اور برہما زمین کے فرشتون کا سردار ہے **فائدہ** مطلب یہ ہے کہ وہی عنصری دیوتہ جنکو اللہ نے نور اور آگ سے دونو سے بنایا ہے وہ ایک قسم کے جن ہین اونکو اسی واسطے فرشتہ کہا کہ اونمین نور کا بھی میل ہے اور ظفر مبین مین ہے کہ برہسپت دیوتون کا مرشد ہے اوسکی نسل مین جدہ بنسی ہین اونہین مین سری کشن جی بھی ہین یہان سے ہی ثابت ہوا کہ سری کشن جی دیوتاؤن کی نسل مین ہین **مولانا عبدالرحمن چشتی** لکھتے ہین کہ کشن اور ارجن کے زمانہ تک حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد کے لوگ ملک ہند مین نہین آئے تھے ہند کے سارے ملک مین جنات اور عنصری دیوتا پہیلے ہوئے تھے بیاس جی لکھتے ہین کہ کشن کا ظہور اسلیئے تھا کہ کنس دیتا کو

مار ڈالے اور مہابھارت کی لڑائی مین تمام قوم جنات کو اور عنصری دیوتا کے قوم کو ہلاک کرے کہ ہند کا ملک
اُن سے خالی ہو جاوے اور حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد کے لوگ آن کر اس مُلک مین اپنا قبضہ کرین
کہ زمانہ جنون کا تمام ہو چکا اُس زمانہ مین عنصری فرشتے کو دیوتہ بھی کہتے تھے اور منکھہ بھی کہتے تھے اور
نورانی فرشتونکو دیوتہ اور گن اور گندہرب اور جچھہ کہتے تھے اور جنون کو دیو اور دیت اور راچھس اور
دالو کہتے تھے اور انسانکو نل کہتے تھے خلاصہ یہہ کہ مہا دیو آلتشی جن تھے اور بھلے اور جیسے خوبیان اُنمین
اتنی تھین کہ اُنکی قوم مین اُنکی طرحکا کوئی نہتا اور اللہکا اکیلا ہونا خوب بیان کرتے تھے اور غیب کا حال اکثر
اللہ اُنپر کھول دیتا تھا اللہ تعالیٰ قرآن شریف مین فرماتا ہی وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا
لِیَعْبُدُوْنَ یعنی مینے جنون اور انسانون کو اسلیئے بنایا ہے کہ مجکو پوجین اس آیت مین صاف دلیل ہے
اس بات پر کہ جنون مین بھی بڑے بڑے خدا پرست اللہکے پہچاننے والے ہین اب سنو کہ ست جگ کے
تمام زمانہ مین جو پہلا دورہ تھا عنصری دیوتون نے اور جنون نے نہایت عیش اور خوشی مین اپنے عمر
کاٹی کسی طرح کا رنج اور مصیبت انہون نے نہین اُٹھایا اس باعث سے اُنکے دلونمین غرور سما گیا دنیا کی
مزون مین مست ہوے دوسرا دورہ یعنی ترتیا کا زمانہ جب تمام ہونے لگا اُن لوگون نے اللہکے حکم کے
برخلاف برے برے کام کرنے شروع کیئے اُسوقت مہا دیو نے اُنسے فرمایا کہ اگر اپنی بہتری چاہتے ہو
تو اللہ کی شریعت کو مت چھوڑو نہین تو اپنے کیے سے پشیمان ہوگے وہ لوگ دنیا کے غرور کے نشے مین
ایسے مست تھے کہ اُنہون نے مہا دیو کی نصیحت کا ذرا بھی خیال نکیا مہا دیو نے اُن سے ناراض ہو کر اُن
فسادی اور شریرونکو یون فرمایا کہ ہشیار رہو کہ اگر اللہ چاہیگا دواپر کے زمانہ کے اخیر مین اللہ تعالیٰ
ایک شخص کو پیدا کریگا کہ وہ ساری زمین مین تمہارا نام و نشان نچھوڑیگا مہا دیو یہہ بات فرما کر کیلاس
پہاڑ کی طرف تشریف لیگئے اور اپنے مقام مین جا کر آرام لیا ایکدن پاربتی نے مہا دیو کو خوش دیکھا اور
عرض کیا کہ آپ نے فرمایا تھا کہ دواپر کے زمانہ کے اخیر مین اللہ تعالیٰ جو بڑا حکمت والا اور بڑا قدرت والا
ہے وہ ایک شخص کو پیدا کریگا جو سارے دیو دیت وغیرہ کو فنا کر کے ساری زمین مین اپنا قبضہ کریگا
جسوقت سے مینے یہہ بات سُنی ہے مجکو بڑی حیرت ہے اب حقیقت کو بیان فرمائیے کہ وہ قادر برحق اُس شخص کو
کس طرح پیدا کریگا مہا دیو نے پاربتی کو اِن باتون کے پوچھنے سے منع فرمایا چونکہ عورت کی عقل ناقص ہے
منع کرنے سے کچھ فائدہ نہوا پاربتی نے نہایت ہٹ کی کہ جبتک بیان نفرمائیگا مین اپنے قالب مین جان کو
نرکھونگی مہا دیو کو اپنی بی بی سے بڑی محبت تھی لاچار ہو کر اُنہون نے کہنا شروع کیا اوسوقت نشست
تھی کیلاس پہاڑ کے نیچے اللہ کی بندگی مین مشغول تھے جو سوال و جواب مہا دیو اور گورا پاربتی کے آپسمین

ہوتے تھے لشبست من چونکہ مہادیو سے نہایت محبت رکھتے تھے وہ اُن سب باتونکو ذرا ذرا لکھتے جاتی تھے
چنانچہ سُونت اور سُونگ جو مقام نیمکھارین اپنی قوم مین بڑے علم والے اور کامل تھے اور دنیا سے الگ ہو کر
اللہ کی بندگی مین مشغول تھی وہ دونون باتونکو لشبست من کی زبانی نقل کرتے ہین وہ باتین یہ ہین بغیر
گھٹانیکے اور بغیر بڑہانیکے ترجمہ اشلوک کا لکھا جاتا ہے **مولانا عبدالرحمن چشتی** فرماتے ہین کہ اول
چاہاتھا کہ اُن اشلوکون کو بعینہ لکھدون لیکن کسی کی سمجھہ مین نہ آتا اس باعث سے نمونہ کے طور پر ایک اشلوک
لکھدیا باقی اشلوکونکا ترجمہ لکھا گیا کہ ہر شخص بے سوچی معلوم کرلے ایک اشلوک یہ ہے اَدمانہ پرتٗ بُودَاوبٗتٗ
سوبچہہ نیل کنتھی لشبست منیا کو تلقہا اوتر کہندی ندہیہ ایسنو مہادیو فرماتے ہین کہ اے پاربتی دواپر کے
زمانہ مین عجائب غرائب معاملے ظاہر ہونگے وہ قادر برحق جو سب سے نرالا ہی نارد کو حکم فرمادیگا کہ وہ گن یعنے
فرشتہ جسکا نام سابدہی ہے اوس سے کہدے کہ زمین پر جاکر ایک مٹھی خاک لادے اور اوس خاک کو برہما
کے حوالہ کرے **مولانا عبدالرحمن چشتی** لکھتے ہین کہ اُن لوگونکی بولی مین برہما اللہ کے
حکم سے خلقت کے بنانیکے لیئے مقرر ہے اور نارد بھی دیوتہ یعنی فرشتہ ہے جو اُس قوم کے کاملون پر اوترتا
تھا مہادیو نے فرمایا کہ پھر نارد جاکر اللہ کا پیغام اوسکو پہنچادیگا اور کہیگا کہ قادر برحق نے کمال محبت سے
یہہ خدمت تجکو فرمائی ہے وہ چاہتا ہے کہ اُس خاک سے ایک شخص کو پیدا کرے جب نارد نے بات تمام
کی سابدہی فرشتہ کے دلمین خیال آیا کہ نہین معلوم نارد اپنی طرف سے کہتا ہے یا اللہ نے یہی حکم فرمایا ہے
تحقیق کرنیکے واسطے وہ اللہ کے ذات پاک کی طرف رجوع ہوا کہ مَین حاضر ہون کیا حکم ہوتا ہے جو کچہ
حکم ہو وہ کام ابھی پورا کرون بغیر تالو اور زبان کے آواز آویگی کہ جو کچہ ہمنے فرمایا تھا وہ اُسنے تجہسے کہا
تو کلال یعنے کمہار چار صورت والے کے یعنی برہما کے آگے جا اور اُس سے کہہ کہ ایک شخص کو ٹھیک درست
کرکے بنادے کہ بہت زور والا اور خوبصورت آگ کی طرح چہرہ ہو یعنی اتنا حسن اور جمال اور کمال رکھتا ہو
کہ کوئی اُسکی طرف دیکھہ نسکے اور پہلا نام اُسکا دنجا ہوگا اور دوسرا نام اسکا آدم ہوگا جب برہما اوسکے
قالب کو موجود کریگا مین اُسکو ایسی قبولیت دونگا کہ تمام خلقت کے لوگ اُسکی تعظیم کرین گے اس اثنا مین
پاربتی نے مہادیو سے کہا کہ جس شخص کے اسطرح کے کمال اُس قادر مطلق نے بیان فرمائے وہ کسوقت
پیدا ہوگا مہادیو نے فرمایا کہ دواپر کے زمانہ سے تین ہزار سال باقی رہین گے جب آدم پیدا ہون گے
اے پاربتی وہ گندہرپ یعنے فرشتہ آسمان سے زمین پر آکر کہیگا کہ اے ماے زمین ایک مٹھی خاک اپنی
مین سے دے زمین اُسکو جواب دیگی کہ اے بیٹا مین ہرگز تجکو مٹی نہین دونگی مجکو معاف رکھہ کہ وہ
چاہتا ہی کہ ایسا شخص مجسے پیدا کرے جو بہت گناہ کرے گا نہ جگ کریگا نہ دان دیگا نہ برت کریگا نہ تیرتہ جاویگا

**فائدہ** چار صورت کے یہ معنے ہین کہ برہما کے چار سر ہین جیسا کہ ہندؤون کی کتابون مین لکھا ہے اس مین کچھ تعجب کی
بات نہین ہے اور ان لفظون کا مطلب یہ ہے کہ آدم کی اولاد مین ایسے لوگ بھی ہونگے جو جگ یعنی نماز نہین
پڑہین گے اور دان یعنی زکوۃ نہین دین گے اور برت یعنی روزہ نہین رکھین گے اور تیرتھ یعنی زیارت کو
نہین جاوین گے یعنی جو مقام زیارت کے اونکے لئے مقرر ہوئے ہین جیسے کعبہ اور بیت المقدس ان مقامون
مین بہت لوگ نہین جاوین گے اور اللہ کے لیئے نماز اور روزہ بھی نہین کرین گے اور اوسکے نام پر بھی
نہین دین گے مہادیو فرماتے ہین کہ یہ وہ جیو یعنے فرشتہ زمین کی باتین سنکر اپنے گر آسمان پر جاویگا اور
اپنی جگہہ پر کھڑا ہوگا اور اس احوال کو اللہ تعالی کے سامنے عرض کریگا آنبو قدرت والا اور برحق جیو ڈالنے
والا ہی جم ہے یعنی روح کے نکالنے والے فرشتے سے فرماویگا کہ تونے دیکھا یہہ گن یعنے فرشتہ خاک زمین کی
نہ لایا اور جو نکالنے والا کہیگا کہ مین خاک لاتا ہون اسیوقت آسمان سے زمین پر گر پڑیگا جسطرح مینہہ کا
قطرہ جلدی سے گر پڑتا ہے اور زمین کی رضامندی کے بغیر اپنا بایان ہاتھ لمبا کرکے ایک مٹھی خاک لیکر
برہما کے آگے جاویگا برہما کہیگا شاید تو جم ہے کہ تونے یہہ کام کیا کہ بن رضامندی زمین کے تو مٹی لایا
وہ فریاد کررہی ہے مین اس مٹی سے قالب بناؤن وہ کسطرح برکت والا ہوگا روحون کا نکالنے والا
جواب مین کہیگا کہ اے قادر برحق تونے جو کچھ حکم فرمایا مین بجالایا تجکو جو قالب بنانیکا حکم ہوا ہے تو بلا
اونکراہت کر کہ اسمین کچھ فائدہ نہین **فائدہ** جیسی مہادیو نے خبر دی تھی ویسا ہی ظاہر مین آیا
**مولانا محمد شبلی** حنفی آکام المرجان مین لکھتے ہین کہ امام ابن جریر نے لکھا ہے کہ ہمسے فرمایا موسی ابن
جو ہارون کے بیٹے اونہون نے اپنی سند ابن عباس اور ابن مسعود تک اور جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی اور
اصحابون تک پہنچائی کہ اللہ تعالی نے حضرت جبرئیل کو زمین کیطرف بھیجا تاکہ اسمین سے مٹی اللہ کے پاس
لاوین زمین نے کہا مین تجہسے اللہ کی پناہ مین آتی ہون کہ تو مجہہ مین سے کچھ بہت لے وہ پلٹ گئے اور
اسمین سے کچھہ نہین لیا اور عرض کیا اے رب اوسنے پناہ مانگی مینے اسکو پناہ دی پہر اللہ تعالی نے میکائیل
کو بھیجا زمین نے ان سے بھی پناہ مانگی اونہون نے پناہ دی اور پلٹ گئے جسطرح حضرت جبرئیل نے کہا تھا اونہون نے
بھی کہا پہر اللہ نے ملک الموت کو زمین کیطرف بھیجا زمین نے ان سے بھی پناہ مانگی انہون نے فرمایا مین بھی اللہ
کی پناہ مین آتا ہون اس بات سے کہ پلٹ جاؤن اور اوسکا حکم بجا نہ لاؤن انہون نے زمین کے اوپر سے مٹی
لی اور ملادی ایک جگہ سے نہین لی انہون نے مٹی سرخ اور سفید اور سیاہ مین سے لیا اسی لیے آدم کے بیٹے
کئی کئی طرح کے ہوئے پہر وہ اس مٹی کو لیکر چڑہ گئے اور مٹی کو بھگویا یہانتک کہ چکنی مٹی ہو گئی ایسا معلوم ہوتا ہے
کہ شاید یہی نام حضرت جبرئیل کا ہے یا حضرت میکائیل کا ہر زبان مین فرشتون کے نام الگ ہین جم

اُس زمانہ میں جناب ملک الموت علیہ السلام کا نام ہے مہادیو فرماتے ہیں کہ اے پاربتی وہ تین ہزار سال جو دواپر کے
زمانہ سے باقی رہیں گے اونمیں سے پانسو برس برہما کو قالب کی ٹھیک کرنے میں گذرینگے پاربتی نے پوچھا
کہ قالب جو پانسو برس میں بناویگا اُس خاک کو کس پانی سے گوندہیگا اور کس آگ میں پکاویگا میں حیران ہوں
جلد جواب فرمایئے مہادیو نے فرمایا کہ اے میری بی بی اُس قادر برحق کے پیشانی سے پانی ٹپکے گا اوس
پانی سے وہ خاک گوندہی جاویگی اور وہ آگ جو برہما کے آگے امانت رکھی ہے اُس آگ سے پکاویگا فائدہ
پیشانی کا لفظ جو اللہ تعالیٰ کے حق میں آیا ایسی لفظیں قرآن اور حدیث میں بہت ہیں اللہ کا منہ اور اُسکا ہاتھ
اور اُسکا قدم سب جگہہ یہہ مطلب سمجھنا چاہیئے کہ بندوں کا سا منہہ اور بندونکا سا ہاتھ نہیں بندونکا سا قدم
نہیں ہم نہیں جانتے کہ اُسکا منہ کیسا ہے اور ہاتھ اور قدم کسطرح کا ہے کیونکہ ہم یہ نہیں جانتے کہ وہ آپ
کسطرح کا ہی ایسے یہہ سمجھنا چاہیئے کہ وہ پانی بہی اللہ کا بنایا ہوا ہے پیشانی سے ٹپکنے کا یہ مطلب نہیں کہ
معاذ اللہ خود بخود ٹپکیگا بلکہ مطلب یہہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے پاس اپنی قدرت سے اُس پانی کو موجود
کردیگا کہہ دیگا موجود ہوجا وہ موجود ہوجاویگا اپنی ذات پاک کی پیشانی کے پاس اوس پانی کو اپنی
قدرت سے موجود کرکے فرشتوں کے پاس ٹپکا دیگا مہادیو فرماتے ہیں کہ تمام قالب آدم کا برہما اپنے
ہاتھ سے بنا دیگا لیکن سر اور منہ کے بنانے میں برہما حیران رہیگا اُسوقت وہ قادر برحق غیب سے اپنی
قدرت کا ہاتھ ظاہر کرکے آدم کے چہرے کو اپنے ہاتھ سے بنا دیگا اُسوقت برہما اُس حال کو دیکہکر
جدا ہوجاویگا اور ادب سے کہڑا ہوجاویگا بعد اوسکے ایک دوسرا ہاتھ آدم علیہ السلام کے سر پر ظاہر ہوگا
پہر وہ قادر جسکو منہ کچھ قدرت ہے اور اُسکی طرح کا کوئی نہیں ہے وہ قادر برحق آدم کے سر پر ہاتھ
رکہکر اپنی قدرت کے منہ سے آدم کے کان میں ہوا پھونک دیگا وہ خاک جو قالب کے درمیان میں ہوگی
باہر اوڑ جائیگی اور پھونکنے کے وقت اچھی آواز آدم کے بدن میں ظاہر ہوگی اور وہ ذات پاک جسکی
طرح کا کوئی نہیں ہے آدم کے سر سے پاؤں تک اُسکے بدن کے تمام ٹکڑوں میں اپنی ذات کا سایہ ایسا ظاہر
کریگا کہ خود تمہہ ہوگا فائدہ روح کو بہی اللہ ہی نے بنایا ہے جسطرح بدن کو بنایا ہے روح بہی ہوا
کی مانند ہے ہوا کے پھونکنے کا یہ مطلب ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جو روح آدم علیہ السلام کی بنائی اُس روح کو
اپنی قدرت کے منہ سے آدم کے بدن میں پھونک دیگا اور جسوقت اپنے بنائی ہوئی روح کو آدم کے بدن
میں پھونکیگا اُسوقت اللہ تعالیٰ اپنی ذات پاک کا نور بہی آدم کے اوپر اُسکے سر سے پانون تک ظاہر
کریگا اُس نور آدم کو گھیر لیگا یعنی جسم کو اور روح اور دلکو سبکو گھیر لیگا جسطرح اُسنے اپنی ذات پاک کو
اپنے جسم پر ظاہر کیا ہے اُسطرح جسم اپنے تئیں آدم کے تمام جسم اور روح پر ظاہر کرے گا بہت سی

بیوقوف لوگ اس جگہہ پر دھوکھا کھاتے ہین رُوح کو کہتے ہین معاذ اللہ اللہ کی بنائی ہوئی نہین ہے
خود اللہ ہی بول رہا ہے رُوح کو اللہ سمجھے ہوئے ہین وہ لوگ بیشک بے ایمان ہین اور کافر ہین اللہ تعالے
نے جو قرآن شریف مین فرمایا ہے نَفَخْتُ فِيهِ مِن رُّوحِي یعنی پھونکون مین اُسمین اپنی رُوح کو
یعنی اپنی بنائی ہوئی رُوح کو یعنی سب فرشتون سے فرمایا کہ آدم کو مٹی سے بنانیوالا ہون پہر جب اُسکو ٹھیک
کر چکون اور پھونکون اُسمین اپنی رُوح کو یعنی اپنی بنائی ہوئی رُوح کو تو تم اُسکے آگے سجدے مین گر پڑو اپنی
رُوح کا مطلب بے ایمانون نے یہہ سمجھا ہے کہ خود اللہ آپ آدم مین سما گیا اپنی رُوح آدم مین ڈالدی وہ لوگ
کہتے ہین کہ بولتے کو پہچانو ہر ہر گھٹ مین اللہ ہی بول رہا ہے یا اللہ بے ایمانونکو ایمان دے تیری رحمت بہت
بڑی ہے پردے غفلت کے اُٹھا دے کہ تیری بنائی چیزون کو الگ اور تجکو الگ پہچانین آمین جو لفظ
اللہ نے حضرت آدم کے حق مین فرمایا ہے وہی لفظ حضرت عیسیٰ کے حق مین بھی فرمایا ہے حضرت
مریم جو حضرت عیسیٰ کی ماں ہین اُنکی ذکر مین اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَنَفَخْنَا فِيهَا مِن رُّوحِنَا
یعنی پھونکدی ہمنے اُسمین یعنی مریم مین اپنی رُوح مطلب یہ ہے کہ حضرت عیسیٰ کی رُوح جو اللہ کی بنائی
ہوئی ہے وہ رُوح اللہ نے حضرت مریم مین ڈالدی حضرت مریم سے حضرت عیسیٰ کو بن باپ کے
پیدا کر دیا نصاریٰ اس جگہ یہہ مطلب سمجھتے ہین کہ معاذ اللہ اللہ نے خود اپنی رُوح حضرت مریم مین
ڈالدی اور خود آپ ہی اُنکے پیٹ مین پیدا ہوا جو بات نصاریٰ نے حضرت عیسیٰ کے حق مین کہی
وہی بات نام کے مسلمانون نے ہر ہر آدمی کے حق مین کہی اِن بے ایمانون نے نصاریٰ کے بھی کان
کاٹے اس زمانے کے بے ایمان فقیر کہتے ہین کہ اگلے زمانہ کے جتنے کامل درویش تھے معاذ اللہ سب کا
یہی عقیدہ تھا سب جھوٹون کا یہی قاعدہ ہے کہ بڑے بڑے سچّے لوگون پر تہمت جوڑتے ہین اور
کہتے ہین وہ سب ہماری راہ پر تھے جسطرح نصاریٰ نے حضرت عیسیٰ کی باتون کا مطلب بدل رکھا ہے
اسی طرح ان بے ایمانون نے اگلے اولیاؤن کی باتون کا مطلب بدل رکھا ہے اس مقام مین دیکھو
مہادیو نے پہلے ہوا کے پھونکنے کا بیان فرمایا یعنے وہ رُوح جو اللہ نے بنائی ہے اُسکے پھونکنے
کا ذکر کیا پہر دوسری بات اور بتائی کہ اُسوقت اللہ تعالیٰ اپنا نور بھی آدم کے اوپر پھیلاویگا رُوح کا
بدن مین ڈالنا الگ بات ہے پہر اپنے نور کا آدم علیہ السّلام کے تمام بدن پر اور رُوح پر ظاہر کرنا یہہ
دوسری بات ہے اللہ تعالیٰ قرآن شریف مین قیامت کے ذکر مین فرماتا ہے وَأَشْرَقَتِ
الْأَرْضُ بِنُورِ رَبِّهَا اور چمک اُٹھی گی زمین اپنے رب کے نور سے یعنی قیامت کے دن اللہ تعالیٰ
اپنے حساب لینے کے لیئے زمین پر آویگا اُسکے نور سے زمین روشن ہوجاویگی اسیطرح سمجھنا چاہیئے

کہ جب اللہ اپنی بنائی ہوئی روح آدم علیہ السلام کے بدن پاک مین ڈالنے کیلیئے آدم سے نزدیک ہوا اُسوقت
اپنا نور حضرت آدم کے تمام جسم پر اور روح پر پہیلا دیا حضرت شیخ فریدالدین عطار اللہ اُنکے درجے بلند
فرمائے اس جگہہ فرماتے ہین **شعر** گر نبودے ذات حق اندر وجود ۞ آب و گل راکے ملک کردے سجود
یعنی اگر اللہ کی ذات پاک کا نور اُسوقت حضرت آدم کے جسم پاک پر اور روح پر ظاہر نہ ہوتا تو فرشتے پانی
اور مٹی کو کب سجدہ کرتے اسکا مطلب یہہ کہ اللہ نے جو فرشتون کو حکم کیا کہ تم آدم کے آگے سجدہ کرو یعنی
آدم کی یون تعظیم کرو اس مین یہ حکمت تہی کہ اللہ نے اپنی تجلی کو اُسوقت حضرت آدم کے جسم اور روح
پر ظاہر کیا تھا حضرت آدم کو جب یہ مرتبہ دیا تو فرشتون کو حکم کیا کہ تم آدم کو سجدہ کرو دیکہو اس مٹی
اور پانی کا یہ رتبہ ہے کہ مینے اپنا نور اسپر ظاہر کیا ہے اس باعث سے یہ مٹی اور پانی لائق تعظیم کے ہوگیا
جسطرح کعبہ پر اللہ نے اپنا نور ظاہر کیا اور کعبہ کے حق مین یہ حکم کیا کہ اوس کے آس پاس پھرو اور جسطرح
اللہ نے اپنی ذات پاک کو اپنے عرش پر ظاہر کیا اور اپنا خاص مقام ٹھیرا دیا اس باعث سے فرشتے
عرش کے آس پاس پھرتے ہین محمدی شریعت مین سجدہ اپنے سوا اور کسی کے لیئے نہین فرمایا کعبہ کی تعظیم
کے لیئے اُسکے آس پاس پھرنا مقرر کردیا اور یہ حکم فرمایا کہ جب اللہ کے لیئے نماز پڑہو تو اپنا منہ کعبہ کی
طرف کرلو کیونکہ اللہ نے اپنا خاص نور اُسپر ظاہر کیا ہے اللہ کے لیئے سجدہ اور رکوع کرو اور نماز پڑھو
کعبہ جو اُسکا خاص گھر ہے تم اُسکے آس پاس گہومو اللہ کا نور جو کعبہ پر ظاہر ہوا اس سے کعبہ خدا نہین
ہوگیا جو کوئی کعبہ کے لیئے نماز پڑھے گا کافر ہوجائے گا حضرت موسیٰ کے وقت مین طور پہاڑ پر اللہ
نے اپنا نور ظاہر کیا پہاڑ ڈھے پڑا حضرت موسیٰ بیہوش ہوکر گر پڑے اور ایکبار اللہ نے ایک درخت
مین سے حضرت موسیٰ کو پکارا ورن سے باتین کین جو کوئی اُس درخت کو خدا سمجھے وہ کافر ہے اسیطرح
حضرت آدم علیہ السلام کے جسم پر اور روح پر اللہ نے اپنا نور ظاہر کیا اس سے اُنکی روح خدا نہین ہوگئی
اور جسم بھی خدا نہین ہوگیا جو کوئی کہے کہ اُنکی روح اللہ کی بنائی ہوئی نہین خود خدا سما گیا ہے جو یہ سمجھے وہ
کافر ہے اور جسنے کہا کہ جسم اور روح دونو کو اللہ نے بنایا پہر اللہ نے اپنا نور جسم پر اور روح پر ظاہر کیا جسنے
یون سمجہا وہ دین محمدی پر قائم ہوا یا اللہ اس فساد کے وقت کی آفتون سے ہمارا ایمان بچائیو آمین ۔
**مولانا عبدالرحمن چشتی** اس رسالہ مین دوسری جگہ لکھتے ہین کہ اگلے ہندوؤن مین اوتنان چارج
اپنی کتاب کماںجال مین جمن کی بات کو رد کرتا ہے کیونکہ جمن کہتا تہا کہ معاذ اللہ روح کو کسی نے نہین بنایا
ہے خود بخود آتی ہے اور جاتی ہے اوتنان چارج اس بات کو رد کرتا ہے اور کہتا ہے کہ تو بولا کرتا ہے مخلوق
آتمان اور برم آتمان سو مخلوق یعنے پیدا کیئے ہوئے آتمان اسی روح کو کہتے ہین اور برم آتمان

ہما کو کہتے ہین جو ہمیشہ سے ہی مطلب یہ ہی کہ جس کافر تھا رُوح کو کہتا تھا کہ اللہ کی بنائی ہوئی نہین سو برہماجی
نے اُسکا کفر توڑا اور اُسکو خوب قائل کیا یہ جو مہادیو نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ چہرہ حضرت آدم کا اپنے
ہاتھ سے بنا دیگا پھر دوسرا ہاتھ اُن کے سر پر رکھکر تو اُنکو یعنی اپنی بنائی ہوئی رُوح کو اُنکے بدن مین
پھونکیگا اُسکے موافق قرآن مجید مین بھی فرمایا ہے خَلَقْتُہٗ بِیَدَیَّ یعنی بنایا مینے اُسکو اپنے دونو ہاتھون
سے یہان بھی وہی بات یاد رکھنا چاہئیے کہ ہم نہین جانتے کہ اللہ کا ہاتھ کیسا ہے اتنا جانتے مین کہ کسی بندے
کا سا ہاتھ نہین مہادیو فرماتے ہین اے پاربتی دواپر کے زمانہ کے موافق وہ بڑے عمر پاوے گا اور تمام
خلقتون مین ساری خلق سے بہتر ہوگا اُسکی آنکھین نیلوفر کے پھول کیطرح پر کھلی ہوئی ہون گی اور اُسکا
چہرہ چودھوین رات کے ہزار دن چاندون کے برابر روشن ہوگا **فائدہ** یہ جو فرمایا کہ دواپر کے
زمانہ کے موافق اسکا یہ مطلب کہ جیسے عمرین اوّل اوّل جگون کے وقت مین یعنی ست جگ مین ہوتی تہین
ویسی لمبی عمر تو اُسکی نہین ہوگی لیکن دواپر کے زمانہ کے مناسب بڑی عمر ہوگی سو حضرت آدم علیہ السلام
نے ہزار برس کی عمر پائی جیسا حدیث محمدی صلے اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے اور ابن اثیر رح نے تاریخ
کامل مین لکہا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام خوبصورت تھے اُنکی اولاد مین سوا حضرت یوسف علیہ السلام کے
اور کوئی اُنکی طرح کا نہین تھا مہادیو فرماتے ہین کہ اے پاربتی پر برہما جب اللہ کی ذات پاک کا نور آدم
کی ہستی مین یعنی جسم اور رُوح مین ظاہر دیکھیگا بے اختیار ہو کر اپنے تئین آپ ہی آدم کے نثار کر کے
اُنکو سجدہ کریگا اے پاربتی اُسوقت اُس قادر برحق کا حکم خلقتون کو ہوگا کہ آدم کو سجدہ کرو سارے دیوتے
اور مُن اور رکہیسر اور منکہہ اور دیت اور راچہس وغیرہ سب ایکبار سجدہ مین مُنہ لاوینگے اے پاربتی جب
ساری خلق کے سب لوگ آدم کے سجدہ مین منہ لاوینگے ایک دیوتہ جسکا نام ہنوت ہے یعنی عزازیل
وہ سجدہ نہین کریگا اور رشک کے غلبہ سے آدم علیہ السلام کی حقارت مین زبان کھولیگا کہ یہہ تو سب
خلق سے بدتر ہے کیونکہ ہماری خلقت آگ سے ہے جو پاکیزہ عنصر ہے اور اُسکو خاک کثیف مُردار سے
بنایا ہے پھر وہ سارے دیوتون سے کہیگا کہ اے عزیزو انصاف کرو مین کیونکر اُسکو سجدہ کرون اے
پاربتی ہنوت جان بوجھکر اپنے تئین اُس بڑے قادر دانا کے حکم کے برخلاف کریگا کیونکہ سارے دیوتے
خود دیکھینگے کہ اُس بڑے قادر نے آدم کو اپنے ہاتھ سے بنایا اور اپنے نور کو اُسکے قالب مین پھونکیگا
پھر بھی وہ سجدہ سے انکار اور نافرمانی کریگا **فائدہ** یہان جو یہ لفظ ہے کہ اپنے نور کو اُسکے قالب
مین پھونکیگا اُسکا یہ مطلب کہ رُوح جو اللہ کی بنائی ہوئی ہے اُسکو یہان یون کہا کہ اپنا نور یعنی اپنا بنایا ہوا
نور جیسے رُوح کو اللہ نے فرمایا کہ میری رُوح یعنی بنائی ہوئی رُوح اور رُوح کو نور اسلئے کہا کہ رُوح نورانی

اور روشن چیز ہے خصوصاً خاص بندون کی روح جسکو وہان ہوا کہا تہا اُسی کو یہان نور کہا یہ توف لوگ ایسے ہی لفظون سے دہوکا کہاتے ہین اور شرک مین پہس جاتے ہین یا اللہ شرک اور کفر سے بچائیو آمین ہمارے پیر فرماتے ہین کہ برہما یہ حال دیکھکر سب دیوتون سمیت اُسکو سجدہ کرینگے اور بہوت غرور اور نادانی کے غلبہ سے اپنے تئین آپ بڑا سمجہیگا نہ آسمان پر نہ آسمانون کے آسمان پر یعنی عرش پر اور نہ برہما کے مقام مین اور نہ ہمارے مقام مین اور نہ دیوتہ کے مقام مین اور نہ گندہرپ کے یعنی فرشتون کے مقام مین اور نہ کہ سہ دن کے یعنی درویشون کے مقام مین اور نہ راجاؤن کے آگے اور نہ جوگیون کے آگے کوئی شخص اُسکو جگہہ نہین دیگا وہ درمیان آسمان اور زمین کے سرگردان رہیگا اے پیارے غرور سب بلاؤن سے بڑی بلا اور سب عیبون سے بدتر ہے عقلمند وہ ہے کہ اللہ کی ذات پاک کو حاضر ناظر جانکر سب چیزون کے ساتھ ادب سے رہے جو اُسنے آدم علیہ السلام کو حقارت کی نظر سے دیکھا دوزخ مین جاویگا **فائدہ** جیسا ہمارے پیر نے خبر دی ہے ویسا ہی ظہور مین آیا معلوم ہوا کہ بہوت نام ابلیس کا ہے اللہ تعالیٰ نے یہہ قصہ قرآن شریف مین بہت جگہہ پر بیان فرمایا ہے کہ ہمنے فرشتون سے کہا کہ آدم کو سجدہ کرو سب فرشتون نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے نہ مانا اور گھمنڈ کیا اور وہ کافر مین سے ہوگیا اللہ نے فرمایا اے ابلیس تو نے کیون سجدہ نکیا اُسکو جسکو مینے اپنے دونو ہاتہون سے بنایا ابلیس بولا مین اُس سے اچہا ہون تو نے مجکو آگ سے بنایا ہے اور اُسکو مٹی سے بنایا ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا نکل دور ہو تجہپر میری پھٹکار ہے انصاف کے دن تک ابلیس بولا اے رب مجکو ڈہیل دے اُس دن تک کہ لوگ اُٹھائے جائین یعنی جس دن تو سب بندون کو زندہ کرکے اُٹھاویگا اُس دن تک مین زندہ رہون اللہ نے فرمایا تو اُن لوگون مین سے ہے جنکو ڈہیل دیگئی ہے ایک جانے ہوئے وقت تک سورہ کہف مین اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ابلیس جنون مین کا تہا اُسنے اپنے رب کا حکم نہ مانا بھلا پہر تم اُسسے اور اُسکی اولاد سے دوستی کرتے ہو اور وہ تمہارے دشمن ہین ابلیس نے کہا اے رب تو نے جو مجکو گمراہ کیا تو مین آدم کی اولاد کو گمراہ کرونگا اُنکو زمین مین بہارین دکھاؤنگا اُنکے آگے سے اور پیچہے سے اور اُنکے داہنے سے اور اُنکے بائین سے آؤنگا مگر جو تیرے خاص بندے ہین اُنکو نہین بہکا سکونگا اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جو تیری راہ پر چلینگے مین تجہسے اور اُن سے دوزخ کو بہر دونگا ہمارے پیر فرماتے ہین اے پیارے آدم علیہ السلام کو وہ بڑا درجات والا تون کی بادشاہی عنایت فرماینگا نہایت قوت اور زور اور سخاوت اُنکو دیگا تمام علم اگلون اور پچہلون کے اُنکو سکہلاویگا **فائدہ** اللہ تعالیٰ قرآن شریف مین فرماتا ہے کہ اللہ نے سب نام سکہلائے پہر اُن لوگون کو

فرشتون کے سامنے کیا اور فرمایا مجکو ان چیزون کے نام تبلاؤ اگر تم سچے ہو فرشتے بولی تو پاک ہے ہمکو کچھ
علم نہین مگر جتنا تو نے سکھلایا بیشک تو ہی ہی جاننے والا حکمت والا اللہ نے فرمایا اے آدم تو ان کے نام
ان کو تبلا دے جب آدم نے سب نام اونکو تبلا دیئے اللہ نے فرمایا کہ بیتے تمسے نہین کہا تھا کہ مین جانتا ہون
چھپا حال آسمانون کا اور زمین کا اور جانتا ہون جو تم ظاہر کرتے ہو اور جو کچھ تم چھپاتے تھے آکام المرجان
مین ہی کہ ابن عباس نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالی نے حضرت آدم کو نام تبلاے انسان اور جانور اور زمین اور
پہاڑ اور اونٹ اور گدہا اسی طرح سب قومون وغیرہ کے نام تبلائے مجاہد نے ابن عباس کی زبانی فرمایا کہ
برتن اور دیگ کا بھی نام تبایا مجاہد نے فرمایا کہ ہر جانور کا اور ہر اوڑتے جانور کا اور ہر چیز کا نام تبلایا ربیع
نے فرمایا کہ فرشتون کے نام سکہلائے زید کے بیٹے عبد الرحمن نے فرمایا کہ اونکی اولاد کے نام انکو سکہلائے
صحیح بخاری اور صحیح مسلم مین ہے کہ جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت کے دن ایمان والی لوگ
جمع ہونگے اور کہین گے اگر ہم اپنے رب کی طرف سفارش ڈھونڈھتے پھر آدم کے پاس آوین گے اور کہین گے
تم باپ ہو سب آدمیون کے اللہ نے تمکو اپنے ہاتھ سے بنایا اور اپنے فرشتون سے تمہارے سامنے سجدہ کرا دیا
اور تمکو ہر چیز کے نام سکہلائے آگے پھر یہ بیان ہے کہ حضرت آدم شفاعت سے انکار کرین گے آخر کو جناب
محمد صلے اللہ علیہ وسلم اللہ کے حکم سے بار بار سفارش کرین گے یا اللہ اپنا دیدار اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ
وسلم کی شفاعت ہمکو نصیب کر آمین توریت شریف کے پہلے سورہ کے دوسرے باب مین لکہا ہے کہ اللہ تعالی
نے میدان کے ہر ایک جانور اور آسمان کے پرندون کو زمین سے بنا کر آدم کے پاس پہونچایا تاکہ دیکھے کہ
وہ اونکے کیا نام رکہے سو جو آدم نے ہر ایک جانور کو کہا وہی اُسکا نام ٹھیرا اور آدم نے سب مواشیون اور
آسمانون کے پرندون اور ہر ایک جنگلی جانور کا نام رکہا **مہا دیو** فرماتے ہین اے پاربتی سارے
خلقت آتشی وغیرہ اُن سے یعنی آدم علیہ السلام سے ڈرہی گے آدم تمام خلقتون پر غالب ہون گے
اور زمین پر گہر بنا کر آباد ہون گے اور تمام زمین کو اپنے قبضہ مین کرین گے پاربتی نے مہا دیو سے پوچھا
کہ جو وقت اسطرحکا شخص حسن اور جمال والا اور ہمت والا اور پہچان والا خاک سے پیدا ہوگا عورت
اُسکے لئے کہان سے پیدا ہوگی مہا دیو نے فرمایا کہ اُسکی عورت اُسکی بائین پسلی سے پیدا ہوگی جیسے
چودہوین رات کا چاند اور اُسکا بدن خالص سونے کی طرح روشن ہوگا پہلے دن سولہ برس کی پیدا ہوگی
وہ اُسی وقت اُسکے ساتھ عیش کرے گا اور اتنا حسن رکھتی ہوگی کہ کامرت کی عورت کی مانند اوسکو
کہہ سکتے ہین اور اکثر لوگ اُسکے حسن کو دیکھکر کہین گے کہ یہ پاربتی ہے اور آدم کو مہا دیو کہین گے اور
تو میرے ساتھ کیلاس پہاڑ مین بیٹھی رہے گی اور طرح طرح کے نئے نئے تماشے دیکھیگی

**فائدہ** فی الحقیقت ایسا ہی ظہور مین آیا جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے حدیث مین خبر دی ہی کہ حوّا بنائی
گئین آدم کی بائین پسلی سے یعنی حضرت حوّا جو حضرت آدم کی بی بی تھین اُنکو اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم کی بائین
پسلی سے بنایا توریت شریف جو اللہ نے حضرت موسیٰ کو دی ہے اُسمین لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم
پر نیند ڈالی جب وہ سو گئے اللہ تعالیٰ نے اُنکی پسلی سے عورت کو بنایا اور اُس جگہہ پر گوشت بھر دیا قرآن
شریف مین اللہ تعالیٰ نے کئی جگہہ بیان فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے آدم تو اور تیرا جوڑا یعنی زوجہ
اور جہان چاہو کثرت سے کھاؤ مگر اس درخت کے پاس نجاؤ نہین تو تم گنہگار ہو جاؤ گے ابلیس نے جا کر بہکایا
اور کہا تم اس درخت کو کھاؤ گے تو تم دونو فرشتے ہو جاؤ گے یا ہمیشہ جیو گے قسم کھا کر کہا مین تمہارا بھلا
چاہتا ہون دونون نے اُس درخت کو چکھا اللہ نے پکارا کیون مینے تمکو نہین کہدیا تھا کہ شیطان تمہارا
کھلا دشمن ہے دونو بولے اے رب ہمنے اپنی جانون پر ظلم کیا اگر تو ہمکو نہ بخشیگا اور ہم پر رحم نہ کرے گا تو ہم
تباہ ہو جاوینگے اللہ نے فرمایا اُترو تم کو زمین مین رہنا ہوگا اُسمین جیو گے اُسمین مرو گے اُسی مین
سے نکالے جاؤ گے یعنی قیامت کے دن زمین مین سے زندہ کر کے اللہ تمکو نکالیگا حضرت آدم اور
حضرت حوّا دونون زمین پر اُترے دونون سے اولاد پھیلی **مہا دیو** فرماتے ہین اے پاربتی پہلا
بیٹا جو آدم علیہ السّلام کی عورت سے پیدا ہوگا اُسکا نام برہنیلا ہوگا جسم مین بہت قوی ہوگا اور اکثر
عجائب چیزین اُس سے ظاہر ہونگی پھر ایک لڑکی پیدا ہوگی حضرت آدم اُس لڑکی کو اُس لڑکے کے
نکاح مین حوالہ کرینگے اور برہنیلا اپنی بی بی کو ہمراہ لیکر آدم علیہ السّلام سے جُدا ہو کر زمین پر آباد ہوگا
تھوڑی مدت مین اولاد اُس سے بہت ہو جاویگی اور متصرف عالم مین ہوگی اور دوسرا بیٹا ہنیلا
نام ہوگا اور ایسا بہادر اور زور آور ہوگا کہ ساری دیت کو یعنی جنون کو اپنا تابعدار کریگا جو کوئی اُسکی
تابعداری کرے گا اختیار رہیگا نہین تو وہ اُسکو ہلاک کریگا اور آدم علیہ السّلام کی بی بی سے ایک اور
لڑکی پیدا ہوگی حضرت آدم اُسکو ہنیلا کے نکاح مین دینگے **فائدہ** اُسوقت بھائی کا نکاح
بہن سے اللہ تعالیٰ نے درست رکھا تھا پھر حضرت موسیٰ کی توریت مین حرام کر دیا قرآن مین بھی حرام
کر دیا **مہا دیو** فرماتے ہین بعد اُسکے تیسرا بیٹا اُن سے پیدا ہوگا اُسکا نام دہنگی ہوگا وہ بیباک
یعنی نڈر ہوگا برہما اور بشن اور مہیش اُسکو قبول نکرین گے وہ سب عبادتین ہندوؤنکے دین کی منسوخ
کریگا یعنی موقوف کریگا اور جس جگہہ پر ہمارا عبادتخانہ ہوگا وہ اُسکو توڑ کر گرا دیگا اور طرح طرح کی
قباحتین یعنی بُرائیان جو ہماری دین کے خلاف ہین اختیار کریگا اور سارے فعل اور عبادتین اور
معاملے ہمارے دیوتون کے برخلاف کریگا **فائدہ** جاننا چاہیئے کہ عبادت کہتے ہین بہت

بڑی تعظیم کو اور اُسکو فارسی مین پرستش اور ہندی مین پوجا کہتے ہین سو ایک بڑی تعظیم تو وہ ہی جو اللہ کے
لئے خاص ہے ویسی تعظیم کسی دوسرے کی نہین ہوسکتی وہ تعظیم یہ ہے کہ اللہ کو اکیلا سب کا مالک مختار سمجھکر اُسکے
سامنے اپنے تئین جھکانا طرح طرح کی عاجزی اُسکے آگے کرنا یہ سمجھکر کہ ہر چیز کا اختیار اُسکے ہاتھ مین ہے
اُسکے بغیر حکم ذرہ نہین ہل سکتا یہ تعظیم کسی دوسرے کیلئے کسی زمانہ مین درست نہین ہوسکتی کیونکہ اللہ کا
دوسرا کوئی نہین وہی اکیلا ہمیشہ سے ہی وہی اکیلا سب کا بنانے والا ہے کسی زمانہ مین کوئی اُس کا
ساجھی نہین ہوسکتا اُسنے کسی زمانہ مین کسی بندے کو اپنی بندگی اور غلامی سے باہر نہین کیا اور کسیکو
خود مختار نہین کر دیا کہ جو چاہے سو کرے اور اُسپر بکڑ نہو فرشتے جنکو اللہ نے نور سے بنایا ہے وہ بھی سب
اُسکے بندے ہین اُسکی ہیبت سے ڈرتے ہین بن اُسکی مرضی کے کسیکی سفارش نہین کر سکتے اُس سے
بڑھ کر بول نہین سکتے اُسکے حکم سے کام کرتے ہین جو حکم ہوتا ہے بجا لاتے ہین جو کوئی فرشتون کو یا
پیغمبرون کو خود مختار سمجھکر تعظیم کریگا وہ بیشک کافر اور مشرک ہی اب سمجھنا چاہیئے کہ اللہ کے جو خاص
بندے ہین اللہ تعالیٰ سارا فیض دین اور دنیا کا اور سب بندونکو اُنکے وسیلے سے دیتا ہے اسی لئے
اُنکی بھی کچھ تعظیم مقرر کی ہے دلمین اُنکو اپنے سے بڑا سمجھنا اور اُنکا ادب رکھنا اور اُن سے محبت رکھنا
اور اُنکی تعریفین کرنا اتنی تعظیم تو اُنکی ہر زمانے مین اللہ نے اپنے بندون پر فرض کی ہے اور بعضی
تعظیمین ایسی ہین کہ ایک زمانہ مین اُن تعظیمونکا حکم کیا دوسرے زمانہ مین اُن تعظیمونکو منع کیا جیسے
اُنکو اللہ کا پیارا بندہ سمجھکر تعظیمی سجدہ کرنا فرشتون کو اور سب جنون کو حکم کیا کہ حضرت آدم کو تعظیمی
سجدہ کرین قرآن شریف مین آیا ہے کہ حضرت یوسف کو اُنکے ماں باپ نے اور گیارہ بھائیون نے
تعظیمی سجدہ کیا اس تعظیم کو محمدی شریعت مین اللہ نے موقوف کر دیا سجدہ فقط اللہ نے اپنے ہی
لئے رکھا دوسری تعظیم یہہ کہ اُنکا دھیان کرنیکے لئے اُنکی تصویر بنانا توریت مین حضرت موسیٰ کو
حکم ہوا کہ ایک صندوق بناؤ اور اُسکے اوپر دو فرشتون کی تصویرین بناؤ لوگ اُس صندوق کو
دیکھکر اللہ کی عبادت کرنے آتے تھے منظور یہ تھا کہ فرشتونکی تصویرین دیکھکر فرشتونکا بھی دھیان
آوے کہ وہ اللہ کے خاص بندے ہین اب اللہ نے محمدی شریعت مین تصویر بنانا موقوف کر دیا اور
جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تصویر بنانے والے دوزخ مین جاوینگے مطلب یہہ ہے کہ
جب سے اللہ نے منع کر دیا اُسوقت سے جو کوئی بناویگا دوزخ مین جاویگا جس کام کو اللہ نے
توریت مین حکم فرمایا تھا اُسکو اب حرام کر دیا اور جو کوئی پچھلے حکم کو چھوڑکر پہلے حکم پر چلے وہ اللہ کا
تابعدار نہین بلکہ ضدی اور باغی جہنمی ہے اب سنو کہ ہندوؤن کی اگلی کتابون سے ثابت ہوتا ہی کہ

اگلے زمانہ مین دیوتاؤنکے یعنی فرشتون کے اور خاص بندونکی تعظیم کا یہہ طریقہ تھا کہ اُنکی تصویرین
بناکر سامنے رکھتے تھے اور اُن خاص بندون کا دھیان جماتے تھے اس مین حکمت یہہ تھی کہ فرشتون کا
اور خاص بندونکا دھیان خوب جمارہے اور اُنکی محبت دلمین رچے رہے اور دھیان کرتے کرتے اُنکی اچھی خصلتین اس
شخص مین آجاوین جو شخص جسکے دھیان مین بہت رہتا ہی اُسکی خصلتونکا اثر اُسکے دلپر پیدا ہوجاتا ہی وہی
خواص اُسکو بھی اللہ تعالی دیتا ہے جو دیوکے اس قول سے معلوم ہوتا ہی کہ اللہ تعالی نے دیوتاؤن اور جنونکو
ایسی تعظیم فرشتونکی بتائی تھی جب حضرت آدم کو پیدا کیا تو حضرت آدم کا رتبہ فرشتون سے بڑھا دیا سب
فرشتونکا اور جنونکا اُنکے سامنے سر جھکا دیا فرشتون کی تعظیم کا جو طریقہ دیوونکو بتایا تھا وہ منسوخ کردیا
اسکا بیان آگے بھی آویگا اگر اللہ چاہیگا اس جگہہ پر مہادیو نے حضرت آدم کے تین صاحبزادونکا ذکر کیا
سو ظاہر یون ہے کہ بڑا بیٹا قابیل کو کہا اور منجھلا ہابیل کو کہا ہے کیونکہ توریت شریف سے ثابت ہی کہ پہلے قابیل
پیدا ہوئے پھر ہابیل پیدا ہوئے پھر قابیل نے ہابیل کو ناحق مارڈالا اور قرآن شریف مین اللہ تعالی نے یہ قصہ
جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو سنایا ہی کہ آدم علیہ السلام کے ایک بیٹے نے اپنے بھائی کو مارڈالا اور یہہ بھی توریت
شریف سے ثابت ہی کہ قابیل اللہ کے حضور مین سے چلا گیا اور عدن کی پورب طرف نود کی سرزمین مین جارہا اور
قابیل سے حنوک پیدا ہوا یہان سے معلوم ہوا کہ اُسوقت تک خون کے بدلے خون کا حکم نہین ہوا تھا پھر
توریت شریف مین حضرت نوح علیہ السلام کے طوفان کے بعد لکہا ہی کہ اللہ تعالی نے حضرت نوح سے فرمایا
کہ مین آدمی کی جان کا بدلہ ہر ایک آدمی کے ہاتھ سے کہ اُسکا بھائی ہے لونگا جو کوئی آدمی کا لہو بہاویگا
آدمی ہی سے اُسکا لہو بہایا جاویگا ان آیتون سے معلوم ہوا کہ اُسوقت سے خون کے بدلے خون کا حکم ہوا
یہہ جو تیسرے صاحبزادے کا ذکر ہے جنکا نام دہنکی لکہا ہی یہہ ذکر حضرت شیث علیہ السلام کا ہی حضرت شیث
علیہ السلام جب پیدا ہوئے تو توریت شریف مین لکہا ہے کہ حضرت حوا نے فرمایا کہ اللہ نے مجکو ہابیل کے
بدلے دوسرا بیٹا دیا اسلئے اُنکا نام شیث رکھا عبرانی مین شاث کے معنے ہین دیا توریت شریف مین
ہے کہ حضرت شیث علیہ السلام حضرت آدم علیہ السلام کی صورت پر اور اُنکے مانند ہوئے سو مہادیو نے
حضرت شیث کی شجاعت اور بہادری کو یون بیان فرمایا کہ وہ بیباک یعنی نڈر ہونگے اللہ کے سوا
کسی کا ڈر نمانینگے برہما اور بشن اور مہیش جو تین فرشتے ہین اس بات کو قبول نکرینگے کہ یہہ ہماری
بہت بڑی تعظیم کرین کیونکہ فرشتے اُنکو اپنے آقا حضرت آدم کا جانشین سمجھینگے حضرت شیث اُس
طریقے کو موقوف کردینگے جو دیوون مین پھیلا ہوا تھا کہ فرشتون کی تصویرون کو سامنے رکھا اُنکی
بڑی تعظیم کرتے تھے اسطرح کہ بہت دیوتالے جس مین تصویرین ہونگی وہ توڑ ڈالینگے آگے بڑھکر

یہ بیان آتا ہی کہ جب حضرت آدم علیہ السّلام کو اللہ تعالی نے پیدا کیا دیوؤنکو حکم ہوا کہ تم پہاڑون اور جنگلون مین
اور ٹاپوؤن مین رہو کہ ہمنے ساری زمین آدم کی اولاد کو دی یہان سے معلوم ہوتا ہے کہ جب جنون کو زمین
پر رہنا منع ہوا اور اُنکا ملک آدمیونکو ملا اُنکے عبادتخانے توڑے گئے کیونکہ وہ شریعت آدمیونکے واسطے نہین
تھی آدمیونکو اللہ نے نئی شریعت دی اور جنون کی شریعت مین بھی بہت بڑا رتبہ اُنہین کا تھا جو اللہ
کی یاد مین مشغول رہتے تھے اُنکو فرشتون کی خدمت مین رہنے کی حاجت نہین تھی **مولوی محمد علی** صاحب نے
سوط اللہ الجبار مین لکھا ہی کہ سرب بید اپنکہد یجر بید مین ہی کہ اُسکے پہچاننے سے تمام جہان تابعدار اور دیوتا
تابعدار ہوجاتے ہین پھر مین کسکے واسطے جگ کرون یعنی اللہ کے پہچاننے سے سب فرشتے تابعدار ہوجاتے ہین
سو مین فرشتون کی بڑی بڑی تعظیمون مین کیون مشغول رہون اور سنت اپنکہد یجر بید مین ہے کہ جسکو
ایسا علم ہو وہ کسواسطے جگ کرے کیونکہ جو جگ کا نتیجہ دینے والا ہے اُس سے ایسی سمجھ والا اونچا ہے اور بہت
بڑا ہے یعنی فرشتے جو جگ کا نتیجہ اللہ کے حکم سے دیتے ہین اُن سے اللہ کا پہچاننے والا بہت افضل ہے
وہ کیون فرشتون کی یاد مین اور اُنکے دہیان مین زیادہ مشغول رہے تیتری اپنکہد یجر بید مین لکھا ہی کہ
جو اس قول کے موافق عمل کرے وہ دیوتاؤن اور فرشتون سے بلند مرتبہ پاوے بلکہ اُنکا راہ بتانیوالا اور
سردار اور سفارشی ہوجائے اور سرب بید اپنکہد یجر بید مین ہے کہ کل جہان کو جگ کی چیزون کی طرح
سمجھے اور آتما کو یعنی اللہ تعالی کو آگ کی جگہہ پر جانے پھر اُسمین ہوم کرے پھر جو مرتبہ تمام دیوتاؤنکا ہو
اُس سے زیادہ اُسکا ہووے **فائدہ** جگ ایک طریقہ تعظیم کا تھا کہ غلّہ اور میوہ اور بہت چیزون کو
فرشتونکی نیاز سمجھکر آگ مین جلادیتے تھے اس جلادینے کو ہوم کہتے ہین سو اسجگہہ یہ مطلب ہی کہ جس
طرح آگ مین غلّہ اور میوہ وغیرہ سب جلجاتا ہے اسطرح اللہ کے عشق کی آگ مین اور اُسکے دھیان مین
سارے جہان کو اپنے دھیان سے مٹادے تو اُسکا مرتبہ سب فرشتون سے زیادہ ہی وہ فرشتون کی
تعظیمین کیون بجالاوے ہان اتنا سمجھے رہی کہ فرشتے اللہ کے اچھے بندے ہین اُنکا ادب اور لحاظ رکھے۔
**سوط اللہ الجبار** مین ہی کہ بید سے یہہ بات ظاہر ہے کہ جگ دیوتاؤن کی تعظیم کے لئے ہوتا تھا چنانچہ
چھاندوگ اپنکہد شام بید وغیرہ مین صاف لکھا ہی کہ جگ تین دیوتاؤن کے واسطے ہوتا ہے اگن وایو آفتاب
اور بید مین یہ بھی لکھا ہی کہ آفتاب باوجود اسقدر شرف اور منزلت کے اُس نور کا ایک ذرّہ ہے یعنی اللہ کے
سامنے اُسکی شان وشوکت کچھہ بھی نہین ہے اور بید وغیرہ سے خوب ثابت ہی کہ برہمن وغیرہ لوگون
نے دیوتاؤن کے واسطے جگ کیا ہی یہ طریقہ فرشتون کی تعظیم کا حضرت آدم علیہ السّلام کی شریعت
مین اللہ نے موقوف کردیا مگر معلوم ہوتا ہے کہ جنون کے واسطے وہی شریعت قائم رہی

یہانتک کہ ہمارے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالی نے ایسی شریعت دی کہ سب آدمیون پر اور سب جنون
پر اُس شریعت پر چلنا فرض کر دیا سرب بیدا نکھد ججر بید مین ہے کہ حیف ہے اُسپر جو ایسے ذات پاک کو
چھوڑ کر کسی دیوتا کی خوشی کرنیکو جگ کرے ایسی دانائی کو چھوڑ کر مین کسواسطے جگ کرون اور جگ کے بید
مین بہتسون خلاصہ یہ کہ فرشتون کی تعظیم مین اور اُنکے دھیان مین مشغول رہنا اُن لوگون کیواسطے
جنکی عقل ناقص ہے اور اُنکا دل ایکایک اللہ کی یاد مین نہین لگ سکتا اُنکے واسطے پہلے پہلے یہ طریقہ تھا
سری کشن جی نے تیسرے ادھیان مین حکم دیا کہ دیوتون کے واسطے جگ کرتا کہ وہ تیری مدد کرین جو
دیوتون کی نذر کریگا وہ اُسکی مراد بر لانیمین سعی کرینگے اگر دوسرے بدلہ نہ دیوین تو چور کے برابر ٹھیرین +
ظفر مبین مین ہے کہ سری کشن جی نے کرشن گیتا مین اشلوک ۳۰۴ مین فرمایا کہ بیوقوف ہین جو میرے
صورت بناتی مین کرشن کنہیا کی ۳۰۰ اشلوک مین ہے کہ جاہل دیوتون اور ستارون کو پوجتے ہین اشلوک
۳۰۳ مین ہے کوتاہ عقل دیوتون کی پوجا سے جو پھل پاتے ہین وہ جلد جاتا رہتا ہے اور انکا حشر اُنکے
ہمراہ ہوتا ہے مگر اصل مطلب سے محروم رہتے ہین ان سب باتون سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ ہنود کے کامل لوگ
دیوتاؤنکی یعنی فرشتونکی تعظیم مین اور دھیان مین مشغول رہنے کو بہت بڑا رتبہ نہین جانتے تھے بلکہ انکا
مطلب یہ تھا کہ چندروز فرشتون کے سے دل لگاؤ پھر اللہ کی یاد مین ڈوب جاؤ اصل مطلب وہی ہے اُس سے
محروم رہنا بڑی بے نصیبی ہے پھر یہ بھی تاکید کرتے تھے کہ اُنکو اللہ کا شریک مت سمجھو یعنی جو فائدہ اُن سے
پہنچتا ہے اُسکو اللہ ہی کیطرف سے سمجھو ظفر مبین مین ہے کہ سری کشن جی نے ۱۲۴۵ اشلوک مین فرمایا ہے
کہ جو کوئی کسی شے کو ہمیشہ قرار دیتا ہے اور بغیر دلیل اُس سے دل لگاتا ہے وہ جاہل مطلق ہو گیا ہے دیکھو
کسی شے مین سب چیزین آگئین جو کوئی اللہ کے سوا کسی چیز کو خدا ٹھیراوے وہ جاہل ہے غارت کرنے
کے قابل ہے مہابھارت پرب ۱۲ مین ہے کہ راجہ بھرت کے باپ نے جب خدائی کا دعوی کیا اپنی
تصویرین بناکر لوگون کو دین کہ ان مورتونکو پوجین ایک مدت کے بعد راجہ بھرت حاکم ہوا اُسنے تمام
خلق کو اللہ تعالی کے پوجنے کا حکم کیا اور جو کوئی اُس بات کو نہ مانتا تھا وہ اُسکو قتل کرتا تھا اور فرمایا
کہ اُن تصویرون کو جہان دیکھین توڑ ڈالین اور جلا دین کرشن گیتا کی ۳۶۳ اشلوک مین ہے جو
دیوتاؤن اور پیرون کو پوجتا ہے اُسکا حشر اُنکے ہمراہ ہوتا ہے اور جو جنات کو پوجتا ہے اُسکو وہ اپنے
ہمراہ لیجاتے ہین اور جو اللہ تعالی کو پوجتا ہے وہ اُسے ملجاتا ہے **فائدہ** اللہ کا پوجنا یہ ہے
کہ اُسکو بھلائی برائی کا مختار جانکر اُسکی تعظیم کرنا ایسی تعظیم کسی بندیکے لئے کرنا کفر ہے اور اُنکے
پوجنے سے مراد فقط تعظیم ہے کہ اُنکو اللہ کا بندہ مقبول جانکر اُنکی تعظیم کرنا اور اُنسے فیض لینا

دو یہ سمجھنا کہ فیض سب اللہ کی طرف سے اور اُسکے حکم سے ملتا ہی کرشن گیتا کی ۲۶۵ مین ہی جو حرکت اور ریاضت
کرے اُسکی نیت کرے یعنی خالص اللہ کیواسطے کرے اب جاننا چاہئیے کہ اللہ تعالی نے محمدی شریعت
مین بعضی بعضی تعظیمین فرشتون اور پیغمبرون کی موقوف کردین مگر وہ جو اُنکی اصل تعظیم تھی دلمین اُنکی محبت
رکھنا اور اُنکا دھیان کرنا اور اُنکی تعریفین کرنا اس طریقہ کو اللہ نے ہماری شریعت مین یون جاری
کیا کہ جناب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اوپر ایسا قرآن اُتارا کہ اُسمین جابجا اللہ کی تعریف ہی کہ وہ اکیلا ہے
اُسکے سوا کسیکو کچھ اختیار نہین ہے اُسکے ساتھ جابجا فرشتون اور پیغمبرون کا ذکر اور اُنکی اچھی خصلتونکا
کا ذکر اور اُنکی تعریفین جابجا موجود ہین اس قرآن مین اللہ نے دونون باتونکو اکٹھا کردیا کہ جو کوئی اُسکو
دل لگا کر پڑھے اللہ کو خوب پہچانے اور اللہ کی محبت اور اُسکے فرشتون اور پیغمبرون کی محبت اُسکے
دل مین جمی رہے اللہ تعالی آپ ہر نعمت کا دینے والا ہی مگر اُسنے دستور یون رکھا ہے کہ ایک کے وسیلہ سے
ایک کو دیتا ہی فرشتون اور پیغمبرون اور اولیائونکا جب کوئی ذکر کرتا ہی اور اُنکی تعریف کرتا ہے تو اللہ
تعالی اُنکے پاک ارواحون کا فیض اور اثر اُسپر ڈالتا ہے جسطرح اللہ تعالی سورج کی گرمی ہمپر ڈالتا ہے
ہر شخص دیکھ لیوے کہ جسوقت اچھے لوگون کا ذکر ہوتا ہی اُسوقت اُسکے دل کا کیا حال ہوتا ہی اللہ کے
محبت کا اور اچھے بندون کی محبت کا اثر تھوڑا یا بہت جسقدر اللہ کو منظور ہوتا ہی اُسقدر دلمین صاف
معلوم ہوتا ہی یہ طریقہ جو اللہ نے ہمارے محمدی شریعت مین رکھا ہی اُس طریقہ سے نہایت عمدہ اور
بہتر ہے جو اگلے لوگون کے وقت مین دستور تھا کہ اچھے لوگون کا تصور کون کرتے تھے کہ اُنکی تعریفین
کرکے اُنکی تعظیمین کرکے اُنکو بلاتے تھے ہماری شریعت مین بعضی تعظیمین تو وہ ہین جنکو اللہ نے صاف
صاف حرام کردیا اور اُسکو کفر کی نشانی ٹھیرادیا جیسے مورت بناکر تعظیمی سجدہ کرنا اور ایک طریقہ تعظیم کا
وہ ہی جو قرآن مین ہمارے واسطے مقرر کردیا اور حکم فرمادیا کہ اللہ کا ذکر کرو اور اُسکو یاد کرو اُسکے ساتھ
جابجا یہ بھی تاکید کردی کہ پیغمبرون کا ذکر کرو اور اُنکو یاد کرو جو کوئی قرآن اور حدیث مین فرشتون
اور پیغمبرون کا حال اور جناب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا اور اُن کی اولادِ پاک کا اور اُنکے صحابونکا
احوال اور اولیائونکی کتابون مین اولیائونکا احوال دیکھتا ہے یا پڑھتا ہے اللہ تعالی اُنکی پاک ارواح کا
فیض اور اثر اُسکو پہنچاتا ہے وہ شخص اُس فیض اور اثر کو پہچانے یا نہ پہچانے جنکا دل اللہ نے روشن
کیا ہی وہ پہچانتے ہین جنکو اتنی سمجھ نہین ہے وہ نہین سمجھتے کہ یہ اثر کس چیز کا ہے مگر یہ جانتے ہین
کہ اللہ ہر نعمت کا دینے والا ہی بعضی تعظیمین وہ ہین جنکو ہماری شریعت مین نہ حکم کیا نہ منع کیا
اُسطرحکی تعظیمین پہلے زمانہ کے بزرگون نے کسی ضرورت سے کی ہین پچھلے زمانہ مین اُمت محمدی

سکے بہت کامل لوگون نے ایسا کیا ہی کہ اللہ کے نامونکا وظیفہ اس نیت سے اور اس غرض سے پڑہا کہ فرشتے
ہمارے پاس آوین اور اللہ کے حکم سے ہماری مدد کرین ایماندار جن ہمارے تابعدار ہوجاوین اسکے ساتھہ فرشتو
اور پیغمبرون اور اولیاؤن کے نامون کو بہی جپا ہی انکا تصور اور دھیان خوب دلمین جاکر بیٹھے مین اگرچہ
اُنکے دھیان اور تصور سے کوئی ایماندار خالی نہین ہے مگر اس بیان کو ذرا بڑھا دیا جن بات کی کچھہ
اصل شریعت مین پائی اُسکو ذرا بڑھایا اللہ تعالی لنے چونکہ ان باتونکو صاف صاف منع نہین کیا تھا
اللہ تعالی نے اس طریق مین بھی اُن لوگونکو بڑے بڑے فیض عنایت فرمائے مگر یہہ طریقہ ہر شخص کو
نجاہیئے اسمین بڑے بڑے کھٹکے ہین جو شخص خود کسی بڑے درجے والے کو بلاتا ہے اسکی خاطر اور
اسکا لحاظ بھی نہایت لازم ہوجاتا ہی جو کوئی اُنکے مرضی کے خلاف کوئی بات کرتا ہی سزا پاتا ہے اور جو
اللہ کا کلام پڑھتا ہی اور جو طریق اُسنے بتلایا ہی اُس طریق پر اللہ کے اچھے بندون کو یاد کرتا ہے
اُسکے بن بلائے اللہ تعالی اپنے خاص بندونکو اُسکی مدد کیلئے بھیجتا ہی مگر پہلے بزرگون نے یہ راہین اس
ضرورت سے نکالین کہ کسی طرح لوگون کا دل نیکی کی طرف لگے اگر اُن سے کہتے مین کہ اللہ کی محبت کامل
دلمین رکہو تو اُنکا دل ادھر نہین آتا پہلے اچھی بندون سے دُنیا ہی کی غرضون کیواسطے دل لگاوین اور
اُنکی خدمت مین رہین کسی طرح دنیا سے دل ہٹے کیا عجب ہے کہ اس وسیلہ سے اللہ سے دل لگ جاوے
یا اللہ اپنا عشق اور اپنے پاک بندون کا عشق عنایت فرماآمین مہادیو فرماتے ہین کہ ہمارے
دین مین جو جو برے کام ہین وہ اُنکی شریعت مین اچھے ہوجاوینگے یعنی جن کامون کو اللہ نے
اب منع فرمایا ہے اُنکا کرنا اب برا ہی اُنہین کامون کا اُسوقت اللہ حکم کریگا وہی کام اُسوقت مین
اچھے ہوجاوینگے اسکا مطلب اُس بیان سے صاف کھلتا ہے کہ دیوون کی شریعت مین اللہ
تعالی نے گائے کی تعظیم کا حکم کیا تھا آدمیون کو گائے کے ذبح کرنے کا حکم کیا پھر فرمایا کہ اُن کے
سب کام اور عبادات اور معاملے ہمارے دیوتون کے برخلاف ہونگے یعنی اُس شریعت مین اللہ
کی عبادت کا طریقہ بھی اور طرحکا ہوگا اور آپس کے معاملون مین بھی نئے نئے حکم دیگا اس
عبارت کا مطلب یہی ہی جو لکھا گیا اگر کسی ہندو کے دلمین یہ وسوسہ آوے کہ مہادیو نے معاذ اللہ
اُنکی ہجو کی ہے کہ وہ ہمارے دین کو مٹا دیگا تو اُسکا جواب یہ ہے کہ آگے بڑھ کر دیکھو مہادیو نے حضرت
محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی کیسی کیسی تعریفین کی ہین اور یہہ بہی فرمایا ہے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم
ساری اگلی شریعت کو موقوف کرکے اپنی شریعت ساری خلقت کو سکہلا دینگے معلوم ہوا کہ
مہادیو اگلی شریعتون کے منسوخ ہونیکو برا نہین جانتے تہے آگے بڑھکر یہ بہی ذکر آتا ہی کہ مہادیو

نے فرمایا کہ آدم کی اولاد مین وہ لوگ ہونگی جو اللہ تک پہونچی ہونگے سوا اللہ کے کسی طرف رجوع نہ کرین گے
اور دیوتا کی پوجا بالکل چھوڑ دینگے دیکھو یہان بھی مہادیو اُن لوگون کی تعریف کرتے ہین جب مہادیو
سب لوگون کی تعریف کرتے ہین جو اگلی شریعت کو منسوخ کردین گے تو بیشک اُنکا مطلب یہان بھی
یہی ہی کہ حضرت آدم کے تیسرے صاحبزادے جو دیوتونکی شریعت کو منسوخ کردینگے وہ بہت اچھی ہونگے
اس جگہہ پر لفظین صاف نہین ہین تو اُن لفظون کا مطلب اَور جگہہ سے صاف سمجھلو یہ جو فرمایا کہ برہما
اور بشن اَور مہیش اُنکو قبول نہ کرین گے اسکا یہ مطلب ہرگز نہین کہ معاذ اللہ فرشتے اُن سے ناراض
ہونگے بلکہ مطلب یہ ہے کہ فرشتے اُنکو بہت بڑا رتبے والا سمجھکر اپنی تعظیم مین مشغول رکھنے کیلئے قبول
نکرینگے فرشتونکی تصویرین بناکر اُنکا دھیان جمانا اس راہ کو وہ صاحبزادے آدم علیہ السلام
کے موقوف کردین گے اور برائی کا لفظ جو فرمایا اسکا یہ مطلب ہرگز نہین کہ وہ فعل اُنکے حق مین برے
ہونگے قباحت اور برائی مین یہ قید لگادی کہ ہمارے دین مین یعنی جو فعل ہمارے دین مین اب برے
ہین کیونکہ اللہ نے اُن فعلون کو منع کیا ہے وہی فعل اُسوقت مین اچھے ہوجاوین گے کیونکہ اللہ
اُسوقت مین اُن فعلونکا حکم دیگا جتنے فعل اور جتنے طریقے اللہ کی عبادت کے اور آپس کے معاملے کے
ہونگے وہ سب نئے ہونگے اللہ نئی شریعت اُسوقت مین بھیجیگا معارج النبوۃ مین لکہا ہی کہ حضرت
شیث علیہ السلام انسانون اور جنون کے اکثر فرقہ پر بادشاہ تھے **مہادیو** فرماتے ہین کہ چوتہا بیٹا
آدم علیہ السلام کا بدہان نام پیدا ہوگا اور پانچ ولایتین اپنی حکومت کے نیچے لاویگا اور دیوتہ اور
دیت سے بھی مار دہاڑ کے زور سے محصول لیگا جو کچھہ کبھی نہوا تہا وہ کریگا اور ملک کے سب راجہ
اُسکی تابعداری کرینگے اور اُسکے تابعدار ہونگے اور طریقہ نئے شریعت کا ظاہر کریگا **فائدہ**
دیکھو حضرت آدم کے چوتھے صاحبزادے کے حق مین یہی فرمایا کہ وہ نئی شریعت کو ظاہر کرینگے
اور دیوتون سے یعنی نہ ہی تیسری قوم جو نور اور آگ سے بنائی گئی ہین اور دیت سے یعنی جنون
سے جو آگ اور ہوا سے بنائے گئے ہین سب سے محصول لین گے خلاصہ یہہ کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت
آدم علیہ السلام کی اولاد کو سب دیؤون اور جنون اور دیوتون پر حاکم کیا جنہون نے مانا وہ اچھے
رہے جنہون نے نہ مانا اُنہون نے سزا پائی محمد بن جریر طبری کی تاریخ جو عربی مین ہتی اُسکا ترجمہ
فارسی مین ابو علی محمد بلعمی نے کیا ہی اُسمین کیومرث بادشاہ کے حال مین لکہا ہی کہ وہ پہلا بادشاہ
جہان کا ہی بعضے لوگ کہتے ہین کہ یہ نام آدم علیہ السلام کا ہی یہہ قول عجم والونکا ہی بعضون کا
قول یہہ ہی کہ حضرت شیث علیہ السلام کے پوتے جنکا نام قینان ہے وہی کیومرث مین وہی

پہلے بادشاہ جہان کے ہین ابن مقفع نے لکھا ہی کہ جب قینان بادشاہی پر بیٹھے فوج جمع کی اور جنون سے لڑنیکو
گئے اور مسلمانون کے علما یون فرماتے ہین کہ کیومرث حضرت آدم علیہ السلام کے بیٹون مین سے ہین جب
حضرت شیث علیہ السلام نے وفات پائی آپسمین بھائیون مین موافقت نہ رہی کیومرث اُٹھہ کھڑے ہوئے
اور اپنے فرزندون کو لیکے دماوند پہاڑ پر تشریف لیگئے اور وہان ٹھیرے اولاد کی بہت کثرت ہوئی انجگہہ
شہر بنائے کیومرث بہت خوبصورت اور نیک نیت تھے اُس جگہہ پر دیو تھے اللہ کی مدد سے سب دیونکو
وہان سے نکالدیا اُنکا ہتیار ایک لکڑی اور اُسکی کو ہین تھا اسپر اللہ کا بہت بڑا نام لکھا ہوا تہا جس جگہہ
کوئی دیو اور پری تھا اللہ کے نام کے زور سے اُسکو بھگا دیتے تھے اور سب اُن سے ڈرتے تھے اور بھاگتے تھے
اور کیومرث کی ایک صاحبزادی اُنہین کے طور پر بھی بڑے بہادر تھے اُنکا نام کُشنگ تھا وہ ہمیشہ پہاڑ دُن پہ
رہتی تھی اور اللہ کو پوجتی تہی تاریخ طبری مین بہت بڑا قصہ اُنکی لڑائی کا لکھا ہی کہ اُنہون نے دیوؤن سے
لڑائی لڑی اور لکھا ہی کہ اُس زمانہ مین دیو اور پری ظاہر تہے آدمیون سے پوشیدہ نہین تہے تمام ہوا بیان تاریخ
طبری کا ظاہر ایسا معلوم ہوتا ہی کہ مہادیوجی نے جو حضرت آدم علیہ السلام کے چوتھے صاحبزادے کا حال
بیان فرمایا ہی وہ یہی کیومرث ہین واللہ علم بہ تاریخ طبری مین لکھا ہی کہ کیومرث کی ایک بیٹی تھین اُنکا نام
ماریہ تھا اُنکا ایک بیٹا تھا کیومرث نے اُسکا نام سیامک رکھا سیامک کا ایک بیٹا ہوا اُسکا نام اوشہنگ تھا
اور بعضے کہتے ہین کہ اوشہنگ مہلائیل کے بیٹے تھے قینان کے پوتے تھے اوشہنگ جب بادشاہ ہوئے
اُنہون نے ساری زمین کو لیلیا اور خلق کو اللہ کیطرف بلایا اور دیوؤنکو آبادیون سے نکالدیا اوشہنگ
دین اسلام پر تھے اُن کے بعد طہمورث بادشاہ ہوئے آتش پرست لوگ کہتے ہین کہ وہ بتونکو پوجتے تھے
یہ بات غلط ہی وہ اللہ کو پوجتے تھے اور حضرت ادریس علیہ السلام کے دین پر تھے اللہ تعالی نے اُنکو ایسا
زور دیا تھا کہ ابلیس کو اور دیوؤنکو اُنہون نے اپنا تابعدار کرایا تھا اور اُنکو حکم کیا تھا کہ خلق کے درمیان مین
سے باہر چلے جاؤ اُنہون نے سبکو آبادی سے باہر نکالدیا جنگلون اور دریاؤن مین بہیجدیا فارسی بولی
اُنہین سے شروع ہوئی اور خط اُنہون نے لکھا امام ابن اثیر جزری رحمۃ اللہ علیہ تاریخ کامل مین لکھتے ہین کہ
امام ابو جعفر طبری کے کتاب بڑی معتبر ہے کیونکہ وہ امام ہین اُنکی باتین بڑی پکی ہین اُنمین علم اور صحیح
عقیدہ اور سچائی جمع ہے **مہادیو** فرماتے ہین کہ اے پاربتی اسی طرح آدم علیہ السلام کی بی بی سے پہلے
بیٹا پیدا ہوگا بعد اُسکے لڑکی اور ہر ایک لڑکی ایک بیٹے کو سونپی جاویگی سب اکیس بیٹے اور بیس بیٹیان
اُن سے پیدا ہونگی **فائدہ** امام احمد قسطلانی مواہب مین لکھتے ہین کہ حضرت آدم جب کہ حواسے ملے بیس
بار کے بیٹون مین چالیس لڑکے پیدا ہوئے **مہادیو** فرماتے ہین کہ اُن سبون مین سے

دو بیٹون کو ایک لڑکی کے باعث سے دشمنی پیدا ہوگی وہ بیٹا اپنے بھائی کو قتل کرکے اور اوس لڑکی کو اپنے ساتھ لیکر ملک کونسلا کی طرف جاویگا اور وہان جاکر زور اور حکومت بہت پیدا کریگا اور چاندی اور سونا پہاڑ کی کانون سے نکالکر خلقتون کو دیگا اکثر لوگ زمین کے اُسکی سخاوت کی خبرین سنکر اُسکے آگے جاوینگے اور اپنی خواہش کے موافق سونا اور چاندی پاوینگے اور وہ بیٹا آدم کا بڑا بادشاہ ہوگا اور گناہ کہ اپنے بھائی کو مار ڈالا اس گناہ کی ملامت سے عبادت بہت کریگا اور ہمیشہ نیلا لباس پہنے گا **فایدہ** درِ منثور مین ابن جریر اور عبد بن حمید اور ابن منذر اور ابن ابی حاتم سے لکھا ہی کہ حضرت آدم کے لڑکا اور لڑکی جوڑوان پیدا ہوتے تھے تو ایک پیٹ کی لڑکی کا نکاح دوسرے پیٹ کے لڑکے سے کردیتے تھے قابیل کی بہن ہابیل کی بہن سے زیادہ خوبصورت تھی ہابیل نے چاہا کہ قابیل کی بہن سے نکاح کرے قابیل نے نہ مانا اور کہا وہ میرے ساتھ پیدا ہوئی ہے اُس سے مین نکاح کرونگا اور اُن دونون نے اللہ کی نذر کی قابیل کی نذر قبول نہوئی اُسنے کہا مین تجکو مار ڈالونگا کہ تو میری بہن سے نکاح نکرے **فایدہ** اُسوقت مین بھائی کا نکاح بہن سے درست تھا پھر اللہ نے اُسکو حرام کردیا توریت مین اور قرآن مین صاف فرمادیا قرآن شریف مین اللہ تعالی نے یہ قصہ حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو سُنایا ہی کہ آدم کے دو بیٹے اللہ کی نذر لائے ایک کی نذر قبول کی گئی دوسرے کی نذر قبول نہوئی اُسنے کہا مین تجکو مار ڈالونگا وہ بولا کہ اللہ اُنہین لوگون سے قبول کرتا ہی جو ڈرنیوالے ہین اگر تو میرے مارنے پر اپنا ہاتھ پھیلاویگا تو بھی مین تیرے مارنیکے لئے اپنا ہاتھ نہین پھیلاؤنگا مین اللہ سے ڈرتا ہون جو سارے جہان کا مالک ہی مین چاہتا ہون کہ میرا اور تیرا گناہ تو ہی لیکر جاوے اور تو آگ والون مین سے ہو جاوے یہی بدلہ ہے بے انصافونکا پھر اُسکا جی اپنے بھائی کے مارڈالنے پر راضی ہوا اُسنے اُسکو مار ڈالا اور ٹوٹا پانیوالون مین ہوگیا بعد اُسکے اللہ تعالی نے اُسکے حق مین فرمایا کہ وہ شرمندون مین سے ہوگیا یعنی اپنے بھائی کے قتل کرنے پر نہایت شرمندہ رہا توریت شریف کی پہلی سورۃ جو پیدایش کی کتاب کہلاتی ہے اُسکے چوتھے باب مین لکھا ہی کہ قابیل اللہ تعالی کی حضور سے نکل گیا اور عدن کی پورب کیطرف نود کی سرزمین مین جا رہا اور اپنی بیوی سے ہم بستر ہوا اور وہ حاملہ ہوئی اور حنوک کو جنی اور اُسنے ایک شہر بنایا اور اُس شہر کا نام اپنے بیٹے کے نام کے موافق حنوک رکھا **مہادیو فرماتے** ہین لے پاربتی آدم علیہ السلام کے بیٹون سے اولاد بیشمار پیدا ہوگی ایک شخص سے ایک ہزار فرزند ہونگے ہزار آدمی سے لاکھ آدمی ہونگے لاکھ آدمی سے کروڑ ہونگے اسیطرح سے گنتے آدم علیہ السلام کے بیٹون کی بامین نہین آتی اور وہ لوگ عجب طریقہ اختیار کرینگے

بہت سے لوگ ایک جگہہ بیٹھکر ساتھہ ملکر کھانا کھاوینگے اور کپڑون کو مدت تک بغیر دھوئے دیتے رہینگے اور اس طریق سے سارے جہان مین دخل کرینگے **فایدہ** یہان بھی وہی مطلب ہے کہ انکی شریعت مین اللہ کا حکم یہی ہوگا معلوم ہوا کہ دیوؤن کی شریعت مین سبکو ملکر کھانا منع تھا اور کپڑون کو ہر روز دھونیکا حکم تھا سو جہاد یہہ تعجب کے طور پر فرماتے ہین کہ اللہ تعالیٰ اسوقت مین نئی شریعت بھیجیگا عجب طرح کی شریعت ہوگی جو ہماری شریعت سے بالکل الگ ہے بعد اسکے حضرت آدم کی اولاد مین جو گنہگار اور بدکار لوگ ہین انکا ذکر کرتے ہین اور یون فرماتے ہین اور انکے گناہ کے غلبہ سے زمین عاجز ہوجائیگی اور چھہ ہزار برس وہ نہایت ظلم اور زبردستی سے تمام ملک کی بادشاہی کرینگے اور بعضے انمین سے اللہ سے ملنے والے ہونگے سوا اللہ کی ذات پاک کے اور کسی طرف رجوع نکرینگے اور دیوتہ کی پوجا بالکل چھوڑ دینگے **فائدہ** دیکھو یہ جو فرمایا کہ ان کے گناہ کے غلبہ سے الخ اسکا یہ مطلب ہرگز نہین کہ کپڑون کا ہر روز نہ دھونا اور ساتھہ ملکر کھانا معاذ اللہ انکی حق مین گناہ ہے گناہ کا مطلب آگے کھولدیا کہ چھہ ہزار برس نہایت ظلم اور زبردستی سے بادشاہی کرینگے اس ظلم اور زبردستی کو گناہ کہا ساتھہ ملکر کھانا اور کپڑے ہر روز نہ دھونیکو ہرگز گناہ نہین کہا مطلب یہ ہے کہ انمین بہت لوگ بڑے بڑے گناہ کرینگے چوری اور زنا اور خون ناحق اور جادو کرینگے اور اللہ کا شریک اوروں کو جاننا اور پیغمبرون کو جھٹلانا اور پیغمبرون کو طرح طرح سے ستانا ایسے ایسے ظلم انمین پھیلینگے سو ایسا ہی ظہور مین آیا حضرت آدم کے کچھہ مدت بعد بت پرستی پھیلی کچھہ بزرگ لوگ مر گئے تھے پہلے علم والے لوگون نے انکی تصویرین بناکر ادب سے رکھہ لین تاکہ انکو دیکھکر اللہ کی یاد کا زیادہ شوق آوے جب علم والے لوگ مر گئے جاہل لوگ انہین بتون کو اپنا مالک مختار سمجھکر پوجنے لگے اللہ تعالیٰ نے حضرت نوحؑ کو پیغمبر کیا کہ اپنی قوم کو ہمارا پیغام پہنچاؤ اور ہمارے عذاب سے ڈراؤ حضرت نوحؑ کے سمجھانے سے تھوڑے لوگ ایمان لائے باقی سب طوفان مین ڈوب گئے ہر زمانہ مین بے ایمان بادشاہون نے طرح طرح کے ظلم پیغمبرون پر اور ایمان والون پر کئے نمرود بادشاہ نے حضرت ابراہیمؑ کو آگ مین ڈالا اللہ نے آگ کو ٹھنڈا کردیا اور حضرت ابراہیمؑ کو بچالیا فرعون بادشاہ مصر حضرت موسیٰؑ کے قتل کی تدبیر کی اور ایمان والون پر بڑے بڑے ظلم کئے آخر فرعون خود لشکر سمیت دریا مین ڈوب گیا حضرت موسیٰؑ کے بعد یہودی کافرون نے بہت پیغمبرون کو قتل کیا نبیون کا مار ڈالنا یہودیون کی عادت تھی حضرت اشعیا اور حضرت یحییٰؑ اور حضرت زکریا کو شہید کیا حضرت عیسیٰؑ کے قتل کا ارادہ کیا تھا کہ اللہ نے آپ کو آسمان پر زندہ اٹھالیا حضرت عیسیٰؑ کے بعد

تو ایمان والونپر کافرون نے ہر طرف سے نرغہ کیا جو کوئی اَللّٰہ کا اور پیغمبرون کا نام لیتا تھا اور بتونکو نہین
پُوجتا تھا بے ایمان بادشاہ اُسکو بڑے بڑے عذاب پکر مارتے تھے آخر کو ایمان والے لوگ جنگلون اور
پہاڑونمین جا بیٹھے اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی راہ دیکھتے تھے کہ سب نبیون نے خبر دی تہی کہ محمد
صلے اللہ علیہ وسلم کی تلوار سے کافر مارے جاوینگے ایمان والے امن امان سے زمین مین بسین گے حضرت
آدم کے وقت سے ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم تک چھہ ہزار سال گذرے ہین جیسا مہادیو نے فرمایا کہ
چھہ ہزار برس تک ظالم بادشاہ ہونگے حکومت دنیا مین رہیگی اور یہ بھی فرمایا کہ بعضے اُنمین سے اَللّٰہ کے
ملنے والے بھی ہونگے یعنی پیغمبر اور ولی اَللّٰہ کے ہوتے رہین گے مگر وہ تھوڑے ہونگے چار طرف سے اُنپر
نرغہ ہوگا پھر اُن اللہ والون کا وہی بتا بیان فرمایا کہ دیوتہ کی یعنی فرشتون کی پُوجا یعنی اُنکی تصویرون
کی تعظیم کرنا یا اُنکا دھیان جمانا اور اُنکی تعریفین کرکے اُنکو منانا یا بُلانا جس طریقہ سے دیوتون کی شریعت
مین تھا وہ لوگ بالکل چھوڑ دین گے یعنی اُنکی شریعت مین اَللّٰہ تعالیٰ اس طریقہ کو موقوف کردیگا
اگر تصویر بنانا اگلی شریعتون مین منع تھا حضرت موسیٰؑ کو اَللّٰہ نے دو فرشتونکی تصویرین بناکر
صندوق پاک پر رکہنے کا حکم کیا مگر اُن تصویرونکی اُس طرحکی تعظیم حضرت موسیٰؑ کی شریعت مین نہین تھے
جیسے دیوتونکی شریعت مین تھی اُسکو اَللّٰہ نے حضرت آدمؑ کے وقت سے منسوخ یعنی موقوف کردیا
**مہادیو** فرماتے ہین کہ چھہ ہزار سال کے بعد مندر نے یعنی مکہ کے ملک ہین کہ دریاکے درمیان ہین وہ
زمین واقع ہے وہ بڑا قادر اُس مقام مین ایک عجب طرح کا مخلوق آدم علیہ السّلام کی اولاد مین پیدا
کریگا جس زمین مین اُسکو پیدا کریگا وہ زمین لائق لشن کے یعنی جگہہ اُس بڑے قادر کے ہوگی پاربتی
نے مہادیو سے پُوچھا کہ جس شخص کو وہ بڑا قادر ہر طرحکی برکت والی جگہہ مین پیدا کریگا وہ شخص دیوتہ
کے گھر مین یا کہسر کے گھر مین یا کس جگہہ پیدا ہوگا صاف بیان فرمائیے مہادیو نے فرمایا اے پاربتی
وہ کانت بھونجہ کے پیٹھہ سے پیدا ہوگا اور وہ درویشی اور معرفت یعنی اَللّٰہ کی پہچان دریا کے برابر رکھتا
ہوگا تو اُس سے موتی پیدا ہووے اور اُسکی عورت کا نام سانگ رکھیا ہوگا اور وہ تینون چرن یعنے
سیام بید اور رکھہ بید اور ججر بید پڑہا ہوگا اور چوتھا بید اتھربن بید الف لام میم کے حرفون تلک پڑھکر
چھوڑ دیگا آگے نہ پڑھیگا سوت اور شونک نے لشست سے پُوچھا کہ جب وہ معرفت یعنی اَللّٰہ کے
پہچان دریا کے برابر رکھتا ہوگا تو کسلیئے اَللّٰہ کے کلام سے انکار کریگا اور چوتھا بید تمام کرکے نہ پڑھیگا
الف لام میم کے حرف سے چھوڑ دیگا لشست نے جواب دیا کہ جب برہما نے چارون بید دنکوستا جگ کے
زمانہ کے لوگونپر ظاہر کیا یعضی عنصری دیوتہ اور جن جو تعلیم کے لائق تہے اُنکو چارون بید معنی سمیت سکھلائے

اور تاکید کردی اور فرمادیا کہ ست جگ کے زمانہ مین سیام بید کے موافق عمل کرین اور تریتا کے زمانہ مین رگھ بید پر
عمل کرین اور دواپر کے زمانہ مین ججر بید پر عمل کرین اور کل جگ کے زمانہ مین وہ بڑا قادر مٹی سے انسان کی
خلقت کو پیدا کریگا وہ لوگ اتھربن بید پر عمل کرین گے اور اتھربن بید مین چار جز ہین یعنی چار قسم مین تین قسم
کو آدم علیہ السلام اور اُنکے اور فرزند جو درجہ بدرجہ پیدا ہونگے وہ پڑہین گے اور چوتھی قسم کہ اُسمین مقصد سب
بیدون کا ہی سوا مہامت کے یعنی محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے سوا اور کوئی بیٹا آدم کا اُن سے پہلے عمل نہین
کرسکتا چوتھی قسم کو اگر کوئی مہامت کے بن حکم پڑھیگا کچھہ فائدہ نہوگا سو کانت بھونجہ یعنی عبداللہ دیندار
کے علیہ سے اتھربن بید کے چوتھی قسم نہین پڑہین گے کہ دوسرے کے لئے امانت رکھی ہے اس سے اللہ کے کلام
کا انکار لازم نہین آتا یہانتک بات اٹشست کی تھی **فائدہ** عرب کا ملک جزیرہ یعنی ٹاپو کہاتا ہے
یعنی کئی طرف سے سمندر کے بیچ مین ہے عرب کے ملک کا نام شاید دیوؤن کے وقت مین مندر رہتے تھا
اور پھر یہ کہا کہ جس زمین مین اَللہ اُسکو پیدا کریگا وہ زمین لائق لشن کے ہوگی ظاہر یہ مطلب ہے کہ فرشتون
کے لائق ہوگے اور شاید لشن اُس زبان مین اَللہ کو ہی کہتے ہون کہ مولانا عبدالرحمن چشتی نے لشن
کے معنے یہ لکھی کہ وہ جگہہ اس بڑے قادر برحق کی ہوگی مطلب یہہ کہ وہان اَللہ کا خاص مقام ہوگا یہ
صاف اشارہ مکہ کے طرف ہی جہان اَللہ کا خاص گھر کعبہ موجود ہے یہ جو آپ کے باپ کا نام بتلایا اسکے معنے
معلوم نہین مگر سانک رکہیا کے معنے تو وہی معلوم ہوتے ہین جو آمنہ کے معنے ہین یعنی امن و امان والے
یعنی سب لوگونکو اُسپر بھروسا ہے کہ وہ بڑے سچے ہے دغا اور فریب اسمین نہین ہے یہی معنے ہین سانک رکہیا
کے یعنی اعتبار رکہنے والی اور یہ جو بیان فرمایا کہ وہ یعنی محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے باپ دریا کا سا علم رکھتے ہونگے
اسکا یہ مطلب نہین کہ ظاہر مین اُستادون سے علم پڑہا ہوگا بلکہ مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے غیب کے عالم
مین سب علم اُنپر کھولدیا ہوگا اور وہ اُسکو ظاہر نکرتے ہونگے سو مہادیو کے بیان سے ثابت ہوا کہ حضرت عبداللہ
کو اللہ تعالیٰ نے غیب کے عالم مین سب کتابین دکھلادین یعنے چارون بید جو دیوون کے زمانہ مین اُنکے
تہے وہ سب اُنہون نے غیب کے عالم مین دیکھہ لئے تین بید پورے دیکھے اتھربن بید کے فقط تین حصہ
دیکھے یعنی حضرت آدم کے وقت سے حضرت عیسیٰ کے وقت تک جو جو کچھہ پیغمبرون پر اُترا اُسکا
مطلب اتھربن بید کے موافق ہے وہ بھی اَللہ نے دکھادیا الم تک پڑھکر چھوڑ دیا یعنے قرآن شریف
کو نہین دیکھا کیونکہ یہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی امانت ہی آپ سے پہلے کوئی اُسپر عمل نہین کرسکتا
سو ادب کی راہ سے اُسکو اُس عالم مین نہ پڑہا یہ غیب کے بھید اللہ جنپر کھولتا ہے اُنہین کو
معلوم ہوتی ہین پھر مہادیو فرماتے ہین سلے بارہتی وہ اپنی قوم مین سردار ہوگا سب،

بہت کے لوگ اُنکی دروازے پر آوینگے اور اُسکی تابعداری کرینگے اوّل تین بیٹے اُس سے پیدا ہونگے پھر جب
چوتھا بیٹا پیدا ہوگا وہ پیدا کیئے ہوؤن سے نہین ڈریگا اور نہایت شجاعت یعنی بہادری والا اور عرفان
یعنی اللہ کی پہچان والا ہوگا اور اُسکا نام مہامت ہوگا یعنی محمد صلعم **فائدہ** یہ جو فرمایا کہ پہلے تین بیٹے اُور پیدا
ہوانگے مجمع البحار مین مولانا محمد طاہر نے لکھا ہے کہ اکثر لوگون نے یہی کہا ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم
اپنے مان باپ کے اکلوتے تھے اس سے معلوم ہوتا ہی کہ بعضون نے یہ بہی کہا ہی کہ آپ کے بہائی اُور بہی تھے
اور امام ابو یعلی کی مسند مین ہے کہ حضرت آمنہ نے فرمایا کہ جب محمد صلے اللہ علیہ وسلم میرے پیٹ مین
پڑے تو کوئی حمل مینے ایسا نہین اُٹھایا جو آپ سے زیادہ ہلکا ہو اور نہ ایسا جو آپ سے زیادہ برکت والا
ہو اس کلام سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ آپ سے پہلے بہی کچہہ اولاد ہوئی تھی مولانا جلال الدین سیوطی نے
ایک رسالہ مین لکھا ہی کہ کچی سند سے یہ خبر پہونچی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آگے
ایک حدیث ہی اُسمین یہ لفظ ہی کہ میرا ایک بہائی تھا **مہادیو** فرماتے ہین کہ اُنکی وضع دیکہکر اُنکی
ساری قوم کے لوگ حیران رہین گے نئی طرحکا اُنکا احوال دیکہین گے وہ پوست جو بدن کے آگے
ہوتا ہی وہ اُنمین نہوگا بعد چند برس کے جب ڈاڑھی اور مونچھہ نکلیگی تو سوا سر اور ڈاڑھی کے اور کسی
جگہہ پر زیادتی بالون کی نہوگی کہ حجام کی حاجت پڑے اور وہ پوجا جو اُنکے قوم کے لوگ کرین گے
وہ نہ کرینگے اور اپنی قوم سے کہین گے کہ مجکو اُس قادر وحدہٗ لاشریک کا یہی حکم ہے کہ اسطرح کی
بے معنی پوجا مت کرو اور مین سوا اللہ کے ذات پاک کے اُور کسی طرف رجوع نہین کرتا ہون تم میری تابعداری
کرو ان باتون سے اُنکی ساری قوم اُن سے جُدا ہوجاویگی اب مولانا عبد الرحمن چشتی لکھتے ہین کہ
بیاسجی نے بہی کتاب بہونک اوتر پران مین لکھا ہی کہ آئندہ زمانے مین یعنی کل جگ مین مہامت پیدا
ہون گے اور مہامت کو جو مسلمان لوگ محمد کہین گے اُنکا نشان یہہ ہی کہ اُنکے سر پر بدلی سایہ
کریگی اور اُن کے جسم کا سایہ نہوگا اور مکہی اُن کے جسم پر نہین بیٹہے گی اور وہ زمین کو لپیٹ جاوینگے
اور عورتون سے صحبت کرینگے قوت اُنکو بہت ہوگی اور ملک دنیا کے لیئے کچہ تلاش نہین کرین گے
اور اُنکی سب تلاش دین کیلیئے ہوگی اور جو کچہہ پیدا کرین گے اُسکو اللہ کے راہ مین خرچ کرین گے اور
آپ تمام عمر کم کہاوینگے اور عرب کا بادشاہ اُنکا دشمن ہوگا اور وہ اللہ کے دوست ہونگے اور وہ
قادر دانا اور قدرت والا اُنکو تیس ادہیا پران بہیجیگا مطلب یہہ ہی کہ تیس سپارے قرآن کے
اُنپر اُترینگے اور جو کوئی اس کتاب کے موافق راہ چلیگا وہ اللہ تک پہونچیگا اُسوقت مین اللہ تک
پہنچنے کی دوسری راہ نہوگی اسجگہہ تک کلام بیاسجی کا تہا پہر مہادیو فرماتے ہین اے پاربتی

مہامت ساری عبادتونکو اور اگلی شریعت کو موقوف کرکے اپنی شریعت کی راہ اُسوقت کے ساری خلقت
کو سکھلا دینگے اور ایسی تلاش کرینگے کہ سارے عالم کو اپنی طرحکا کرلین آہستہ آہستہ بیشمار لوگ اُنکی دین مین
آدینگے اور اُنمین سے بہت لوگ اللہ تک پہونچین گے اور جسطرح کہ ہمارے لکھنے مین ساکھ یعنی سنہ
لکھتے ہین اسی طرح کل جگ کے زمانہ کے آخر تک اور کتابونمین سنہ مہامت کے لکھین گے **فائدہ** دیکھو
یہ سب نشان ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم مین صاف موجود ہین آپ ختنہ کئے ہوئے پیدا
ہوئے تھے اور سوا سر اور ڈاڑھی کے آپ کے جسم پاک پر بہت بال نتھے آپ نے اللہ کے حکم سے اپنی
قوم کو بُت پُوجنے سے روکا اسپر وہ لوگ دشمن ہوگئے عرب کے لوگ بتونکو اللہ کا شریک کہتے تھے اور
جانتے تھے کہ ہمارے یہ ٹھاکر خود مختار ہین جو چاہین سو کرین آپ اُن سے فرماتے تھے کہ کہو لَا
إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ یعنی کوئی مالک نہین سوا اللہ کے وہ لوگ اس کلمہ سے منکر تھے آخر کو آہستہ آہستہ
وہ لوگ آپکے دین مین آئے جنہون نے نمانا وہ قتل ہوئے دیکھو ہماری حدیث کی کتابونمین لکھا ہے کہ
جب آپ اپنی دائی حلیمہ کے ہان رہتے تھے ایکبار دہوپ مین تشریف لے گئے ایک بدلی آپکے ساتہ رہی
اور آپ پر سایہ کرتی رہی جب آپ بارہ برس کے تھے اپنے چچا ابوطالب کے ساتھ ملک شام کیطرف
تشریف لیگئے اُنہون نے آپکو اونٹونکی چرانیکے لئے بھیجا جب آپ تشریف لائے تو ابر آپکے اوپر
سایہ کئے ہوئے تھا اور یہ بھی لکھا ہے کہ آپ کا سایہ نہین پڑتا تھا اور مکھی آپ پر نہین بیٹھتی تھی اور
زمین کو یون لپیٹ لیا کہ معراج کی رات مین مکہ سے براق پر سوار ہوکر تھوڑی دیر مین بیت المقدس کی
مسجد مین پہنچے جو مکہ سے مہینا بھر کے رستہ پر ہے اور آپ کے رفیقون کا بیان ہے کہ رستہ چلنے مین
آپ سب سے زیادہ جلد پہنچ جاتے تھے گویا زمین آپ کے لئے لپٹی جاتی تھی ہم لوگ بہت محنت سے
چلتے تھے اور آپ بے محنت چلے جاتے تھے اور پہر جلد پہنچ جاتے تھے اور آپ کی بہت سی بی بیان نہین،
آپ کی رفیقون نے فرمایا ہے کہ ہم کہا کرتے تھے کہ آپ کو اللہ نے تیس مردون کے برابر قوت دی ہے،
آپ کی سخاوت کا حال اور کم کھانیکا حال حدیثونمین بہت کچھ لکھا ہے اللہ نے آپ پر قرآن اُتارا ہے
ہندؤون کو لازم ہے کہ بیاس جی کے اس قول کے موافق قرآن پر ایمان لاوین اور اسی راہ پر چلین
بیاس جی صاف فرماتے ہین کہ اُسوقت مین اللہ تک پہنچنے کی کوئی راہ نہوگی مہادیو نے بھی صاف
فرمادیا کہ مہامت اگلی سب شریعتون کو موقوف کرکے اپنی شریعت سارے جہان کو سکھلا دینگے
اس مقام مین اُن پنڈتونکا قول رد ہوگیا جو کہتے ہین کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم تمہارے واسطے
ہین ہمارے واسطے نہین ہین اُن پنڈتونکو لازم ہے کہ ہٹ دھرمی سے توبہ کرین اور مہادیو کے

خبر دینے کیموافق محمدی شریعت کے تابع ہوجاوین اگر اب اپنی اگلی شریعت پر چلین گے ہرگز اللہ سے نہ ملین گے
اور دوزخ سے کبھی نہین چھوٹین گے لشست جی بھی صاف خبر دیتے ہین کہ جب برہما نے چارون بید ستجگ
کے اچھے لوگون کو سکہائے اسوقت یہ بہی کہدیا کہ ستجگ مین سیام بید پر عمل کیجیو اور ترتیا مین رگ بید پر
اور دواپر مین ججر بید پر اور کلجگ مین اتھربن بید کے چارون قسمون پر اپنے اپنے وقت پر عمل ہوگا اتھربن
بید کی جوتھی قسم پر محمد صلے اللہ علیہ وسلم عمل کرینگے سو اتھربن بید کی باتین قرآن کے موافق ہین اس
بید کا ذکر آگے آویگا اگر اللہ چاہے گا اب ہندؤنکو چاہیئے کہ اپنی نجات کی جلد فکر کرین اور اگر شیطان
جو حضرت آدمؑ کی اولاد کا دشمن ہے اور اسکی فوج لشکر کے لوگ جو جگہہ جگہہ آدمیون کے دلون مین فساد
کی باتین ڈالنے کو موجود ہین وہ اگر ہندؤن کے دلومین یہ خیال ڈالین کہ مولانا عبدالرحمن چشتی نے
یہ سب باتین اپنے جی سے جوڑ کر لکھدی ہین تو اس شبہ کا دفع کرنا بہت آسان ہے کتابون کو تلاش کرو
پنڈتون سے پوچھو ابھی اللہ چاہے تو سارا حال کھلجائیگا اور اگر پنڈت لوگ ان کتابونکو چھپاوین تو انکو
ایمان کا چور سمجھو اور اگر شیطان دلمین یہ خیال ڈالے کہ اپنی برادری سے ڈرو انکی خلاف کروگے تو عزت
جائیگی برادری سے باہر ہوجاؤگے اس خیال کا یہ جواب دیوین کہ دنیا چند روز ہے مرنیکے بعد جب ہمارا اللہ
ہمکو دوزخ مین جلاویگا برادری والے کچھہ بچا نہین سکین گے وہ تو خود ہمارے ساتھہ پڑے جلتے ہون گے
ایسونکا ڈر ماننا اور اپنے اصل مالک سے نہ ڈرنا بڑی بیوقوفی ہے اگر شیطان یہ خیال ڈالے کہ اپنے باپ
دادا کی راہ مت چھوڑو اپنے باپ دادا کی بات کی جہان تک ہوسکے پچ کئے جاؤ تو شیطان کو صاف
جواب یون دیوین کہ تو ہمارا اپنا دشمن ہے باپ دادا اگر جاہل تھے یہہ کتابین انہون نے نہین دیکھی تہین یا
جان بوجھکر انہون نے حق بات کو چھپایا تھا اور جان بوجھکر دوزخکو قبول کیا تھا تو ان بے نصیبون
کے ساتھہ ہمکو آگ مین جلنا منظور نہین یا اللہ تو ہی ایمان دینے والا ہے اگر تو ایمان دے تو کوئی روکنے
والا نہین یا اللہ اپنے بندون کو ایمان دے آمین مہادیو نے یہ بہی بتلا دیا کہ جسطرح ہمارے یہان سالکہ
یعنی برس لکہے جاتے ہین کہ اس معاملے کو اتنے برس گذرے اس باعث سے ہر کاغذ اور کتاب کا حال معلوم
ہوجاتا ہے کہ اسکو لکہے ہوئے کتنے برس گذرے اسیطرح کلجگ کے آخر تک کتابون مین تہامت سکہن
یعنی برس لکہے جاوینگے سوا یہی ظہور مین آیا جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابون کے وقت سے آجتک
جو کاغذ لکہا جاتا ہے اسمین لکہدیتے ہین کہ حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے جب مکہ سے مدینہ کیطرف
ہجرت کی تہی اسوقت سے آج تلک اتنے برس گذرے جیسے مولانا عبدالرحمن چشتی نے اس کتاب
مین لکہا ہے کہ ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کی ہجرت سے آجتک ایکہزار اکتالیس برس گذرے

اس لکھنے سے ہمکو معلوم ہو گیا کہ اس کتاب کو لکھے ہوئے دو سو انچاس برس ہوئے کیونکہ اب ہمارے پیغمبر حضرت محمد
صلے اللہ علیہ وسلم کی ہجرت سے بارہ سو نوے برس گزرے ہین مولانا عبدالرحمن چشتی گیارہوین صدی مین تھے
اب تیرہوین صدی کی اخیر ہوتی ہے مہادیو فرماتے ہین اے پاربتی مہامت کی بی بی سے جو بیٹا پیدا ہوگا اوس
بڑے قادر کے حکم سے وہ گندھرب یعنی فرشتہ جسکا نام وکدود ہے اُنکی جانون کو نکالکر آسمان پر لیجائیگا
جم کا یعنی روح کی نکالنے والی فرشتے کا ہاتھ اُن لڑکونکی جان پاک پر نہین پہنچیگا بعد اسکے وہ قادر جسکی طرح
کا کوئی نہین وہ مہامت کو ایک بیٹی دیگا جو ہزار بیٹیون سے بہتر ہوگی اور وہ بہت خوبصورت اور بیمثال
ہوگی اور اللہ کی بندگی مین نہایت درست ہوگی کبھی اُسکی زبان سے جھوٹ نہ نکلیگا اور سب چھوٹے
بڑے گناہ سے وہ محفوظ ہوگی او ماں باپ کے وسیلہ سے اللہ کی نزدیکی ہو جائیگی وہ بڑا قادر مہامت کی
اُس بیٹی کو دو بیٹے نیکبخت عنایت فرمادیگا دونو حسن اور جمال والے اور دونو اللہ کے پیارے ہونگے
اور بہت زور والے اور اللہ کے پہچاننے والے اور ہمت والے اور شجاعت یعنی بہادری والے اور سب
نیک کامون مین بیمثال ہونگے اور وہ قادر کہ اُسکی طرح کا کوئی نہین ہے وہ اُنکے بعد اور کوئی شخص
اُسطرحکا کھلے اور چھپے کمالون والا پیدا نہین کریگا اور وہی مہامت کی بیٹی اُنکے جانشین ہونگی
اور اُن سے بہت اولاد ہوگی اور دن بدن اپنی سچی دلیلون سے لوگونکو مہامت کے دین مین لاوینگی
اور مہامت کے دین کو روشن کرینگی اور مہامت اپنی ساری قوم سے بلکہ اپنی بیٹی سے بھی اُنکو زیادہ
چاہینگی اور یہہ دونو بیٹے مہامت کے دین مین کامل ہونگے اور کوئی کام اپنے جی کے خوشی کے
واسطے نکرینگے اور سب قول اور فعل اُس بڑے قادر کی مرضی کے موافق ہونگے اور ہمیشہ اللہ
کے کام کیواسطے تلاش کرینگے اے پاربتی مہامت کے مرنیکے بعد چند سال گزرینگے کہ مہامت کے
اُن دو نواسونکو بعضے شریر لوگ ناحق ظلم کرکے دنیا کی خاطر سے اُنکو مار ڈالینگے اور ساری
زمین اُنکے مار ڈالنے سے بے سر ہو جاویگی اور اُن کے مار ڈالنے والے ملچھ ہونگے یعنی بے دین
ہو جاوینگے دین اور دنیا سے مردود ہو جاوینگے اور اُنکی دل مین مہامت کی محبت نہ رہیگی اور
عاقبت مین کسی طرح خلاصی نرک سے یعنی دوزخ سے نہین پاوینگے ظاہر مین مہامت کے دین
مین رہینگے اور کہلاوینگے اور آہستہ آہستہ اور لوگ بھی اُنکی ہمراہی قبول کرینگے اور مہامت
اور مہامت کے فرزندون کے چال چلن کی برخلاف بہت سے کام ضد سے اختیار کرینگے
کچھ تھوڑے سے آدمی مہامت کے فرزندونکی راہ پر رہینگے اکثر خلقتون کے لوگ اُنہین قتل کرنے
والے لوگون کے موافق بہت کام کرینگے اور ظاہر مین مہامت کے دوستدار کہلادینگے اور

کل جگ کے زمانہ کے اخیر مین وہ ظاہرداری کے لوگ بہت ہونگے اور سارے جہان مین فساد برپا کرینگے اے پارتی وہ بڑا قادر ایک کامل مرد کو محامت کے دین کی مدد کیواسطے بھیجیگا وہ ساری زمین کو اپنی حکومت کے نیچے لاکر اکثر ظاہرداری والونکو قتل کر ڈالیگا بعد اسکے وہ لوگ پشیمان ہوکر سیدھی راہ پر آوینگے اور جو چال و چلن محامت کا اور محامت کے فرزندونکا تھا اُسکا نئے سر سے رواج ہوگا پورب سے پچھم تک کوئی بندہ محامت کے فرزندون کے برخلاف راہ نہین چلیگا ہرچند اُسوقت مین وہ مرد کامل تلاش کریگا کسی جگہہ پر بندہ یا ظاہرداری والا شخص نظر نہ آویگا ساری خلقت محامت کے دین مین آویگی اور کل جگ کے زمانہ کے اخیر مین اُنکے دین کا پورا رواج ہوگا اور وہ شریعت جسکا اُس قادر بیمثال نے اتھربن بید مین یعنی چوتھی کتاب مین حکم کیا ہے محامت کے تابعدار لوگ اُسپر عمل کرینگے اور محامت کا دین کمال کو پہنچیگا **فائدہ** جیسا مہادیو نے خبر دی ویسا ہی ظہور مین آیا جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی بی بی حضرت خدیجہ سے کئی صاحبزادے پیدا ہوئے چھوٹے سے انتقال کر گئے مہادیو کے خبر دینے سے معلوم ہوا کہ اُنکی نسل پاک کے نکالنے کیلئے اللہ تعالی نے جناب ملک الموت علیہ السلام کے سوا کسی اور فرشتے کو بھیجا تھا پھر اللہ تعالی نے جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک بیٹی عنایت کی جسکا نام فاطمہؑ ہے جنکی حق مین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مریم کے سوا جنت کی جتنی عورتین ہین فاطمہ اُن سب کی سردار ہین اُنکی تعریفین بہت حدیثون مین آپنے فرمائی ہین جناب فاطمہؑ کا نکاح اللہ کے حکم سے حضرت علیؑ کے ساتھہ ہوا جو حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے چچا ابوطالب کے بیٹے تھے حضرت فاطمہؑ اور حضرت علیؑ کو اللہ نے دو صاحبزادے عنایت فرمائے امام حسنؑ اور امام حسینؑ ان دونون کے حق مین جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حسن اور حسین سردار ہین جنت کے جوانون کے اور بھی حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اُن دونونکی بڑی بڑی تعریفین فرمائی ہین جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم حضرت فاطمہ اور حضرت علی اور امام حسن اور امام حسین سے نہایت محبت رکھتے تھے جب حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو اللہ نے دنیا سے اُٹھا لیا امام حسن کو اونکی بی بی نابکار نے زہر دیکر شہید کیا امام حسین کو یزید پلید بادشاہ ظالم نے فوجین بھیجکر کربلا کے میدان مین شہید کیا اُن شہید کرنیوالونکو مہادیو صاحب نے ملیچھ کہا ہے اب ہندو لوگ ضد کے مارے مسلمانونکو ملیچھ کہتے ہین یزید والون کے بعد پھر بہت لوگ اسطرح کے ہوئے جو دنیا کی طمع سے اور ظالم حاکمونکی خاطر سے ایمان کھوتے ہین جیسا مہادیو نے خبر دی ہے اب اخیر زمانہ ہے تیرھوین صدی اخیر ہے اب اسطرح کے لوگ بہت ہین ظاہر کے مسلمان دل کے بے ایمان اب اللہ تعالی تھوڑی مدت

کے بعد جناب امام مہدی علیہ السلام کو محمدی دین کی مدد کیلئے بھیجیگا حضرت امام مہدی سید ہونگے جناب
فاطمہ کی اولاد مین پیدا ہونگے مکہ اور مدینہ سے انکا ظہور ہوگا اللہ تعالی آپ کو سب مسلمانونکا بادشاہ
کریگا آپ نصاریٰ پر جہاد کرین گے بڑی بڑی لڑائیان ہونگی آخر نصاریٰ شکست کھا دین گے
یکایک پورب کے ملک مین دجال نکلیگا دجال ایک کافر آدمی ہوگا فوجین دیوون اور شیطانونکی
اوسکے ساتھہ ہون گے بیوقوفون سے کہیگا کہ مین اللہ ہون تمہارے لئے کھانا پینا لایا ہون گنوار سے کہیگا
کہ مین تیرے مان باپ کو جلائے دیتا ہون دو شیطان اُس گنوار کے مان باپ کی صورت بنکر اُسکے
سامنے آوینگے اور کہینگے بیٹا یہ تیرا خدا ہے اسی طرح کے شیطانی کرشمے دکھا کر بہت لوگون کو گمراہ کریگا
مکہ اور مدینہ کے سوا سب شہر و زمین پھریگا شام کے ملک مین پہنچیگا حضرت عیسیٰ پیغمبر جنکو اللہ نے
زندہ آسمان پر اُٹھا لیا ہے اُنکو اللہ آسمان سے بھیجیگا حضرت عیسیٰ اُتر کر دجال کو قتل کرین گے ہم
محمدی لوگ حضرت عیسیٰ کے ساتھہ ہوکر یہودی مردودون کو قتل کرینگے پھر حضرت امام مہدی
علیہ السلام دنیا سے اُٹھہ جاوینگے حضرت عیسیٰ چالیس برس دنیا مین بادشاہت کرینگے محمدی شریعت
کو سارے جہان مین پھیلاوینگے کوئی کافر دنیا مین باقی نہین رہیگا سب محمدی ہو جاوین گے سبون کے
دل صاف ہو جاوین گے کینہ اور بیر دلون سے بالکل نکلجاویگا اس مقام مین مہا دیو نے مرد کامل
حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو فرمایا ہے کیونکہ آگے فرماتے ہین کہ جب وہ مرد کامل چھپ جاویگا تو دنیا
مین فساد پھیلیگا اور حضرت امام مہدی علیہ السلام کے اُٹھہ جانیکے بعد حضرت عیسیٰ موجود ہونگے
فساد ہرگز نہین پھیلیگا بلکہ حضرت عیسیٰ فساد اور کفر اور شرک کو مٹا کر محمدی دین سارے جہان
مین پھیلاوین گے **مہا دیو** فرماتے ہین کہ جو شریعت اللہ تعالی نے اتھربن بید مین فرمائی ہے
محمدی لوگ اُسپر عمل کرین گے مطلب یہ ہے کہ اتھربن بید مین پہلے سے اللہ نے بتا رکھا ہے کہ محمدی
شریعت اسطرح کی ہوگی اسمین یہ یہ حکم ہونگے اُس وعدہ کے موافق قرآن اور حدیث مین وہ حکم
بھیجے ہین بعینہ قرآن اور حدیث پر محمدی لوگ اُس زمانہ مین عمل کرین گے اتھربن بید کا حال
آگے آویگا اگر اللہ چاہیگا **مہا دیو** فرماتے ہین اے پاربتی جس چیز نے کمال پکڑا اُسکو
زوال نزدیک ہی ہے بعد اُسکے وہ مرد کامل پردہ مین ہو جائیگا اور جہان کا رنگ بدل جائیگا
ہر جگہ فساد اور خلل ہوگا کوئی شخص اپنی مان اور بیٹے کو نہین پہچانیگا آدمی جانورونکی طرح
مان اور بیٹے سے صحبت کرین گے اور کوئی کسیکو نہین پہچانیگا تمیز درمیان سے اُٹھہ جاوے گا
اور جانورون کیطرح اوقات بسر کرینگے اُسوقت زمین فریاد کریگی کہ یا اللہ ان آدمیون کے

گناہون کی کثرت سے ہلاک ہوتی ہون مجکو نجات دے ای پارتی اُسوقت وہ بڑا قادر زمین کی دُعا قبول
کریگا اور مقام سنبھل جنوب برہمن مین قہاری کی صفت کے ساتھ کلنکی شکل ظاہر کریگا اُسوقت آسمان اور
زمین ہلنے لگین گے اور زور کی ہوائین چلنے لگین گی اور زمین کی خلقتون پر قیامت قائم ہوجاوے گی
اور جتنی چیزین زمین کے اوپر موجود ہین سب فنا ہوجاوینگی اور جہان اندہیر ہوجائیگا اور چند مدت
ویران اور خراب رہیگا اُسوقت وہ قادر دانا آدم کو اونکی تمام اولاد سمیت زندہ کریگا جب سب زندہ
ہوجاوینگے اُسوقت وہ بڑا قادر جہامت کی بیٹی سے فرمائیگا کہ تو اپنے بیٹون کے واسطے نالش کرتی
تہی اب تیرے دو تو بیٹے موجود ہین انگولی اور سرگ مین یعنی بہشت مین جا وہ اپنے دونو بیٹون سے
ملاقات کرکے کہڑی رہیگی پہر اللہ کا حکم ہوگا کہ مانگ کیا مانگتی ہے تب جہامت کی بیٹی اپنے بیٹون کے
ساتھہ دُعا کے واسطے ہاتھہ اُٹھائے گی کہ یا اللہ جس کسی نے جہامت کا کلمہ پڑہا ہے اُن لوگونکو نجات دے
وہ قادر کریم بیشمار مہربان ہوکر فرماویگا کہ قوم جون کو یعنی سب مسلمانون کو مینے بخشا جہامت کی بیٹی
اپنے بیٹون سمیت سجدہ کرکے سب مسلمانون کو اپنے ساتھہ لیکر سرگ مین یعنی بہشت مین جاویگی
اُنکا دورہ اخیر ہوگا اور زمانہ کل جگ کا تمام ہوگا یہ تہین باتین مہادیوجی کی جو اُنہون نے پاربتی سے
فرمائی تہین **فائدہ** جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے جو خبرین دی ہین اُنکا خلاصہ یہی ہی ہے
کہ حضرت عیسیٰ انتقال فرماوینگے محمدی لوگ آپکے جنازہ پر نماز پڑھکر جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم
کے مزار پاک کے پاس دفن کردینگے پھر ایک وقت ایسا آویگا کہ قرآن دنیا سے اُٹھ جائیگا آخر کو
کوئی شخص ساری زمین مین ایسا نہ رہیگا جو اللہ اللہ کہے آدمی گدھون کیطرح جماع کرینگے
یعنی کچھہ تمیز نہ رہیگی یکایک اللہ تعالی صُور کے فرشتے کو حکم کریگا وہ صور پھونکیگا اُسکی آواز سے
قرآن مجید مین اللہ خبر دیتا ہے کہ زمین ہلائی جائیگی قیامت کا زلزلہ بڑی چیز ہے سورہ طور مین
فرماتا ہی کہ آسمان ہلنے لگیگا جا بجا فرماتا ہے کہ پہاڑ ریت کی طرح ہوجاوینگے اور اڑجاینگے
زمین کا ایک صاف میدان ہوجائیگا پہر دوسری بار جب صور پھونکا جاویگا اگلے پچھلے آدمی
اور جن اور جانور سب کو اللہ زندہ کردیگا سب سے حساب لیگا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم
اللہ کے حکم سے بار بار گنہگار مسلمانون کی سفارش کرینگے جن لوگون نے بڑے بڑے گناہ
کئے ہین مگر اللہ کو اکیلا جانتے رہے اور اُسکے سب فرشتون اور سب پیغمبرون اور سب کتابونکو
مانتے رہے اُنکو حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم اللہ کے حکم سے دوزخ سے نکالینگے اور بہشت مین
داخل کرینگے سفارش کا حکم سب سے پہلے آپ کو ہوگا پہر اور پیغمبرون کو اور فرشتون کو

اور اچھے بندونکو اللہ تعالیٰ شفاعت کا اذن دیگا گنہگارون کی سب شفاعت کرینگے اس جگہہ پر مہادیونے فقط جناب فاطمہ کی سفارش کا ذکر کیا کیونکہ جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کا مرتبہ تو ظاہر ہے کہ آپ سبکے سردار ہین جسکو مرتبہ ملا آپ ہی کے طفیل مین ملا یہ فقط جو لکھا ہے کہ مقام سنبہل برہمن مین اسکا مطلب اچھی طرح نہین کہلتا مگر دوسرے رسالہ مین ثابت کیا ہے کہ شنبہل نگری عرب کے ملک کو کہتے تھے اور برہمن اچھے درویشونکو کہتے تھے تو کیا عجب ہے کہ یہ مطلب ہو کہ عرب کے ملک مین برہمن یعنی اچھے اللہ والون کے مقام مین اللہ تعالیٰ قہر کے صفت کو ظاہر کریگا کلنگی شکل کا مطلب یہ معلوم ہوتا ہے کہ کلکی اوتار انکی کتابونمین جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کا خطاب ہی یعنے کلنک کے دور کرنیوالے سو مطلب یہ ہی کہ محمد ہی شکل کے مشابہ اللہ تعالیٰ ایک شکل ملک عرب مین ظاہر کریگا کیا عجب ہی کہ یہ مطلب ہو کہ صور کے پھونکنے والے فرشتے کو اللہ تعالیٰ بیت المقدس مین ظاہر کریگا بیت المقدس مسجد ملک شام میں ہے جو عرب کی طرف ہے اب یہ باقی رہی یہ بات کہ کل جگ کا زمانہ جو چار لاکھ برس کا لکھا ہی اسکا کیا مطلب ہے ایک مطلب تو یہہ ہے کہ مہادیو نے فرمایا کہ وہ زمانہ اُسوقت تمام ہوگا جب گنہگار مسلمان دوزخ سے نکالے جاوینگے اور بہشت مین داخل ہونگے شاید اُسوقت تک اتنا زمانہ گذر جاوے اور دوسرا مطلب یہ ہے کہ شاید جنون کا زمانہ بہت گذر جاتا ہوا اور ہمارا زمانہ اُتنی مدت مین تھوڑا گذرتا ہو جیسا کہ حضرت خواجہ محمد پارسا رحمۃ اللہ علیہ فصل الخطاب مین لکھتے ہین کہ جنون کا زمانہ لطیف ہے ہم آدمیون کے زمانہ مین جو لنبا ہے وہ اُس زمانہ مین چھوٹا ہے جو کوئی اُس زمانہ مین کام کرتا ہے ایک دن مین اتنا کام کرتا ہے جتنا ہمارے زمانہ کے مہینے مین یا برس مین نکر سکے جیسا کہ تو نے سُنا ہی کہ جن بہت جلد کام کرتے ہین اور جنون کے لڑکے ایکدن مین اتنا بڑہ جاتے ہین کہ آدمیون کے لڑکے دس برس مین اتنا نہین بڑھتے اسکا باعث یہی ہے کہ اُنکا بڑھنا اُس زمانہ مین ہے کہ جو اُسکا تھوڑا ہے وہ بہت ہے اور جو اُسکا چھوٹا ہے وہ لنبا ہے اور اُس زمانہ مین بھی گذرا ہوا زمانہ اور بالفعل کا موجود زمانہ اور آنے والا زمانہ ہوتا ہے اور اُنکے کل کا دن جو گذرا اور جو کل کا دن آویگا وہ آدمیون کا اگلا برس اور آئندہ کا برس ہے اور یہ بات انگل کے طور پر ہے نہ حد باندھنے کی راہ سے اور اسپر کوئی دلیل ہم نہین لاسکتے مگر جن لوگون کے دل کی آنکھین کھلی ہین انکو اسمین کچھہ شک نہین ہے تمام ہوا کلام فصل الخطاب کا یہ جو فرمایا کہ ہمارے زمانہ مین جو لنبا ہی وہ اُس زمانہ مین چھوٹا ہے یعنی ہم اُسکو لنبا سمجھین اس راہ سے کہ اُس مین بڑے بڑے کام ہوئے اگرچہ وہ زمانہ ظاہر مین چھوٹا ہے مگر کام کی راہ سے بڑا ہے اسی راہ سے فرمایا کہ

جو کام وہ لوگ تھوڑی دیر مین کرتے ہین ہم بہت مدت مین نہین کر سکتے تو ایک راہ سے یون کہنا چاہیے کہ جو ہمارے زمانہ مین تھوڑا سا زمانہ ہے وہ جنون کے ہان بہت بڑا زمانہ ہے جب اُنکے لڑکے ایکدن مین اُتنا بڑہ جاتے ہین کہ آدمیون کے لڑکے دس برس مین اُتنا نہ بڑہین تو ایک راہ سے یون کہنا چاہیے کہ ہمارے ہان ایکدن گذرتا ہے جنون کے ہان دس برس گذر جاتے ہین اُنکا بڑھنا اُس زمانہ مین ہے کہ جو اُسکا تھوڑا ہے وہ بہت ہی ابڑا ہے یون فرمایا کہ اُس زمانہ کا جو چھوٹا ہے وہ لنبا ہے یہ جو پہلے لکھا ہی کہ جو ہمارے یہان لنبا ہی وہ وہان چھوٹا ہے معلوم ہوتا ہے کہ اس بات کا یہ مطلب ہی کہ جو کام ہمارے یہان بہت لنبا ہی یعنے بڑے دیر مین ہوتا ہی وہ کام جنون کے زمانہ مین بہت چھوٹا ہے یعنے بہت آسان کام ہے اور یہ جو لکھا ہی کہ اُنکے کل کا دن جو گذرا اور جو کل کا دن آویگا وہ آدمیون کا اگلا برس اور آج کا برس ہے اسکا بہی یہی مطلب ہی کہ جو کام وہ دو دن مین کرتے ہین وہ کام آدمیون سے دو برس مین نہو سکے تو اُنکے دو دن اس راہ سے دو برس مین واللہ اعلم پہر لکھا ہی کہ فرشتون کا زمانہ جنون کے زمانہ سے زیادہ لطیف ہی وہان ہزار سال ایکدم ہے جو کوئی اُس زمانہ مین کام کرے ہزار سال کا کام ایکدن مین کرتا ہے پھر لکھا ہے کہ انسان کی رُوح جب قوی ہوتی ہے اور شریعت کی خوب طرح تابع ہوتی ہے اپنے تئین لطیف زمانہ مین لیجاتی ہی اور ایکدن مین اتنا کام کرتی ہی کہ دوسرا سال بھر مین نکر سکے اور قصہ خضر علیہ السلام کا نوادر الاصول مین موجود ہے اور اگر روح کی قوت کامل ہو جاتی ہے روحانیون کے زمانہ مین چلی جاتی ہے اور ایک ساعت مین لاکھ برس کا کام کرتی ہے جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کا معراج اسی مقام مین تھا پھر لکھا ہے کہ روایت آئی ہے کہ حضرت جُنید کے ایک مرید دریاے دجلہ کے کنارہ پر گئے کہ غسل کرین کپڑے اُتارے اور غوطہ لگایا دم بھر مین ہندوستان مین پہنچے وہان نکاح کیا لڑکے پیدا ہوئے برسون وہان رہے پھر دوبارہ اپنی تئین پانی مین دریاے دجلہ مین دیکھا اور کپڑے جس جگہہ رکھے تھے وہین رکھے ہوئے پائے اور پہنے اور خانقاہ مین آئے اور لوگونکو دیکھا کہ اُسی نماز کا وضو کر رہے تھے اسی طرح کی ایک بات وہ ہی جو مولانا عبد الرحمن جامی رحمۃ اللہ علیہ نے نفحات الانس مین لکھی ہے کہ حضرت شیخ بہاء الدین عمر ورضہ کے سامنے سورج نکلتے وقت ایک درویش آئے آپ اللہ کی یاد مین سر جھکاے ہوئے بیٹھے تھے آپ نے سر اُٹھایا اور فرمایا کہ بھلا ہو سکتا ہی کہ صبح کی نماز کے وقت سے اسوقت تک کسینے پچاس ہزار برس اللہ تعالیٰ کی بندگی کی ہو اس بات سے معلوم ہوتا ہی کہ اُسوقت اللہ تعالیٰ نے اُنکے واسطے اُس زمانہ کو پھیلا کر پچاس ہزار برس کر دیا تھا اُنہون نے اُسمین اللہ کی بندگی کی مولانا عبد الرحمن جامی

مرأة الاسرار مین لکہتے ہین کہ حضرت شیخ علاؤ الدولہ سمنانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ ہمنے غیب کے عالم مین
دیکہا ہی کہ کبہی ایسا ہوا ہے کہ ہزار برس ہمنے دریا مین سیر کی ہے اور ہم رات اور دن کو گنتے تہے یہانتک
کہ ہزار سال تمام ہوئے جب ہم غیب سے پہر آئے تو اُتنا ہی زمانہ گزرا تہا جو صبح کی نماز کے بعد سورج
نکلنے سے پہلے تک ہوتا ہی غیب کے عالم مین ایسی باتین بہت ہوتی ہین یہی سبب ہی کہ بعضے لوگ
جنکو تحقیق کی آنکہہ نہ تہی وہ یون سمجہے کہ ہماری روح اس سے پہلی دوسرے بدن مین تہی اور ہزار برس
کی عمر ہوئی تہی جو کچہہ اُسنے دیکہا تہا اُسنے جانا کہ دوسرے بدن مین تہا **مولانا عبد الرحمن**
**چشتی** لکہتے ہین کہ سوت اور سونگ نے لشست سی پوچہا کہ جو کچہہ مہادیو نے آدم علیہ السلام کے
پیدائش کے بیان مین فرمایا تہا اور تمکو معلوم تہا پہر آدم علیہ السلام کے اور اُنکے فرزندونکی پیدائش
بہی تمہارے سامنے ہوئی جسطرح مہادیو نے فرما دیا تہا اوسی طرح پیدا ہوئی یا فرق ہوا لشست نے
جوابدیا کہ ابتک تمکو پوری پہچان نہین ہوئی کیونکہ تم ہی لوگ یعنی اسی عالم مین تہے اور مین بہی تہا
اور وہ لوگ ہمارے اور تمہارے سامنے پیدا ہوئے تمنے کون فرق دیکہا جو دوبارہ پوچہتے ہو اور
مہادیو کی بات مین شک لاتے ہو اے عزیزو مہادیو نے اپنی طرف سے نہین کہا تہا جو کچہہ سرگ پر
یعنی آسمان پر لکہا ہوا دیکہا تہا وہ نقل کیا تہا فرق کسطرح ہوتا لیکن جب تمکو اور طرح کی باتین
سننے کا شوق ہے تو مین اور بہی کئی باتین کہتا ہون ہوشیاری سے میری طرف کان رکہو جب آدم
کو اُس بڑے قادر نے پیدا کیا اور کپڑے بہشت کے اُنکو پہنائے تمام خلقت نے جنون کو اور
فرشتون نے اُنکو اللہ کے حکم سے سجدہ کیا جیسا مہادیو نے فرمایا تہا اور تمام خلقت آس پاس
آدم کے کہڑے تہی کہ غیب کے عالم سے آواز پہنچی کہ مینے ساری زمین آدم کو دی تمکو زمین پر
کچہہ دخل نہین رہا تم پہاڑونمین اور جنگلون مین اور میدانونمین اور دریاؤن اور ٹاپوؤن کے بیچ مین
جاکر جگہہ پکڑو اور تمہاری جگہہ اوسی جگہہ ہے یہ سُنکر بعضے دیوتہ آسمان پر چلے گئی اور مہادیو پاربتی
کو ساتہہ لیکر کیلاس پہاڑ کیطرف چلی گئی چنانچہ اب تک کیلاس پہاڑ پر مشغول ہین پاربتی کے ساتہہ
عیش کر رہے ہین اور اکثر رکہیسر اور سمجہدار لوگ زمین کو چہوڑ کر پہاڑونمین چلے گئی جسقدر اولاد
آدم علیہ السلام کی زیادہ ہوئی قوم جنات کو برطرف کرکے خود آباد ہو لئے جب آدم علیہ السلام
کے فرزندون نے بہت بیجا کی شروع کی جنون کے بادشاہون نے اپنی قوم سے کہا کہ اُنکو
اپنے ملک مین دخل ندین جنجنکی قوم نے غلبہ کرکے اُنکو عاجز کرلیا اُسوقت بعضے فرزند آدم
علیہ السلام کی جنکو اللہ تعالی کی ذات پاک سے بہت نزدیکی حاصل تہی اُنہون نے جنون کے ظلم سے

نالش مین زبان کھولی اور اُس قادر ہمتیال نے اُنکی دُعا قبول کرکے نارد کو حکم کیا کہ زمین کے اوپر جا اور
جنون وغیرہ سے کہدے کہ ہمنے زمین آدم کے بیٹونکو دی اور وہ شریعت جو کہ مینون بید و نمین ہمنے تمکو
بتلائی تھی اُسکو موقوف کیا اب وہ عبادت اور وہ اللہ کی راہ پر چلنا تمہارا زمین کے اوپر کچھ فائدہ
نہ دیگا کسلئے اپنی اوقات ضائع کرتے ہو زمین اور بڑے بڑے پہاڑ اور دریا ہمنے اُنکو دیئے اور
اُنکے واسطے ہمنے دوسری شریعت بھیجی تمہاری شریعت مین گائے کی پوجا کرنا یعنی تعظیم کرنا اللہ
کی تابعداری تھی ہمنے اُنکو حکم کیا کہ گائے کو ماریں اور کھاوین گائے کا مارنا دیکھنے سے تمہارے بدن پر
لرزہ پڑے گا تمہارے خود تو جہان کی بہتری اسی مین ہی کہ اگر اپنی زندگی چاہتے ہو پہاڑونمین جاؤ
یا اس بدنکو چھوڑ دو اور آسمان پر آکر ارواحون کے عالم مین رہو اب تم زمین کی طمع اپنے دل سے باہر
کرو ست جگ اور ترتیا اور دواپر تین زمانون تک تمہارا عمل تھا اب زمانہ کل جگ کا آیا ہے تمہارا
رہنا زمین کے اوپر باعث خرابی اور ہلاکی کا ہی نارد نے عرض کیا کہ حکم کے موافق مین زمین کے اوپر جاتا ہون اور
اُس قوم کو پیغام پہنچاتا ہون لیکن وہ ملک گناہ کی جگہ ہے مین گناہ مین گرفتار نہو جاؤن اُسوقت
اُس بڑے قادر برحق نے حکم کیا کہ تو خاطر جمع رکھہ جسطرح نیلوفر کا پھول پانی کے بیچ مین رہتا
ہے اور پانی اُسکا کچھ نقصان نہین کرتا ہی اور اُسمین اثر نہین کرسکتا ہے اُسیطرح مین تجکو اُس
ملک مین بچائے رکھونگا کچھہ اثر اُس عالم کا تجکو نہین ہوویگا تب نارد نی زمین پر اُتر کر دیوتہ
اور جن وغیرہ کو جو کامل اُس قوم کے تھے اللہ کا پیغام پہنچایا اور فرمایا کہ اگر خودی اور غرور سے
سارے جہان کے مالک کا حکم نمانو گے تمہاری ہلاکی کا باعث ہوگا تمہارے بہتری اسی مین ہے کہ
اس ملک سے باہر جاؤ نہین تو ایک شخص جسکا نام کشن ہے اُسکو پروردگار اپنے خاص صنعتون
سے آراستہ کرکر زمین کے اوپر تمہاری قوم مین پیدا کریگا تا کہ تمکو ہلاک کرے اور تمہارا نام زمین پر
سے مٹا دے پھر بیس برس کی مدت تک نارد ہر ملک مین یہ نصیحت پکارتا رہا اس کلام کے سُننے سے
سب دیوتہ جو باقی رہے تھے زمین کو چھوڑ کر یہان آئے کہ آپ جس جگہہ فرمائیے ہم وہان ٹھیرین
اور اللہ کی بندگی مین مشغول ہون اُسوقت مہادیو نے فرمایا کہ کیلاس پہاڑ کی ایک شاخ پر
مین رہونگا اور دو شاخین خالی مین وہان تم جاکر عبادت کرو پھر سب دیوتون نے اُس
پہاڑ کی دو شاخون پر جگہہ پکڑی اللہ کی قدرت سے وہی جگہہ اُنکو آب حیات کے برابر ہوگئی
یہانتک کلام بشست کا تہا فائدہ اس بیان سے اُس بات کا مطلب خوب کھل گیا جو اوپر ہو چکی
کہ حضرت آدم علیہ السلام کے تیسرے صاحبزادے نے ہندؤونکی شریعت کو منسوخ کردیا اور جو جو

فعل اُس شریعت مین دیوونکی حق مین بُری تھے کیونکہ اللہ نے اُن فعلونکو منع کیا تھا جیسے گائی کا ذبح کرنا
وہی فعل اللہ نے حضرت آدم کی اولاد کو بتلائے اور فعل آدمیون کے حق مین اچھے ہوگئے لیکن معلوم
ہوتا ہی کہ وہ شریعت جنونکے حق مین اسوقت تک منسوخ نہین ہوئی تھی کیونکہ یہ حکم نہین ہوا کہ تم بھی گائی
ذبح کرو اور کھاؤ بلکہ یہ حکم ہوا کہ ان لوگونکو ہمنے گائے کی ذبح کرنے اور کھانیکا حکم کیا ہی تمسے یہہ دیکھا نجائیگا
تم پہاڑونمین جاؤ اس سے ثابت ہوتا ہی کہ جنونکو اسوقت تک یہی حکم رہا کہ تم اپنی شریعت کیموافق اللہ
کی عبادت کرو مگر پہاڑونمین اور جنگلونمین جاکر بیٹھہ رہو اسی باعث سے حضرت آدم علیہ السلام کے
تیسرے صاحبزادے نے دیوتون کی عبادت خانے توڑ ڈالے کیونکہ دیوتے جن وہان سے نکالدیئے گئے
اور آدمیونکو وہان رہنے کا حکم ہوا اور وہ عبادتخانے آدمیون کے شریعت کے موافق نتھے اسلیئے توڑے
گئے یہان سے وہ بات پکی ہوتی ہی کہ حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم سے پہلے جتنے پیغمبر تھے انمین کوئی جنون
کیطرف نہین بھیجا گیا جن اپنی شریعت پر رہے آدمی اپنی شریعت پر رہے جب اللہ نے جناب محمد
صلے اللہ علیہ وسلم کو بھیجا تب سارے جہان کے جنون اور انسانونکو محمدی شریعت پر چلنے کا حکم کیا اب
جو کوئی جن یا آدمی اس پچھلے حکم کو چھوڑکر پہلے حکم پر چلیگا اُسنے اللہ سے ضد باندھی وہ دوزخمین
ہمیشہ پڑا رہیگا **مولانا** عبدالرحمن چشتی لکھتے ہین کہ بھر بیاس فرماتے ہین کہ جب یہ بات کہیسرن
نے یعنی عبادت کرنیوالون نے اور قوم جن کے کاملون نے بشسٹ سے سنی کہ دیوتون نے اس
تمادرانا کے حکم سے زمین کو چھوڑا اور کیلاس پہاڑ پر چلے گئے وہ سب حیران ہوئے اور ہمارے رکھیسر جمع
ہوکر سوُت اور سونک کے پاس مقام نمکھارین آئے اور عرض کیا کہ ہماری قوم مین آپ ہی بڑے ہین
جو فرمایئے اُسپر عمل کرین سوُت اور سونک نے کہا کہ تھوڑے دن اور ٹھیرے رہو کہ دواپر کے زمانے
مین سے چند برس باقی ہین جسوقت زمانہ کل جگ کا آن پہنچیگا ہم اس بن کو چھوڑ دینگے تم بھی
چھوڑ دیجیو کیونکہ ہم اس جہان مین نہین رہ سکتے اور ظاہر ہے ملک کے چھوڑنے کے سوا کوئی علاج
نہین پھر چند مدت کے بعد وہ سب رکھیسر سوُت اور سونک کے ساتھ پردے مین ہوگئے اور بعضی
دیت یعنی جن جیسے کنس اور دنت اور بکتر اور سسپال اور جراسندہ اور کیسی اور جالنور اور بھرناڈھ
وغیرہ جو بڑے بڑے راجہ تھے انہون نے خود ہی اور جبر کے باعث سے ملک کو نچھوڑا اور دنیا
کے واسطے اللہ کا حکم نمانا اور طرح طرح کے فساد ملک مین کئے اور وہ مغرور لوگ اکثر ملک ہند مین
تھے اور آدم علیہ السلام کے فرزندون نے اَور ملکونمین دخل کرلیا تھا مگر ہند کے ملک مین ان
جنون کی زبردستی اور ظلم سے بالکل آدمیون کا دخل نتھا **فائدہ** حدیث شریف کی کتابونمین

بہت روایتون سے ثابت ہی کہ حضرت آدم علیہ السلام ہند کے ملک مین اُترے ہیں سراندیب کے ملک مین
اور وہ ملک دکہن کے ایکطرف کو ہی وہان ایک اونچی پہاڑ پر حضرت آدم کے قدم مبارک کا نشان ابھی
ہے حضرت آدم وہان رہا کرتے تھے مولانا غلام علی آزاد جو علم حدیث شریف کا بھی رکھتے تہے اُنہون نے
ہند کے حال مین ایک کتاب لکھی ہی اُس مین لکھتے ہین کہ ہند بعض وقت دلی اور سندہ اور دکن
وغیرہ سبکو کہتے ہین اور بعض وقت صرف دلی کے ملک کو کہتے ہین تمام ہوا کلام اُنکا سو یہان جو لکھا
ہے کہ آدم علیہ السلام کی اولاد جنون کے ظلم کے باعث سے ہند کے ملک مین نہین آئی تہی اسکا یہی
مطلب ہے کہ دلی کے ملک مین اور اُسکے آس پاس کے شہر و زمین نہین آئے تہے اور سراندیب کا ملک
یہان سے بہت دور ہے جہان حضرت آدم علیہ السلام رہتے تہے اور سید غلام علی صاحب نے یہہ بھی
لکہا ہی کہ روایت آئی ہے کہ اودہ کا شہر جو پورب مین ہی اُسکو حضرت شیث علیہ السلام نے بنایا ہے
جو حضرت آدم علیہ السلام کے صاحبزادے ہیں اگر یہ روایت ٹہیک ہی تو پہلے پہل حضرت آدم علیہ السلام
کی اولاد کے لوگ ملک ہند مین آئے پہر جنون کے ظلم سے عاجز ہو کر چلے گئے جیسا کہ اوپر ذکر ہو چکا
کہ جب آدم علیہ السلام کے فرزندون نے بیباکی اور چالاکی شروع کی جنون کے بادشاہون نے
اپنی قوم سے کہا کہ انکو اپنے ملک مین دخل ندو ایک شہر اودہ مین ایک احاطہ کے اندر ایک لنبی قبر ہے
وہان کے لوگ کہتے ہین کہ یہ قبر حضرت شیث علیہ السلام کی ہے واللہ اعلم **مولانا** عبد الرحمن چشتی
بیاس کی زبانی لکھتے ہین کہ نارد نے یہ حال دیکھکر اللہ تعالی کے حضور مین یہہ احوال عرض کیا اور
آسمان پر گئے اور بشست بھی نارد کے ساتھ آسمان پر چلے گئے اُسوقت اُس بڑے قادر برحق نے
کشن کو کنس دیت کی بہن کے پیٹ سے جنکا نام دیوکی تہا پیدا کیا اور کشن کا باپ باسدیو دیو نہ عنصر
تہا اور یہ کنس بادشاہ ظالم تہا متہرا کے مقام مین رہتا تہا اور لشکر کے زور سے اور بہادری سے ہند
کے سب راجاؤن کو اپنا تابعدار کیا تہا اور طرح طرح کے فساد اور ڈہیٹ پن کرتا تہا اُسوقت کی خلقت
کے لوگ اُسکے ظلم سے عاجز ہوئے اور اُس قوم کی عبادت کرنیوالون اور اچھے لوگون کی طرف رجوع ہوئے
اُن لوگون نے خبر دی کہ تم خاطر جمع رکہو نزدیک ہی کہ کشن دیوکی کے پیٹ سے پیدا ہوگا وہ کنس کو
مار ڈالیگا **فائدہ** ظفر مبین مین ہی کہ بہاگوت کے دسوین اسکند کے پہلی ادہیا مین ہے کہ
راجہ اگرسین جو بڑے گیانی تہے اُنکی بی بی پورن رکہا کے پاس ور ملک راچہس آیا اور راجہ
صاحب کی صورت بنکر زنا کیا جس سے کنس پیدا ہوا **مولانا** لکھتے ہین کہ بعض نجومیون نے
کنس کو بہی اس بات سے خبردار کر دیا جو لڑکا اُسوقت مین دیوکی کے پیٹ سے پیدا ہوتا تھا

کنس اُسکو مار ڈالتا تہا یہہ قصہ سُورج سے زیادہ مشہور ہے کشن کے مار ڈالنے کیلئے بہی کنس نے بہت ارادہ کیا
لیکن اُس بڑے قادر برحق نے اُنکو بچا رکھا چند روز کے بعد بہت سے دیت یعنی جنون کو اور ایراہت
ہاتہی کو جسمین اٹہارہ ہزار ہاتہی کا زور تہا اُسکو کنس سمیت مار ڈالا اور ہلاک کر دیا اور اُسکا ملک اپنے
قبضہ مین لے لیا ظفر مبین کے صفحہ ۲۷۹ مین ہے کہ جبتک کنس مارا نہ گیا تب تک متہرا کی رہنے والی راہ پر نہ آئے
اور اچہے لوگون نے امن نہ پایا اسی صفحہ مین لکہا ہے کہ دہرم پرب ۴۱ مہابہارت مین ہی کہ راجہ کسکی
ایک جن نے پکڑا راجہ نے سبب پوچہا اُسنے کہا اگرچہ تو اپنے ملک مین عدل کرتا ہی لیکن تیرے قریب سلطنت
دوسرے بادشاہ کی ہی اُسکے ملک مین زنا اور گناہ بہت ہوتا ہی تو اُسکو نہین روکتا اگر وہ باز نہ آوے
تو تو اُس سے لڑائی لڑ اور اُسکو قتل کر اور ملک اُس سے چہین لے تاکہ لوگون مین گمراہی نہ پہیلے مولانا
لکہتے ہین کہ بعد اسکے یہ ہوا کہ کنس دیت کی ایک بیٹی تہی اُسکو اور راجاؤن کے ساتہہ کرکے لشکر جمع
کرکے جراسندہ کشن جی سے لڑنیکو متہرا مین آیا کشن نے اُن سبکو قتل کر دیا پہر وہ لوگ کال جمن کو یعنے
جمشید کو کشن سے لڑنیکے لئی لائے کشن نے اُن لوگون سے لڑنا صلاح نہ دیکہا کشن جی تمام لوگون سمیت
متہرا کو چہوڑ کر دوارکا کیطرف چلے گئے تمام لوگون کو دوارکا مین چہوڑ کر خود اکیلے متہرا مین کال جمن
کے سامنے آئے اور اُسکو فریب دیکر ہلاک کیا اور اُسکا تمام اسباب و خزانہ اپنے قبضہ مین لائے۔
**فائدہ** سوط اللہ الجبار مین ہے کہ سری کشن جب کال جمن سے بہاگے اور کال جمن نے انکا
پیچہا کیا کرشن جی نے اپنی چادر ایک شخص پر ڈالدی تاکہ کال جمن سمجہے کہ وہ کرشن ہے وہ شخص
پہاڑ کی چوٹی پر سوتا تہا اور اُسنے اللہ سے دُعا کی تہی کہ جو کوئی مجکو جگا دے وہ جلجاوے کال جمن نے
اُسکو کرشن سمجہکر زور سے ہلایا اور کال جمن جل گیا سوط اللہ الجبار مین لکہا ہی کہ سسپال کرشن جی
کا پہوپہی زاد بہائی تہا بہاگوت کی دسوین اسکندہ ادہیاء ۷ مین ہے کہ اُسنے یعنی سسپال نے
کرشن جی کو بُرا بہلا کہا کرشن جی نے اُسکو قتل کیا۔ ظفر مبین مین لکہا ہی کہ ادہیا ۲ اسکند دہم بہاگوت
مین ہی کہ کرشن جی نے کہا کہ سسپال کے ڈر کے مارے ہم بہاگتے پہرتے تہے اور متہرا کو چہوڑ کر سمندر کے
کنارے آبسے ہین مولانا لکہتے ہین کہ پہر کرشن جی دوارکا مین جاکر ٹہیرے چند دنون کے بعد جراسندہ
اور بجر ناتہہ اور دیت بکبیشر اور سب بڑے بڑے راجہ جو جنون کی قوم مین تہے اُن سبکو ہلاک کیا اس
قادر دانا نے اپنی قدرت اُنمین ظاہر کی تہی کہ کوئی اُن سے جیت نہین سکتا تہا ایک بڑا راجا دو دالت
والا اور لشکر والا اور جادوگر کالنور دسکے ملک مین تہا سولہ ہزار لڑکیان مُلکون کے راجاؤن کے
ظلم سے چہین لایا تہا وہ سب اُسکے پاس جمع تہین کشن جی اللہ کے حکم سے گرد جانور پر سوار ہوکر

اُسکے سر پر جا پہنچے اور بڑی لڑائی ہوئی آخر اُسکو مار ڈالا اور وہ سولہ ہزار لڑکیاں بیشمار مال اور خزانہ
سمیت اپنے قبضہ مین لائے اور اُنکے ساتھ عیش کرتے تھے **فائدہ** بھاگوت کی دسوین اسکند - ادھیا
مین ہے کہ نارد جی نے کرشن جی کو ایک وقت مین سولہ ہزار آٹھ سو محلو مین دیکھا کہین کھڑے کہین
بیٹھے کہین نہاتے کہین تیل اوبٹن ملتے کہین پانسے کھیلتے کہین برہمنوں کے کھانیکا اہتمام کرتے
کہین عیش فرماتے کہین کھانا کھاتے جب نارد جی نے تعجب کیا تو انہون نے فرمایا کہ نارد تو اپنے دل مین
کچھ شک نکر میری مایا ات پربل ہے سب عالم مین پھیل رہی ہے یہ مجھی سے موہنی ہے دوسرے کی کیا طاقت
ہے **مولانا** لکھتے ہین کہ بعد اُسکے کنوروں اور پنڈوون کے بیچ مین مہابھارت کی لڑائی کی اور
کنوروں اور کبر کے ایکسو بھائے تھے کئی لاکھ شخص اپنے ساتھ لیکر کرشن سے لڑنیکو آئے کرشن نے اکیلے اُن
سبکو عاجز کردیا **فائدہ** ظفر مبین کے صفحہ ۷۰ مین ہے کہ مہابھارت اسمید پرب مین ہے کہ ایک دیو
کی عورت نے کہا کہ میری چھاتیاں جو چار کوس کی لنبی مین مین اُن سے ارجن کو مار ڈالونگی اس سے
یہی معلوم ہوا کہ یہ لڑائی دیوون سے تھی ظفر مبین کے صفحہ ۷۵ مین لکھا ہے کہ مہابھارت کے
بن پرب مین لکھا ہے کہ ارجن نے اتنے تیر دریا مین پھینکے کہ دریا خشک ہوگیا اور دیوونکو پناہ نہ ملی اور
وہ خشکی مین آگئے یہاں سے بھی ثابت ہوا کہ یہ لڑائی دیوون سے تھی اسی صفحہ مین ہے کہ ہندوون کے
قول کیموافق اس معاملہ کو پانچہزار برس سے زیادہ نہین گزرے **مولانا** لکھتے ہین کہ پھر پنڈوون کو
نصیحت کی کہ تم جگ اسمید کرو پھر بہت سے لشکر جمع کرکے اُنکے ساتھ ساری زمین مین گردش کی سبب
بڑے بڑے راجہ گوشہ پکڑ کر رہ گئے اُنکو بھی ہلاک کرڈالا **فائدہ** ادھیا ۸۴ کاشی کھنڈ اسکند
پران مین ہے کہ اسّی لاکھ بیٹے پوتے صاحب اقبال سری کرشن جی کے اُنکی زندگی مین تھے اور بھاگوت
کی نوین اسکند مین ہے کہ راجہ سگر کے چھہ ہزار بیٹے قابل جنگ کے ایک بی بی سے اُسکی زندگی مین
موجود تھے کہ اسمید جگ کے گھوڑیکے ساتھ وہی تھے مہابھارت کے اسمید پرب مین ہے کہ جگ کا گھوڑا
ایک سرزمین پر پہنچا جہاں عورتین ہی تھین اور مرد کوئی نتھا ایک ولایت ایسی تھی کہ درختون سے
جانور پیدا ہوتے تھے اور جوان ہوتے تھے اور آخر دن بوڑھے ہو کر سورج ڈوبتے وقت مرجاتے تھے
**فائدہ** لطائف اشرفی مین ہے کہ جناب سید اشرف جہانگیر رحمۃ اللہ علیہ نے جب دنیا کی سیر کی ہے
تو آپ بھی اس شہر مین پہنچے ہین جہاں فقط عورتین تھین وہان ایک پانی تھا کہ اُسمین نہانیسے
حمل رہتا تہا اور آپ نے وہ درخت بھی دیکھا ہی جس سے انسان پیدا ہوتے ہین ظفر مبین مین ہے کہ
مہابھارت کے اسمید پرب مین ہے کہ جب اسمید جگ کا ارادہ کیا جدہشتر نے کرشن جی سے مشورہ کیا

اُنہون نے فرمایا کہ جن لوگون مین یہ نشانیان ہون اُنکو اس مشورت مین شریک نکرو جسکی مان ناقص ہو
اور جو ہمیشہ پیٹ کے کام مین رہے اور جسکے پاس غیر جنس کی عورت ہو اور جو ہمیشہ عورتون کے عشق
مین رہے اور اُنکا تابع رہے اور جو شخص اپنے سُسر کے گہر مین رہے بھیم مین یہ سب باتین موجود ہین بھیم نے جب
یہ سب باتین سُنی کہا کہ آپ نے بہت خوب فرمایا مگر اپنی فکر کیجیے کہ کیسا پیٹ تمسے زیادہ بڑا ہے مین اور
اگر تیسے گہر مین دیوزادی ہے تو آپکے گہر مین جا موتی ریچھ کی بیٹی ہے آپ ہی انصاف کیجیے کہ دیو کی بیٹی بہتر ہے یا ریچھ کی بیٹی اور مین کسی دیو
کے گھر مین نہین رہتا ہون مگر تم دوارکا مین کہ دریا کے درمیان ہے رہتے ہو اور دریا کی بیٹی تمہاری گہر مین
ہے اور تم عورتون کے تابع ہو رکمنی نے تمپر زور کیا تمنے ایک پھول رکمنی کو دیا اُسنے تمپر زور کیا یہانتک کہ تم
اُسی پھول کے درخت کو اندر کے باغ سے لائے اور اُسکو دیا اسپر بھی میتنے تمسے صلح نکی یہ سب باتین تم مین
موجود ہین تم اورون پر کیا عیب رکہتے ہو کرشن جی نے فرمایا کہ اے بہیم تجہپر رحمت ہو تو نے اچھی باتین کہین
اور بہیم کو بغل مین لیلیا **فائدہ** اس قصہ سے بھی معلوم ہوا کہ اُس زمانہ مین دیوتونکو دیوون سے
رشتہ داری ہوتی تہی اور کرشن جی کو **مولانا** عبدالرحمن چشتی رح لکھتے ہین کہ اُنکا باپ بسدیو
دیوتا عنصری تھا اور اُنکی مان کنس دیت کی یعنی جن کی بہن تہی معلوم ہوا کہ جنون مین اور عنصری
دیوتون مین رشتہ داری ہوتی تہی اور دیوتونکی قوم اگرچہ جنون مین سے ہین مگر اُنکی قوم علیحدہ ہے
اسلئے دیوون کو غیر جنس کہا ظفر مبین مین ہے کہ بھاگوت سے ثابت ہے کہ رکمنی جی سیتاجی کی اوتار
ہین یعنی سیتاجی جو راجہ رامچندر کی بیوی تہین اُنکی روح کا ظہور رکمنی جی ہی مین ہوا تہا اس بیان سے
معلوم ہوتا ہے کہ رامچندر جی کا زمانہ پہلے تہا اور کرشن جی اُنکے بعد ہین اور صفحہ ۲۹۶ مین ہنود کے
کتابون سے نقل کیا ہے کہ جہاراجہ رامچندر جی نے دس ہزار برس سلطنت کی اس سے یہ بات پکی
ہوتی ہے کہ وہ حضرت آدم علیہ السلام سے پہلے جنون کے تریتا مین تہے **مولانا** لکھتے ہین کہ جب
کوئی دیت اور مغرور باقی نہ رہا اُسوقت کشن نے چاہا کہ مین اس دنیا سے اُٹھ جاؤن اور پردے
مین ہو جاؤن اُسوقت ارجن اور اودہو اور انگد کو بلا کر نصیحت کی کہ زمانہ کلجگ کا آن پہنچا
مین چاہتا ہون کہ پردے مین ہو جاؤن اور سارے پنڈو برف پہاڑ مین جا کر اپنے بدن کو چھوڑ دیں
کیونکہ زمین کے اوپر ہماری اور تمہاری رہنے کا وقت نہین رہا اودہو سے کہا کہ بدری ناتھ گیدار پہاڑ
پر جا کر اللہ کی ذات پاک سے مشغول ہو اور انگد کو کہا یا سر کے کنارے پر جا کر اللہ کی عبادت مین
قائم ہو پہر کشن آپ پردے مین ہو گئے ایکسو پچیس ۱۲۵ برس اس دنیا مین رہے اور لڑائیون مین مشغول رہے
بعد اُسکے سب پنڈوون نے جا کر برف پہاڑ مین اپنی جان دی **فائدہ** ظفر مبین ۲۷۱ صفحہ

مین لکہا ہی کہ بہاگوت کے ١١ اسکند کے ٦ ادہیا مین لکہا ہی کہ ایکدن شیو اور برہما اور سب دیوتا عالم ہوا
سے کرشن کی زیارت کو آئے اور ہاتھہ جوڑکر خوشامد کرنے لگی کہ جتنی روحین اس عالم مین مین تمہاری زیارت
کے فیض سے نجات پائی جاتی ہین بہشت مین کچہہ بھی جگہہ نہین رہی اور سب دوزخ خالی پڑی رہگئی سو آپ
مہربانی فرماکر اس عالم سی غائب ہوجایئے کرشن نے فرمایا تم سچ کہتے ہو کل جگ کی عمر سے پانچ برس گزر چکے اب
تم خاطر جمع رکہو عنقریب اس عالم سے غائب ہوتا ہون پہر اسی اسکند کی بارہوین ادہیائین ہی کہ اودہو جی
نے سری کشن جی سے کہا کہ جتنی روحین جہانمین ہین سب کی نجات کیون نہین ہوتی کرشن جی نے کہا
اے اودہو سہین ایک بات ہی کہ جو سب ارواحونکی نجات ہوجاوے تو جو جو ارواحین بندہی ہوئی ہین وے کیا
سمجہین کہ ہم بندہی مین اور نجات کے قابل ہین وہ اسکے آرام کی قدر نہ جانتی مگر ایکدن سب ارواحون
کی نجات ہوگی اب جاننا چاہیئے کہ اوپر یہ بیان ہوچکا کہ دوآپر کے زمانے سے جب تین ہزار سال باقی رہے
تب حضرت آدم علیہ السّلام پیدا ہوئے اور پانچسو برس مین انکا قالب تیار ہوا معلوم ہوا کہ حضرت آدم
علیہ السّلام کے اڑہائی ہزار برس کے بعد زمانہ کل جگ کا شروع ہوا وہ زمانہ حضرت نوح علیہ السّلام کے عمر کی
اخیر ہونیکا ہی مولانا مجیر الدین حنبلی رحمۃ اللہ علیہ نے توریت شریف کیے یونانی ترجمہ کیموافق یون تحقیق کیا ہی
کہ حضرت آدم علیہ السّلام کے زمین مین اترنیکو ایکہزار چہ سو بیالیس ١٦٤٢ برس گزرے تہی جب حضرت نوح
علیہ السّلام پیدا ہوئے اور حضرت نوح کا پچاس کم ہزار برس دنیا مین رہنا قرآن شریف سی ثابت ہے
اور ابن جریر وغیرہ نے لکہا ہی کہ حضرت آدم علیہ السّلام جنت مین تینتالیس ٤٣ برس رہے ہے تو حضرت نوح
علیہ السّلام کی عمر مین اکیسو ننتیس برس باقی تہی کہ زمانہ کل جگ کا شروع ہوا اور کرشن جی نے دنیا سی انتقال
فرمایا اسی زمانے تک حضرت آدم علیہ السّلام کی اولاد کے لوگ ملک ہند مین نہین آئے تہے اور حضرت
نوح علیہ السّلام نے جن لوگونکو اللہ کا پیغام بہیجا پایا اور ان لوگون نے نمانا وہ لوگ اور ملکونمین تہے
جنپر طوفان آیا چنانچہ مولانا جلال الدین سیوطی نے ازرقی اور ابوالشیخ اور ابن عساکر کی کتاب سے ابن
عباس کی زبانی لکہا ہی کہ طوفان سند اور ہند کے قریب نہین آیا **مولانا** لکہتے ہین کہ بعد اس کے
ایکہزار چارسو برس کے قریب بعضی راجہ پنڈون کی نسل سے زمین سکا اوپر رہے اور حضرت آدم علیہ السلام
کے اکثر فرزند بہی آکر جابجا رہنے لگی دن بدن حضرت آدم علیہ السّلام کے فرزندون کی قوت زیادہ
ہوتی گئی حضرت آدم علیہ السلام کا وہ بیٹا جسنے اپنی بہائی کو مار ڈالا تہا اور وہ بہاگ گیا تہا جسکا
نام قابیل تہا اسکی نسل مین سی ایک شخص نے زور پکڑا اور وہ ہند کے ملک مین بادشاہ ہوا اور جنون
کی لڑکیان اپنی نکاح مین لایا اور قنوج کو اپنے باپ کے نام سے آباد کیا اور وین اور مذہب جنون کا

اختیار کیا اُن لوگون نے بید پڑھی اور حضرت آدم علیہ السّلام وغیرہ کی کتاب سے محروم ہی اور چند مدت
کے بعد کہ ظہور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا قریب پہنچا جنون کی قوم کے لوگ جو زمین کے اوپر تہے اُن سے
اولاد کا ہونا موقوف ہونے لگا لاچار ہوکر اُنہون نے حضرت آدم علیہ السّلام کے فرزندون کو
لیکر اپنا لے پالک بنایا اور اپنی جگہہ پر بٹہایا اور خود پوشیدہ ہوگئے اور تمام زمین پر حضرت آدم کے
فرزندون کا قبضہ ہوگیا جو کچہ اُس بڑے قادر کا ارادہ تہا وہ ظاہر ہوا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے
فرمایا ہے یَفْعَلُ اللّٰہُ مَا یَشَاءُ۔ اللہ جو چاہتا ہی وہ کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہی اِنَّ اللّٰہَ
یَحْکُمُ مَا یُرِیْدُ اللہ حکم کرتا ہے جو چاہتا ہے غرض یہ ہی کہ ہندؤن کی وضع اور طور سے صاف
معلوم ہوتا ہی کہ حضرت آدم علیہ السّلام کی اولاد مین ہین اور اَب وہ اپنا نسب جنون کی قوم تک
پہنچاتے ہین اب اِس کلام سے معلوم ہوتا ہی کہ جہالت اور نادانی کے غلبہ سے اپنی باپ دادون کا
دین اور مذہب اور حسب ونسب بہول گئے ہین اور اپنے تئین نہین پہچانتے ہین کہ اللہ تعالےٰ
فرماتا ہی مَنْ یَّھْدِ اللّٰہُ فَلَا مُضِلَّ لَہٗ وَمَنْ یُّضْلِلْہُ فَلَا ھَادِیَ لَہٗ یعنی جسکو اللہ
راہ سمجہاتا ہی اُسکا کوئی بہٹکانے والا نہین اور جسکو اللہ بہٹکاتا ہے اُسکا کوئی راہ سمجہانیوالا نہین
یہ کلام بایس کا تہا سو تمام ہوا **فائدہ** توریت شریف کی پہلی سورت جو پیدایش کی کتاب کہلاتی
ہے اُسکے چہٹے باب مین لکہا ہی کہ جب روے زمین پر آدمی بہت ہونے لگی اور اُن سے بیٹیان
پیدا ہوئین تو سردارون کے بیٹون نے آدمیون کی بیٹیون کو دیکہا کہ وہ خوبصورت ہین اور
ان سبہون مین سے جسکو جو پسند آئین اپنے لئے جورو ان کرلین پہر لکہا ہی کہ اُن دنون مین زمین
پر جبار یعنی زبردست لوگ تہی اور بعد اُسکے یہی کہ سردارون کے بیٹے آدمیون کی بیٹیون پاس
گئے تو اُن سے لڑکی پیدا ہوئی اور وہ زبردست تہی جو قدیم سے نامور شخص تہے دیکہو توریت
شریف سے یہان صاف یہ مطلب ثابت ہوتا ہے کہ جن اور دیو جو اپنی قوم کے سردارون کے بیٹے
تہے وہ آدمیون سے زیادہ زبردست تہی اور قدیم سے یعنی بہت مدتون سے نامور مشہور تہے انکا
صاف مطلب یہ ہی ہی کہ حضرت آدم علیہ السّلام سے بہت مدت پہلے سے وہ مشہور لوگ تہے اُنہون نے
آدمیون کی بیٹیون سے نکاح کیا اور اُن سے اولاد پیدا ہوئی توریت شریف عبرانی مین یہان
یہ لفظ ہی کہ بنوہا الوہیم سو الوہ جسکو عربی مین الٰہ کہتے ہین اُسکے معنی ہین حاکم اور ٹہاکر سو توریت
شریف مین بعضی جگہ یہ لفظ اللہ کے حق مین آیا ہی جو اصل حاکم سب بندون کا ہی اور بہت جگہ
یہ لفظ حاکمون اور سردارون کے حق مین آیا ہی توریت شریف مین جابجا اسکی مثالین موجود ہین

یہان بہی نفلس نے اپنے ترجمہ مین اُنہ ۱۸۱۱ عیسوی مین جو عربی ترجمہ پادریون نے چہاپا تہا اُسمین بہی سرداران
کے معنی لکہے ہین یہی معنے ٹہیک ہین مگر بعضے نادان پادریون نے یہان ترجمہ مین خدا کا لفظ لکہدیا
کہ خدا کے بیٹون نے پہر یہ مطلب سمجہا کہ اللہ کی بیٹو نکا مطلب ہی کہ اُسکے پاک بندے مگر یہ لفظ
جو ہی کہ اُنہون نے آدمیون کی بیٹیون سے نکاح کیا اس لفظ سے صاف نکلتا ہی کہ وہ لوگ آدمیون سے
باہر تہے تو بیشک وہ جن اور دیو تہے جن کا زمانہ حضرت آدم علیہ السلام سے بہت پہلے تہا مگر یہود اور
نصاری اس مطلب کو نہین سمجہے کوئی کہتا ہی کہ یہ ذکر فرشتون کا ہی کوئی کہتا ہی حضرت شیث
علیہ السلام کی اولاد کا ذکر ہے یہ مطلب کسیطرح نہین بنتا معلوم ہوا کہ بیشک جنون اور دیوون نے
اور اُن لوگون نے جو عنصری دیوتہ کہلاتے ہہی آدمیونکی بیٹیون سے نکاح کیا اور اسیطرح آدمیون نے
جنون کی بیٹیون سے نکاح کرلیا جیسا کہ مولانا عبد الرحمن چشتی رح نے لکہا ہی توریت شریف کی پہلی
سورت کے چوتہے باب مین لکہا ہی کہ قابیل اللہ تعالی کی حضور سے نکل گیا اور پورب کیطرف نود کی سرزمین
مین جا رہا اور اپنی بی بی سے ہم بستر ہوا اور وہ حاملہ ہوئی اور خنوک کو جنی اور اُسنے ایک شہر بنایا اور
اُس شہر کا نام اپنی بیٹے کے نام کے موافق خنوک رکہا اس کتاب کا لکہنی والا کہتا ہی کیا عجب ہے کہ
خنوک کا لفظ بدل کر قنوج ہو گیا ہو اگر یہ بات ہی تو یہ شہر خود قابیل نے اپنے بیٹے خنوک کے نام
سے بنایا یا پہر خنوک کے کسی بیٹے نے اپنی باپ کے نام سے اور زیادہ اس شہر کو آباد کیا جیسا کہ آگے
آتا ہی کہ یہ شہر دوبارہ حضرت نوح کے بیٹے حام کے وقت مین آباد ہوا نواب سید صدیق حسن
خانصاحب نے کتاب آثار قیامت مین لکہا ہی کہ ابو الفدا نے مختصر مین لکہا ہی کہ قنوج کا جو ملک
ہے اُسکے شہر دو تین پہاڑ مین اور وہان سمندر کی تمامی ہے اور جو اُسکا بادشاہ ہوتا ہی اُسکا نام
نودہ ہوتا ہی ہم کہتے ہین کہ اس سے معلوم ہوا کہ توریت شریف مین جو لکہا ہی کہ قابیل نود کی زمین
مین جا رہا تہا سو نود کی زمین اسی زمین کو کہا ہی جہان قنوج ہے اُس زمانہ مین اس زمین کا نام نود
تہا تب تو یہان کا بادشاہ نودہ کہلاتا تہا پہر کتاب آثار قیامت مین لکہا ہی کہ یہ شہر ہند کے راجاؤن
کا مقام تہا اور ہند مین پہاڑ ہین اور یہ شہر گنگا اور جمنا کے بیچ مین ہی کہ اسکو دوابہ کہتے ہین
بیان کرتے ہین کہ اُسکی آبادی پہلے قابیل کے وقت مین ہوئی پہر دوبارہ حضرت نوح کے بیٹے
حام کے وقت مین آباد ہوا اور کتاب خطیرۃ القدس مین لکہا ہی کہ شیخ سراج الدین ابو حفص
عمر ابن وردی نے کتاب خریدہ العجائب مین لکہا ہی کہ قنوج بڑا جوڑا ملک ہے اور وہان کے لوگون
کے پاس مورتین ہین کہ پہلے لوگ اگلون سے اُنکو لیتے چلے آتے ہین اور کہتے ہین کہ اُنکو دولاکہہ برس

ہوئی اور وہان کے بادشاہ کے پاس فوج اور ہاتھی بہت ہین مجدالدین فیروزآبادی صاحب قاموس اور سید مرتضی صاحب تاج العروس نے اس شہر کا ذکر کیا ہی اور لکھا ہی کہ قنوج ہند مین ایک شہر ہے بڑا جوڑا اسمین بہت بازار ہین عمدہ عمدہ مال اُسکی طرف لوگ لیجاتے ہین سلطان محمود نے اُسکو فتح کیا ہی **مولانا** عبدالرحمن چشتی نے مرأۃ الاسرار مین لکھا ہی کہ سلطان محمود نے جب قنوج کو فتح کیا دس ہزار بتخانے شہر قنوج کے ویران کئے اُن بت خانون کے بنائے جانے کی تاریخ چالیس ہزار اور بعضون کی پچاس ہزار سال لکھی تھی یہان سے معلوم ہوا کہ یہ شہر بہت بڑا تھا اور وہ بتخانے جون اور دیوون کے وقت کے تھی اگلے لوگون نے یادگاری کے لئے مورتین بنائین پچھلے لوگ اُنکو پوجنے لگے اللہ نے محمدی شریعت کا نور پھیلایا جو چیزین اللہ کے راہ سے روکتی تھین اُنکو مٹایا ابن اثیر رح نے اسد الغابہ مین لکھا ہی کہ روایت کیا مکی نے جو ابراہیم کے بیٹے بردع کے رہنے والے وہ روایت کرتے ہین اسحاق سے جو ابراہیم کے بیٹے طوس کے رہنے والے اُنہون نے مجھ سے فرمایا اور وہ ستانوین برس کے تھے اُنہون نے فرمایا کہ مین نے ہند کے بادشاہ سرباتک کو دیکھا اس شہر مین جسکا نام قنوج ہے مینے اُس سے کہا کہ تجھے کتنے برس گذرے کہا نوسو برس اور پچیس برس اور وہ مسلمان ہے اور اُس سے کہا کہ جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے دس صحابیون کو میرے پاس بھیجا تھا اُنہین مین سے تھی حذیفہ جو یمان کے بیٹے اور عمرو جو عاص کے بیٹے اور اُسامہ جو زید کے بیٹے اور ابو موسیٰ اشعری اور صہیب اور سفینہ وغیرہ آپ نے اُس کو اسلام کی طرف بلایا اُسنے قبول کیا اور مسلمان ہوا اور جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کے خط کو چوم لیا اسکو ابو موسیٰ نے روایت کیا ہی اور ابن سندہ وغیرہ نے خوب کیا جو اسکو چھوڑ دیا کیونکہ اسکے لکھنے سے اسکا لکھنا بہتر تھا **فائدہ** یعنی ابن اثیر رحمۃ اللہ نے اس بات کو معتبر نہین جانا **مولانا عبدالرحمن چشتی کے اور سب صوفیون کے مذہب کا بیان** — مولانا عبدالرحمن چشتی اللہ انسے راضی رہے انہون نے کتاب مرأۃ الاسرار جو اولیا انکی احوال مین لکھی ہے اُسمین جابجا قرآن اور حدیث پر عمل کرنیکی تاکید فرماتے ہین اور صوفیون کے احوال مین لکھتے ہین کہ اہل سنت اور جماعت کی سب علم والون کا اسپر اتفاق اور ایکا ہی کہ حق ان چارون مذہبون مین یعنی حنفی مالکی شافعی حنبلی مین گھومنے والا ہے اور یہ لوگ یعنی صوفی لوگ بھی حق بات کے طالب مین اس باعث سے یہ لوگ بغیر انکار کے چارون مذہب کی پیروی کرتے ہین اور ایک مذہب کے قید مین نہین ہین اور سب مذہبون کے قول جو موافق حدیث کے ہین اور قرآن شریف کے پاتے ہین اُسپر عمل کرتے ہین اس باعث سے

کہتے ہین کہ اَلصُّوْفِیُّ لَا مَذْهَبَ لَهٗ یعنی صوفی کا کچھہ مذہب نہین حضرت شیخ سعد الدین فرغانی رحمۃ اللہ
علیہ نے کتاب مناہج العباد چارون مذہبون کے بیان مین لکھی ہی نہایت عمدہ کتاب ہے صوفی کو اسکی
بڑی ضرورت ہی مولانا عبد الرحمن چشتی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہین کہ صوفیون کا دارمدار صاف صاف آیتون
اور حدیثون پر ہی پیر امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے احوال مین لکھتے ہین کہ شیخ فرید الدین عطار رحمۃ اللہ
علیہ فرماتے ہین کہ اُس شخص کی تعریف کون کرسکتا ہی جسکی تعریف سب کی زبان پر جاری ہے انکی
محنتین اور اللہ کے دہیان مین غرق رہنا بے نہایت ہے ظاہر شریعت مین اور باطن کی راہ مین
انکا بڑا درجہ ہے اُنہون نے بہت بزرگون کو دیکھا ہی امام جعفر صادق علیہ السّلام کی صحبت پائی ہی
اور اُنہون نے آپ فرمایا ہی لَوْ لَا السَّنَتَانِ لَهَلَكَ النُّعْمَانُ اگر دو برس نہوتے تو نعمان
ہلاک ہوجاتا یعنی اگر مَین دو برس امام جعفر صادق علیہ السّلام کی خدمت مین نرہتا تو مَین ہلاک ہوجاتا
مولانا عبد الرحمن چشتی رحمۃ اللہ علیہ اسکے بعد لکھتے ہین کہ امام ابو حنیفہ رہ اپنی ذات سے تابع صاف
صاف آیتون اور حدیثون کے تھے کسواسطے کہ قول امام ابو حنیفہ رہ کا مشہور ہے کہ جسجگہ قول ہمارا
جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کی حدیث کے برخلاف پاؤ اُسکو چھوڑ دو اور حدیث پر عمل کرو
اور وہ کیونکر ایسا نفرماتے انکو تو جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے خواب مین حکم کیا تھا کہ میری
طریق کو ظاہر کر **فائدہ** مولانا عبد الرحمن چشتی رہ نے جو یہ لفظ لکھا کہ اپنی ذات سے آیتون
اور حدیثون کے تابع تھے اسمین اشارہ یہ ہے کہ جو لوگ اُنکے نام لینے والے ہین وہ دو طرحکے ہین ایک
تو وہ ہین جو حقیقت مین اُنکی راہ پر ہین جیسے اُن کے شاگرد امام ابو یوسف رہ اور امام محمد رہ اور
امام زفر اور بڑے بڑے شاگرد اور اُنکے بعد بھی جو انصاف والے ہین جیسے امام طحاوی وغیرہ اُنکو
جہان حدیث ملجاتی ہے اور وہ حدیث امام کو نہین ملی تھی اس باعث سے اُنہون نے اپنے قیاس سے ایک
بات کہدی تھی جب یہ لوگ حدیث پاتے ہین امام کا قول چھوڑ دیتے ہین اور حدیث شریف پر عمل
کرتے ہین دوسری قسم کے نام کے حنفی وہ لوگ ہین جو کہتے ہین جو حدیث امام کو نملی اور اماموں کو ملی
اُنکی بات کا ہمکو اعتبار نہین اگر ہزار آدمی اُس حدیث کی گواہی دین تو بہی ہم اُنکی گواہی نہین مانتے
بعضے کہتے ہین کہ یہ حدیث اگر ہوگی تو حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے فرمایا ہوگا
پہر آخر مین منع کردیا ہوگا بعضے کہتے ہین حدیث کا سمجھنا مشکل ہے سیدہی سیدہی صاف
صاف لوگون کو کہتے ہین کہ نہین معلوم اسکا کیا مطلب ہی ہمکو اتنی سمجہ نہین کہ اسکا مطلب
سمجہین اسطرح کے لوگون مین ملا کیدانی ہے اُسنے صاف لکھدیا ہی کہ التحیات مین انگلی سے

اشارہ کرنا معاذ اللہ حرام ہی جسطرح حدیث والی لوگ کرتے ہین اصل حنفیون مین مُلّا علی قاری ہین اُنہون نے
مُلّا کیدانی کا رد لکہا ہی اور لکہا ہے کہ امام ابوحنیفہ رہ سے بہی یہ اشارہ ثابت ہی اور اگر امام نے منع ہی کیا
ہوتا اور ہمکو اپنی رسول اللہ صلعم کی حدیث ملتی تو ہم حدیث ہی پر عمل کرتے پہر مولانا عبدالرحمن چشتی
نے امام شافعی رح اور امام احمد بن حنبل کی بڑی بڑی تعریفین لکہی ہین پہر حضرت شیخ الاسلام خواجہ
عبداللہ انصاری کے احوال مین لکہا ہی کہ وہ حضرت ابوایوب انصاری کی نسل مین ہین صاحب نفحات یعنے
مولانا عبدالرحمن جامی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ شیخ الاسلام نے فرمایا ہی کہ مجکو حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم کی تین لاکہ حدیثین یاد ہین ہزار ہزار سند و نکے ساتہہ اور فرمایا ہی کہ مینے تین سو آدمیون سی حدیث
لکہی ہی وہ سب سُنی تہی اور حدیث والے بدعتی نہین تہے اور رای والے یعنی قیاس والے بہی نہین تہے اور کسیکو
یہ بات میسّر نہین ہوئی اور بہت سی سندین عالی مینے چہوڑ دین اور نہین لکہین کہ وہ مرد رای والا تہا
یا علم کلام والا تہا مولانا عبدالرحمن چشتی رح لکہتے ہین کہ وہ کیونکر ایسا نکرتے کہ صوفیون کا مذہب
حدیث والون سی بہت نزدیک ہوتا ہی **فائدہ** بدعتی وہ لوگ ہین جنہون نے حدیث والون پر یہ گمان
کیا کہ یہ لوگ جہوٹے ہین رافضیون نے گمان کیا کہ جو حدیثین حضرت ابوبکر رض اور حضرت عمر رض اور حضرت
عثمان رضی اللہ عنہم کی تعریف مین حدیث والے لوگ بیان کرتے ہین وہ حدیثین حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے نہین فرمائی ان لوگون نے آپ پر تہمت جوڑی ہی خارجیون نے یہ گمان کیا کہ
جو حدیثین حضرت علی ع کی تعریف مین ہین وہ حدیثین لوگون نے دل سے جوڑی ہین معتزلیون
نے گمان کیا کہ جو حدیثین اللہ کے دیدار کے مقدمہ مین اور گناہ گار مسلمانون کے دوزخ مین سے
نکلنے کے مقدمے مین ہین وہ لوگون نے دل سے جوڑی ہین سو حضرت عبداللہ انصاری صوفی نے
ایسے لوگون کی زبانی حدیثین نہین سُنین اور انکو اپنا اُستاد نہین بنایا اگرچہ اُنکی سند عالی
تہی عالی سند اُسکو کہتے ہین کہ جسمین بیچ والے تہوڑے ہون جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم
کے بیچ مین اور اپنے بیچ مین جتنے تہوڑے آدمی ہون اُسیقدر وہ سند زیادہ اونچی ہے کیونکہ حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کی نزدیکی بہت بڑی نعمت ہے اور قیاس والے وہ لوگ ہین جو بدعتی
تو نہین ہین مگر حدیثین دیکہنے مین کم مشغول رہتے ہین بلکہ جو مسئلے صاف صاف حدیثون
مین نہین پاتے ہین اُن مسئلون کو قیاس سے نکالا کرتے ہین ایک مسئلہ پر قیاس کرکے
اُس طرح کے سیکڑون مسئلے نکالتے ہین اس کام کے اگر نیت اچہی ہے تو یہ کام بہی اچہا ہی
مگر بہت سی حدیث والون نے اس سے بہی احتیاط کی ہے کہ جب آدمی اپنی عقل سے

بہت باتین نکالیگا بہت جگہ اُس سے غلطی ہوجائیگی اور حدیث کے دیکہنے مین کم مشغول رہیگا اُسکی باتین بہت حدیثون کے خلاف ہوجاوینگی اور اُسکو خبر نہوگی ایسے لوگون کو بہی حضرت عبداللہ انصاری صوفی نے بہت اچہا نجانا اور اُن سے حدیثین نہ سنیئن اور علم کلام اُسکو کہتے ہین کہ بدعتی فرقون سے یعنی معتزلیون اور رافضیون اور خارجیون سے بحث کرنا اور اُنکے قائل کرنیکے لئے طرح طرحکی دلیلین اپنی عقل سے نکالنا یہ کام بہی اگر انصاف کے ساتہ ہو تو اچہا ہی مگر اسمین زیادہ مشغول رہنے مین بڑی خرابیان پڑتی ہین بہت لوگ معتزلیون سے لڑتے لڑتے خود آدہے معتزلی ہوگئے اور اُنکی بہت باتین اُنہون نے پسند کرلین اور بہت لوگ رافضیون سے لڑتے لڑتے اُنکی ضد مین آخر خارجی ہوگئے حضرت علیؓ سے بے ادبی کرنے لگے حضرت عبداللہ انصاری صوفی نے علم کلام والون سے بہی حدیثین نہین سُنین جو لوگ خالص حدیث والے تہے اُنہین سے حدیثین سُنین اور صوفیون کا مذہب خالص حدیث والون سے بہت ملتا ہی اتنا فرق ہے کہ حدیث والے لوگ حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی فرمائی ہوئی باتون مین اور آپ کے کامون کے دہیان مین زیادہ مشغول رہتے ہین اور اللہ کا دہیان بہی رکہتے ہین اور صوفی قرآن اور حدیث کو بقدر ضرورت کے حاصل کرکے اللہ کے دہیان مین لگے رہنے کی زیادہ مشق کرتے ہین اور اپنے دل کے درست کرنے مین بہت مشغول رہتے ہین کہ ہمارے دلمین کوئی بات خلاف قرآن اور حدیث کے نہ آنے پائے اور جو حکم شریعت کے ظاہر مین ہاتہ پاؤن سے ادا ہوتے ہین اُنکو بہی ادا کرتے ہین اور اللہ اور رسول کی محبت ایمان کی جڑ ہے قرآن اور حدیث مین اسکی بڑی تاکید ہے اور محبت کی جگہ دل ہے اُس محبت کے بڑہانے کی مشق کرنے مین صوفی بہت مشغول رہتے ہین اور حدیث والے بہی ان باتون سے خالی نہین مگر زیادہ مشغولی اُنکو حدیثون کے یاد رکہنے مین اور لوگون کے سمجہانے مین رہتی ہے دونو طرح کے لوگ اُمت محمدی مین بہت ہوئے اللہ اُن سب سے راضی رہے اور ہمکو اللہ اُنہی کے راہ پر رکہی آمین

**بشارت محمدی جو پوتہی راماسنگ نام مین ہے** مولانا عبدالرحمٰن صاحب لکہنوی رحمہ کے سلسلہ کے ایک مرید ہین اُنکا نام طالب حسین شاہ ہی اللہ ہمکو اور اُنکو اور سب محمدیون کو دین محمدی پہ قائم رکہے اور وہ فرخ آباد کے رہنے والے ہین اور پہلے ہندو تہے پہر اللہ نے اُنکو نور ایمان کا عنایت فرمایا اُنہون نے ایک کتاب مین اپنا حال لکہا ہے اور جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی بشارت ایک پوتہی سے لکہی ہے چنانچہ اُس بشارت کی ہندی لفظین ہم نے اُن سے پڑہ کر صحیح کرلین وہ اُس کتاب مین فرماتے ہین کہ ہندو بید کے خبردار نہونیکے سبب بہٹک رہے ہین

کوئی آگ کوئی خاک کوئی پانی کوئی ہوا کوئی پتہر کوئی دہات کو پوجرہے ہین اور نہین جانتے کہ ہمارا پیدا کرنیوالا کون ہے اور اُسکی کیا پہچان ہے اگر یہ لوگ بید کے سمجہ بوجہ رکہتے ہوتے تو ہر ایک اپنا معبود جدا نہ بنالیتے اور کئی خداؤن کے قائل نہوتے سمجہو لے عزیزو بید گیان وہی جو نومس کہہ جی نے بہنڈ جی کو سمجہایا ہے اور راماین کے اخیر بالکنڈ مین گوشائین جی نے بیان فرمایا ہے **چوپائی** اُکُل اینہہ انام اروپا ابنہو کم اکہنڈ انوپا یعنے نہ اُسکا کوئی نسب ہی نہ وہ کسی سے پیدا ہوا ہے اور نہ کچہ اُسکا نام ہے اور نہ کچہ اُسکی صورت ہے اور ابنہو یعنی پوشیدہ حال کا گم ہے یعنی جاننے والا ہے اور ٹکڑے بہی نہین ہو سکتا اور بہت اچہا ہی **فائدہ** نام نہونے کے معنی یہ ہین کہ جب وہ ہے تہا اور کوئی نہین تہا تو اُسکا نام اُسکے سوا کون لیتا پہر آگے بہت لفظین لکہی ہین اُسمین یہ بہی ہے کہ وہ سنتا ہے اور سب کام کرتا ہے اور سب کچہہ دیکہتا ہے پہر لکہا ہے کہ ہندؤن مین جو اگلے لوگ تہے اُنمین کاک بہنڈ جی اور گرڑ جی اور بیاس جی سب ہندؤن مین اللہ کو اکیلا جاننے والے تہے اور معتبر بزرگون مین تہے سو یہ بیان بہنڈ جی کا ہے جو گرڑ جی سے فرمایا ہی اُسکو پوتہی راما سنگ رام کی بارہوین اسکند اور چہٹی کانڈی مین مہاراج بیاس جی لکہتے ہین اور یہ پوتہی اصل اٹہارہ پرانو مین ہے اور گوشائین جی نے یعنی تلسی داس نے ٹیکا یعنی ترجمہ اُسکا بہاکا کے زبان مین کیا ہی کہ حاشیہ پر اس پوتہی کے چہپا ہوا ہی اُسکے دیکہنے سے حال ان بزرگون کی بہلائی کا ظاہر ہوتا ہے اور وہ یہ ہی **چوپائی** یہان نہ کچہہ بات کچہہ راکہون دید پران سنت مت بہاکون یعنی بہنڈ جی گرڑ جی سے فرماتے ہین کہ اب مین کیسکی کچہہ یعنے طرفداری اور پاپت یعنی طرف داری یہان نکرونگا جو بید نے کہا ہی اور پران نے کہا ہے اور سنت یعنی بزرگون کا مت یعنی دین ہے وہ مین کہونگا **چوپائی** بر کہہ سہس دس سندرم ہوی نہ کی لعد نہ پاوی کوی ۔ یعنی اب سے دس ہزار برس تک سندرم یعنی ولایت عام ہین ہیگی اُسکے بعد پہر کوئی یہ مرتبہ نہین پاسکتا ہی **فائدہ** اس کلام سے معلوم ہوتا ہی کہ کاک بہنڈ جی نے حضرت آدم علیہ السّلام سے پہلے یہ بات فرمائی ہے اور وہ دیوتاؤن اور جنون مین سے ہین کیونکہ حضرت آدم علیہ السّلام کے چہہ ہزار برس بعد ہماری حضرت صلے اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے اور آپ اُسوقت سے تیرہ سو برس گذر رہے ہین اور کاک بہنڈ جی خبر دیتے ہین کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کا دین پندرہ سو برس تک رہیگا تب امام مہدی علیہ السّلام ظاہر ہونگے پہر ولایت ختم ہو جائے گی اور یہان فرماتے ہین کہ اب سے دسہزار برس تک ولایت رہیگی معلوم ہوا کہ انکا زمانہ حضرت آدم علیہ السّلام سے پہلے ہے **چوپائی** دیس عرب بہرگ

تتہاہی سو تہل بہوم گت سنو کہنگرا ے یعنی عرب کے دیس مین بہرگ یعنی سکر کے یعنی جمعہ کے ستارہ کیطرف
سہاہی یعنی اچھی ہے اور اُس ستاری کا مقام مُلک پچھم کا ہی اور وہ تتاسہاہی یعنے خوش ہے اور بہوم سہل
ہے یعنی زمین اچھی شان کی ہی سنو کہنگرا ے کہنگ کہتے مین کوئی کو اور را ی کے معنے سردار کے ہین یعنی
سنوای کو آرای اور گرڑجی جنسے وہ کہہ رہے ہین اُنکی صورت کو تی کی سی تہی **چو پائی** سمبہو سمت تاکر
ہوی + سندرم رام اُدیس تہتہ سوے + سمبہو سمت یعنی انہونی بات کا ہونا معجزے تاکر یعنی اُس سے
ہو دینگے وہی اَللہ کا ولی اودیس تہتہ یعنی قائم کیا جائیگا سوی یعنی وہی **چو پائی** سمت بکرم کی دوہ
انگا + جہان کوک لِس جتر تپنگا + یعنی سمت بکرماجیت کے دوہ انگہ ہوینگے دوہ کہتے ہین سمندر کو
اور سمندر سات ہین یعنی سمندر کا بدن یعنی ساتوین صدی ہوگی چنانچہ ازروے حساب آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے ظہور نبوت کے دی روز ہوتے ہین اور جہان کے معنی ہین نہایت اور کوک کے معنی اندھیری
اور لِس کے معنے رات یعنی نہایت اندھیری رات مین جتر تپنگا یعنی جیسے چار سورج طلوع کرین یعنی جب اندھیرا
کفر کا زیادہ ہوگا تب ایکا نور پیغمبری کا جو آفتاب سے جوگنی روشنی ایمان کی رکہتا ہے اُس اندھیری کے
دفع کرنیکے لیے طلوع کریگا **چو پائی** راج سینت بہو بریت دکھاوے + آپن مت سب کا سمجہاوے
یعنی بادشاہی قاعدہ سے اور بہو سے یعنی خوف دلاکے دھمکا کے بریت یعنی خلق اور محبت دکہاویگا
اپنا دین سبکو سمجہاویگا **چو پای** جتر سندرم ست چارے + تن کر بنس ہوی بہو بھاری + جتر یعنی
عاقل سندرم یعنی اَللہ کے ولی ست یعنی سیوک یعنی خلیفہ چار ہوینگی اونسے بنس یعنے نسل یعنی سلسلہ
دین کا بہو یعنی بہت بہاری ہوگا **چو پای** نگم اگم سوی تیج اپارا + تبی ابااو نمت مجہارا + یعنی
نگم اگم سمندر کو کہتے مین یعنی سمندر کا جیسا پہیلاؤ ہی ویسا ہی تیج یعنی جلال بے انتہا اونکا ہوگا
اور اَپنی یعنی گرم ہوگا اَپا یعنی اَوا اونمت یعنی انمین مجہارا یعنی بیچ بین یعنی جسطرح کمہار کے آدمی
مین ایک جگہ آگ لگی اور سب طرف جلنے لگا اسیطرح وہ دین محمدی عرب سے سب ملکون مین
پہنچیگا اور گرما گرمی کے ساتھ جاری ہوگا **چو پای** تب لگ سندرم جپی کوئی + بنا محمد پار نہوئے +
یعنی اس دین جاری رہنے تک جو کوئی خدا تک پہنچا چاہے تو بے وسیلہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے نہین
پہنچیگا **چو پای** تبشی مانس جنت بہکاری + شمرت نام ہووین برت دہاری + تبشی مانس یعنے
عابد آدمی جنت بہکاری یعنی بڑے بہیک مانگنے والے اور حرص والے شمرت نام یعنی اُس نام پاک کا وظیفہ
کرنے ہی ہوینگے برت دہاری یعنی مرتبے والے **چو پائی** بن آچار بچار دھنیشا + بچین جاے
نرسی کلیسا + یعنی لے دھنیش جو کوئی آچار بچار نتجگے یعنے جہوٹے پاک اور پوجا پاٹ جیسا کچہ ہنود مین ہے

اُسکو چھوڑ کے یعنی طریقۂ اسلام قبول کر کے جاوینگے اُسکو نر یعنی انسان وظیفہ کرینگے اُنکی جتنی فکرین
دین و دنیا کی ہین وہ سب دُور ہو جائینگی **سور ٹھا** دیپک سم اُس جوت جرت او رجارت ادہک +
نہین کرسان سجوت توکت سوکت مین پڑے دیپک یعنی چراغ کی مانند اس جوت یعنی ایسا نور کہ روشن
ہوتا ہی اور روشن کرتا ہے ادھک یعنی بہت یعنی وہ نور محمدی مثل چراغ کے روشن ہوگا کہ ایک چراغ
سے اور بہت سے چراغ روشن ہوتے جاوینگے کرسان یعنی پتھری اور سجوت یعنی چنگاری توکت یعنی
طرف سوکت یعنی سوختہ یعنی مانند پتھری کے آگ کے ہوگا کہ ایک چنگاری نکلے اور دھکے کسطرف
سے سوختہ مین لگی یا نہ ہی لگے **دوہا** اونگ شونک ورار کر توریا ادھکت دار + جاگرت سکھیت
سُشُن جم نام البستہا چار + اونگ مقام شُبدا ورا جیا کا ہی جسکو ارادۂ الٰہی کہتے ہین اور شونگ یعنی اللہ تعالیٰ
کا علم جسسے کوئی ذرہ پوشیدہ نہین اور رار کر اُسکی مثل رار اکار ہے یعنی اللہ کی ذات پاک جسکو کوئی نہین
کہہ سکتا کہ کیسا ہی توریا یعنی اللہ کی پہچان جاگرت یعنی خلقت انسانونکی او رسکہیت یعنی مقام ارواحونکا
سین یعنی خلقت فرشتونکی البستہا یعنی منزل یعنی یہ چار منزلین دین محمدی مین مقرر ہونگے **دوہا**
ایک سہس اور پنچ ست بدہ منگل ابریک + نام دہارن کرین نشچی من کرٹیک + یعنی ایکہزار اور پانچ
سو برس تک نہایت خوشی سے جو بے انتہا ہے لوگ اُسی نام کو وظیفہ کرینگے یقین دل سے مضبوط
ہوکر **چوپائی** سُو سَاچ مکُٹ نرپاوین ہرورس کردیہ بکہائی + یعنی اللہ کی محبت مین مٹ جانا
اور نجات وہی انسان پاوینگے ہرورس کر یعنی بار بار اچھی طرح سے ویدہی کہتا ہی **چوپائی**
تب ہوئی نہک لنک اوتارا + مہدی کہین شکل سنسارا + نہک لنک کے معنے معلوم نہین یعنے
تب ایک اوتار یعنی مرد کامل ہوگا جسکو سب امام مہدی کہینگے **چوپائی** ہر سندرم نمان نہین
ہوئی + تلسی بچن ست ست کوئی یعنی اُسوقت کے بعد پھر ولایت نہین ہوگی تلسی داس جی
سچ سچ کہتے ہین

**اتھربن بید اور کلکی پران سے محمدی بشارتونکا بیان**

ایک رسالہ اجمیر شریف مین چھاپا گیا ہی جناب خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ کی نگاہ
پاک کا فیض اللہ تعالیٰ نے یون ظاہر کیا ہے کہ مولوی محمد حسین صاحب جو جناب خواجہ نجم الدین
صاحب چشتی کے مرید ہین اور خواجہ نجم الدین صاحب خاص مرید اور جانشین ہمارے دادا پیر صاحب
جناب مولانا محمد سلیمان چشتی رحمۃ اللہ علیہ کے ہین سو مولوی محمد حسن صاحب نے دو رسالے
اس مقدمہ مین لکھی ہین ایک کا نام تصدیق الہنود بجبیب الودود دوسرے کا نام کشف الاستار
رکہا ہی اُنہون نے بہت سے محمدی بشارتین ہندوؤن کی اگلی کتابون سے لکھی ہین ایک

عبارت اتہرین بید کے اُنہون نے سنسکرت حرفون مین لکہکر اُسکا ترجمہ اُردو مین کردیا ہی وہ ترجمہ یہ ہے
جو ہمارا پروردگار پرورش کرنیوالا اور دولت دینیوالا اور سب کام کا مالک جسکی مہربانی سے مہاراجہ
وِرن نے بڑا رتبہ پایا ہے اور وہ راجہ وِرن اپنے مریدون کو اَللّٰہ کا یہ منتر دیتا ہے اور اسنے یہ کہا ہی
کہ ہین جسکو اے دوست اس خدا کو لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اس آواز سے پکارتا ہون اور یہ منتر اور
وِرن اُنہون نے اقبال کے ترقی کیواسطے شکر بہیجا اور ہوم کرنیوالی کو راجہ اندر کے موافق سب کچہ
دیتا ہی اور سب سے بڑا اللہ جسکو اندر کا مالک کہتے ہین اور سب سے بڑا عمدہ پربرہما سب جیو کے باطن کا جاننے
والا غریبون کے پرورش کرنیوالا اور سب کا پیدا کرنیوالا اور جسمین سبکی سمائی ہے اور سب جگیون
سے پوجا جاتا ہی اور آفتاب و سب ستارے اوسی اللہ کی قدرت سے ہین سب کہی لوگ اس کو پوجتے
ہین اور سب چیز و نمین وہی روشنی دیتا ہی جسنے راجہ اندر کو پوشیدہ ہوجانیکا علم سکہایا اور جو زمین اور
آسمان دنیا کو دہارن کرتا ہے وہی اللہ ہمارے دشمنونکو مارکر ہمکو سب بلا سے بچا وے اسیطرح
ایک اور عبارت اتہرین بید کی سنسکرت حرفون مین لکہی ہی پہر اُسکو ہماری حرفون مین زیر زبر کے
ساتہہ لکہا ہی پہر اُسکا ترجمہ اُردو مین کردیا ہے وہ کلمہ یہ ہین اَسْمَ الاَّمَ اِلَّی اِیْشْ بَرُونا دِیَّا نی دِہتی
اِلَّی بَرلُوزاجاپنہ ددُہیام متر دلیعنے یَن ہون اَللّٰہ پیدا کرنیوالا مالک پانی کا اچہی طرح سے
جہان کا بنانیوالا فنا کرنیوالا پانی کا مالک اِلَّا اَللّٰوَاتی اَلاّم برلو متر و تیج کامہ ہوتار مندر وہوتار مند
ر وہوتار مندر وہا سرندرا پیدا کرنیوالا فنا کرنیوالا بس اللہ پانی کا مالک او جالا کرنیوالا جہان کا ہستی
کا مالک ہستی کا مالک ندرون کا بڑا اندر الو جیشٹو سرشٹن برمن پورن برہمان الام الو رسول محمدؐ
رہ کم برشی پیدا کرنیوالا زور اور بڑا زور آور بڑا پورا موجود بڑا اللہ پیدا کرنیوالا رسول محمدؐ زور آور
کا کون ہی برابر کا الّو الاّم آد الاّم لوکن ایکن اللہ لوکن نکہا نکن الو جلکین ہت ہتوہ الاّم سورج
چندر سرب نکہت اپیدا کرنیوالا اللہ ہے بن حد کا اللہ فنا اُسکو نہین اللہ کا مارنیوالا کوئی نہین
پیدا کرنیوالا اچب کا یعنی ہوم کا مالک گردن گری اسکے نام اللہ سورج چاند ساری نچہتر دن کا
الورشی نام سرب دیبار اندر الورب مایا پرم انترکشا پیدا کرنیوالا رکہہ نام سارے جہان کا مالک
پورب مایا اتم سبسی پری الو پر تہیا انترکش لبشور وبن دہیانئ دہتی ارلّی برلو راجاپنر ددہ
پیدا کرنیوالا زمین کا سبکے قریب جہان کا روپ عمدہ بنانے والا فنا کرنے والا پانی کا مالک
پہر دوبارہ بنانیوالا الام کبر الام کبر الام الی اہتی اللی ادم اللہ اللی اناد سردو یا اللہ کو برابر اللہ
کو بن برابر اللہ فنا کرنیوالا بس فنا کرنیوالا اد اللہ فنا کرنیوالا بن حد کا سرد یب اتہر و نی شاہان

ہردم ہرین جنان لیشون سدہان جل جران اجوشٹن کردرپیٹ۔ امرسنہاری ہردم ہرین الور سوہر چھدہ کبری
اتہرین بید کا خلاصہ اگلا منتر آدمی جو پائی اچھے لوگ پایے جیو جو نظر نہ آدین کر کر انکو دور لیے ایمان کی
گردن کاٹی اگلی منتر سے اللہ کا رسول محمد زور آور کون ہی برابر کا الوالام الّی الّی الّی اتی اللہ سکتی
سمپور ہی بید اکرنیوالا اللہ فنا کرنیوالا ابس فنا کرنیوالا ابس اللہ سکتی سب پوری ہوئی یعنی اللہ کے
تعریف پوری ہوئی تصدیق الہنود مین ہی کہ چارون بید ونمین اوّل مین تہوڑی تہوڑی اللہ کے
قول مین جو کامل کے دلیر ارشاد فرمایا ہے باقی شرح ہے پنڈت کنہیا لال جو پونا ستارہ مین اتہرین بید
پڑہ کر یہان آئی ہین بیان کرتے ہین کہ آٹھ ہزار اشلوک اتہرن بید مین اسی اللہ سکتہ کے بیان مین ہین جو تمام
تعریف حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے ہی اور اتہرن بید مسلمانون کو بھی سکہانا چاہیئے ہندو مذہب
مین اسکا اذن ہی لیکن تعجب کی بات ہی کہ جو پنڈت اس بید سے واقف ہین اور زیادہ ضد کرتی ہین
اور اتہرن بید کو میرے سامنے کہول کر پڑھنے لگی اسکا خلاصہ یہہ ہے کہ اللہ کی اصل ذات پاک جسکو نرگن
نرنکار کہتے ہین اُسکو اتہرن بید مین الام کہا ہی وہان دم مارنیکی جگہ ہنین نہ اُسکا کوئی نشان ہی نہ صورت
ہے نہ مورت پہر اُسکے تین صفتین مین ایک صفت پیدا کرنیکی دوسری صفت پالنی کی تیسرے صفت
مار ڈالنی کی اور اتہرون بید مین جو آٹھ ہزار اشلوک مین اُنمین تمام حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی تعریفین اور
مسلمانون کے عقیدون کا پیش خبری کے طور پر بیان ہے اور قیامت کا برحق ہونا اُسمین صاف
ثابت ہی اس زمانے مین جب اتہرون بید کا یہ مقام یعنی اللہ سکتہ ہندوؤن کو دکہایا جاتا ہی تو اکثر سر لیف
کے جاہل پنڈت کہتے مین کہ اکبر بادشاہ نے یہ باتین اس بید مین داخل کردین ہین لیکن پنڈت کنہیا لال
کے پاس اتہرون بید چہہ سو برس پہلی کا لکہا ہوا موجود ہے اور لوسبر تاریخ کا ورق اُسی خط مین لکہا ہوا ہے
کہ اسوقت مین اکبر کا بلکہ تیموریون کا نام ونشان بہی نتہا کشف الاستار مین ہی کہ شاہ پور پرجہستان
مین پنڈت شو شرم داس کے پاس گیارہ سو برس کا لکہا ہوا اتہرن بید موجود ہی اور اسمین اللہ سکتہ
موجود ہے تصدیق الہنود مین ہے کہ ہندوؤن کے اگلی لوگون کی بولی مین اوتار بڑی کامل کو بولتے
تہے جو اللہ کی یاد مین ڈوب جاوے اور اپنے تئین بہول جاوے سو ہندوؤن کی کتابون مین دس
اوتار لکہی ہین اُن اوتارون مین کرشن کو بہت بڑا کامل لکہا ہی اور ہندوؤن کے اگلی بزرگون نے بدہ
اوتار کی اور کلکی کے اوتار کے خبر دی ہے سو بدہ اوتار کا زمانہ جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم سے بہت
پہلی ہے مگر برہمنون نے بدہ اوتار کو نہین مانا جسطرح یہودیون نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو
نہین مانا مگر جین وغیرہ مین بدہ متی بکثرت ہین اور خدا کو ایک کہتے ہین اور کلکی اوتار کے

جو تہی ہندؤونکی اگلی کتابونمین لکہی ہین وہ سب تہی ہمارے پیغمبر حضرت صلے اللہ علیہ وسلم مین موجود ہین خوب ثابت ہوا کہ کلکی اوتار خطاب
حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کا ہی مولوی محمد حسن صاحب نے ایک بہت بڑا کام کیا کہ ہندوؤنکے جتنے راجہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سی پہلی گذرے ہین ان سبکا حال
ہندؤونکی معتبر کتابون سے لکہدیا ہی اسمین بہت بڑا مطلب ہے بڑے کام کی بات ہی وہ بات یہہ ہے
کہ ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم سے پہلی کچہ بے ایمان لوگ ہندوستانمین پہیل گئے تہے اگلی بزرگون
نے اُنکی یہی خبر دی ہے اور اُنکے پتے بتلائے ہین پہر فرمایا ہے کہ بعد اُسکے کلکی اوتار کا ظہور ہوگا سو
ہندو لوگ ضد کے مارے کہدیتے ہین کہ وہ جو ہمارے بزرگون نے برُے اور بدکار لوگون کی خبر دی ہے
سو انہین مسلمانون کی خبر دی ہے اسلیئے اول سے آخر تک اُن کے سب راجاؤن کا حال بیان کردیا اور
آئینہ کی طرح صاف دکہادیا کہ جن بے ایمانون کی خبر اوتارون نے دی تہی وہ ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ
وسلم سے پہلی ہو چکے اور کلکی اوتار کے جو جو پتے اور نشان تہے وہ سب ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم
مین موجود ہین مولوی صاحب لکہتے ہین کہ وشنو پران جو ہندؤونکی معتبر کتاب ہی جس شخص نے وہ
کتاب لکہی ہے وہ چوتہے باب مین لکہتا ہی کہ برہجیت راجا میرے وقت مین ہے اور برہجیت بہیمن کا
بیٹا ہے اور وہ ارجن کا بیٹا اور ارجن پانڈو کا بیٹا اور پانڈو بیاس برہمن کا اور وشنو پران بیدبیاس
کے بیٹے اور پراسر بیاس کے اول کا ہی وہ چوتہے باب مین بائیسوین درجے مین لکہتا ہے کہ برہجیت
سے راجا اکشما تک پانڈؤون مین بائیس پشت ہوگی اور اُسی باب مین تیئیسوین درجے مین لکہتا ہے کہ
سورج بنسیون مین اکشوا جو وشنو پران کے لکہنی والے کے وقت مین تہا اُس سے شاکیا تک اٹہارہ
پشتین ہونگی اور وشنو پران کا ترجمہ جو انگریزی مین ہے اُسمین لکہا ہی کہ پرانی عمارتین جو انگریزون کو
ہندوستانمین ملی ہین اُن عمارتون کے پتہرون پر جو کچہ لکہا ہوا تہا اُس سے ہمکو معلوم ہوا کہ شاکیا
حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے سات سو برس پہلے پیدا ہوا تہا اور حضرت عیسیٰ سے پانچ سو تینتیس برس پہلے مرا
اور چین اور تبت وغیرہ اور قومون کے احوال کے کتابونسے بہی مطابق کرلیا اور اسی پران مین اسی
جگہہ پر لکہتا ہی کہ قوم پانڈو جنہنے قوم برہمن اور چہتریون کی بنیاد ڈالی ہے وہ کشما پانڈو پر تمام ہوا اور
اکشما کا باپ سدہود ہنا کاپی اور دوآبا کا راجا تہا جیسا ترجمۂ انگریزی مین لکہا ہی کشف الاستار مین
ہے کہ اُسکے بعد رہا سہا برہجیت سے تیئس پشت کے بعد سومترا پر تمام ہوا تصدیق الہنود اور کشف الاستار
مین ہی کہ سومترا پانڈو حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے چہہ سو برس پہلے تہا اور شاکیا وہ ہے جسنے بدہ مذہب
کی بہت مدد کی ہی اور اُسی پران مین مگدہ کے گہرانے کا سلسلہ لکہا ہے اور مگدہ پہلے پٹنہ کو کہتے تہے اور
یہ سلسلہ جراسندہ سی شروع ہوا جو کشن جی کے مقابلہ پر تہا اور اوسکا بیٹا سہادیو کشن کا تابع ہوکر مہابہارت

کی لڑائی مین پانڈوون کا شریک ہوا اور کہین پشت پیچھے رینچی پر تمام ہوا جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے
پانچ سو برس پہلے تہا اس مقام مین بہت بڑا مطلب ہے وہ یہ ہے کہ اس رینچی کے مارے جانیکے بعد ہندو لوگ
گمراہ ہو گئے انہین بے ایمانون کی پہلے سی اوتارون نے خبر دی تہی اور یہہ رینچی حضرت عیسیٰ سے پانچسو
برس پہلے تہا تو ہمارے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے رینچی گیارہ سو برس پہلے تہا کتاب بہاگوت جو ہندوون
کی بڑی معتبر کتاب ہی اسمین لکہا ہی کہ جب رینچی لگدگی یعنی پٹنہ کا رہنے والا مارا جاویگا زمانہ بہت خراب ہوگا
اور بت پرستی اور بے ایمانی پہیلے گی اور عمدہ عبادت غسل ہی ٹہیریگا جو دور دراز پانیون پر جانا ہو
اور چوری کو ہنر اور زنا کو لوگ شجاعت اور خوبی سمجہین گے اور سب عیب ظاہر ہونگے اور سارے ملک ہند
مین جیسے آگرا اور قنوج اور بگدا ور پراگ اور متہرا اور کاشی مین ملیچہونکا راج ہوگا اسوقت کلکی اوتار
پیدا ہونگے بہاگوت کے اس بیان سے ثابت ہوا کہ بت پرستی ہندوؤنمین اسوقت تک نہتی مطلب
یہ ہی کہ وہ بت پرست جو بتون کو اللہ کا شریک سمجہنی لگے یہ بت پرست اسوقت سی پہلے نہتی اور بت پرستی کو
اگلی ہندو بہت برا جانتے تہی فقط اتنا کرتے تہی کہ اللہ کے خاص بندونکی تصویرین برکت کے واسطے اپنی پاس
رکہتے تہے تاکہ انکی محبت اور انکا دہیان ہر وقت جما رہے جب رینچی مارا گیا اسکے بعد ایسی بت پرستی پہیلی
جسمین ایمان جاتا رہا انہین بے ایمان بت پرستون کو اگلے ہندوون نے ملیچہ یعنے بے ایمان کہا ہی اور یہ خبر
دی ہی کہ جب بت پرستی اور بے ایمانی ہندوستان مین پہیل جایگی تب اس کفر کے مٹانے کیلئے اللہ تعالی
کلکی اوتار کو یعنی حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو بہیجیگا کلکی پران جو ہندوؤنکی معتبر کتاب ہے اسمین لکہا
ہے کہ کلکی اوتار انکو اسلئے کہا ہی کہ وہ کلک کو دور کرینگے جو زمانہ کے دل پر چہا رہا ہوگا اور وہ آپ تو
پورن برہم ہونگے مطلب یہ ہے کہ کلک کہتی ہین زنگار کو یا میل کو سو آپکا خطاب کلکی اوتار اسلئے ہوا
کہ آپ ایسے وقت مین ظاہر ہوئے کہ سارے جہان کے دل پر اندہیرا کفر کا چہا گیا تہا اور آپ خود
پورن برہم تہے یعنی پورے تہی سب کمالونمین کامل تہے یہی پتا آپ کا توریت اور زبور مین اور حضرت اشعیا
علیہ السلام کے صحیفے مین ہی اللہ نے فرمادیا ہی کہ اندہیرا کفر کا سارے جہانمین پہیل جاویگا اور ظلم ظالمونکا
انتہا کو پہنچیگا تب آپکا ظہور ہوگا سو ایسا ہی ہوا اور ہندوستان کے ملک مین حضرت عیسیٰ علیہ السلام
کے پانچسو برس پہلے سی ہند بگڑے اللہ کو بہول گئے اور بتون کو اللہ کا دوسرا سمجہے بعد اسکے پانچسو برس
بعد حضرت عیسیٰ کے وقت سی ملک شام اور روم کے بہت یہودی یون بگڑے کہ حضرت عیسیٰ کے
انکے دشمن ہو گئے کچہہ دنون کے بعد حضرت عیسیٰ کے ماننے والے یون بگڑے کہ حضرت عیسیٰ کو انہون نے
خدا کا دوسرا سمجہا حضرت عیسیٰ کے چہہ سو برس بعد اللہ نے جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو مکہ مین پیدا کیا

اور اُنہیر قرآن اُتارا کہ سب قومون کے دلون پر سے میل جھڑاوین اور پردے غفلت کے اُٹھاوین یہی
بتا حضرت اشیا علیہ السلام کے صحیفے مین دیا ہی کہ ساری قومون پر جو پردہ پڑا ہوا ہی اللہ تعالی اس پردیکو
اُٹھاویگا ایک رسالہ پادریون نے لکھا ہی اسمین وشنو پران سے نقل کیا ہی کہ دولت اور دین داری
دن بدن گھٹتی گھٹتی یہانتک کہ دنیا بالکل تباہ ہوجائے گی لوگ اُن بہاری بوجہون سے جنہین اُنکی بادشاہ
اُنپر ڈالینگے پریشان ہوکر جنگلون اور پہاڑونمین جا چھپینگے اور جنگلی ثمر ساگ پات جڑین میوے
پہول اور پتون پر خوشی سے بسر کرینگے آخر کو کلکی اوتار آویگا وہ سب ملیچھون اور چورون کو اور سب
جنگلی دلی بدی پر مائل ہین تباہ کریگا دیکھو یہہ بتا صاف محمد صلے اللہ علیہ وسلم کا ہے آپکے تین سو برس پہلے
قسطنطین بادشاہ جو حضرت عیسیٰ سے تین سو برس بعد تھا بُت پرستی چھوڑکر جھوٹ موٹ کا عیسائی ہوا
اُسنے حضرت عیسیٰ کو اور روح القدس کو دو خدا ٹہیرا کر سب لوگونپر جبر کیا کہ تین خدا ٹہرا اقرار کرو
نہین تو تمہارے گہر تباہ کردئیے جاوینگے اُسوقت سے ایماندار لوگ جو اللہ کو اکیلا جانتے تہے اور سب پیغمبرونکو
اللہ کا بندہ جانکر مانتے تھے جنگلون اور پہاڑونمین چپ چپ کر بیٹھ رہے ساگ پات کھا کھا کر رہے
اور اپنا ایمان بچایا جب اللہ نے محمدی نور پہیلایا تب سب ایمان والون نے امن پایا تصدیق الہنود
مین ہی کہ نند کے خاندان کے بعد وشنو پران اور بھاگوت مین پراوتہ شنگ کے بیٹے پانچ پشت تک
کی سلطنت لکھی ہے اور کشف الاستار مین ہی کہ رنجی کے وزیر پراوتہ نے اُسکو مارڈالا اُسکے بیٹے شنگ
کی سلطنت پانچ پشت پر ہوئی اُنکے بعد دس شونا ک قوم کا تیرہ کے ایکسو ساٹھ برس کی سلطنت
لکہی ہی اُنمین اجیتا سترو باچھٹی پشت مین تھا اور حضرت عیسیٰ سے سی ساڑھے پانسو برس پہلے رنجی کے
اوّل زمانے مین تھا اُنکے بعد نند کے گھرانے کی سلطنت لکھی ہی اُسمین مہانند حضرت سکندر کیوقت مین تھا
اور وشنو پران سے جو تہے باب کے آخر کے موافق ارجن کے بہائی جدہشتر کی سلطنت چھوڑنے اور پرہیت
کے پیدا ہونے سے مہانند تک عرصہ ایکہزار پندرہ سو برس کا لکھا ہے اور نند کے گھرانے کے بعد موریا کی گھرانے
کی سلطنت ایکسو سینتیس برس کی لکھی ہی اُنکے بعد دس شنگ یعنی شاکی کے ایکسو بارہ برس کی سلطنت لکھی ہی اُنکے بعد چار کنڈونکی یعنی
بجار ذاتونکی سلطنت چار سو پانچ برس کی لکھی ہی اُنکے بعد اندرا کی گہرانے کی تیس راجاؤن کا بیان ہی جنکی سلطنت چارسو چھیالیس برس کی لکھی
تھی پر ستور ہوئی کہ حضرت عیسیٰ سے بیس برس پہلے شروع ہوئی اور حضرت عیسیٰ کے چارسو چھبیس برس
بعد تمام ہوئی یہ سلسلے بند ستور ہوئے اور سب ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے ہو چکی ان سلسلون کے
بعد آئندہ سلسلے لکھی ہین کہ سات شخص ابھیر اور دس گردہب اور سولہ شاکے اور دس گنگ اور آٹھ
یاونا اور چودہ بوشاری اور تیرہ منڈی اور دس گرنڈ ہونگے اور کل زمانہ ان سلسلون کا

ایکہزار ساتسو نوی برس مین لکھا ہی اُنکا بیان ترتیب سے یون ہی کہ آٹھہ یاونا اجیتامترو کے زمانے مین حضرت عیسیٰ
سے پانسو پندرہ برس پہلے تہی اور یہ یاونا یونان کے لوگ مین کیونکہ ہند کا وسط یونان سے قدیم ہی رہا ہے
کہ حضرت سکندر کے زمانے تک یونان والون کو یون کہا گیا ہی یعنی ہندوستان کے لوگ اُس زمانے
مین یونان کے لوگون کو یون کہتے تھے چنانچہ خود حضرت سکندر کو یون کا بادشاہ کہا ہی اب خوب ثابت
ہوگیا ہی کہ یاونا بھی انہون نے یونان کے لوگون کو کہا ہی پھر اُنکے زمانے کو دیکھو کہ آٹھہ یاونا کے بعد
چودہ نوشارے ہوئی اور نوشارے قوم پانڈو کے بعد تھی اور سومترا پانڈو حضرت عیسیٰ سے چھہ سو برس پہلے
تھا اور یہ سومترا پانڈو قوم کا آخری راجہ ہی اور اسکے بعد نوشارے ہوئی تو پہر آٹھہ یاونا حضرت عیسیٰ
سے پانسو برس پہلے تھی اور وشنو پران کا شرح کرنیوالا اور انگریزی ترجمہ کرنیوالا ایسا ہی یون سمجھا ہی کہ یہ
یاونا وہ مین جو باریخ کہلاتے ہین جو حضرت سکندر کے فوج مین سے باقی رہگئی تہی وہ بلخ مین بسے اور
انہون نے جمنا تک راج کیا اگر وہ مین تو بھی حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے تین سو برس پہلے کے مین اور
مہابھارت کی لڑائی مین کرشن جی کے مقابل مین جو جراسندہ تہا اُس جراسندہ کو کال یون نے مدد کی
تہی جیسا کہ مہابھارت کی سبھاپرب مین لکھا ہی اسیلئے بھاگوت مین اُسکو یعنی کال یون کو اسُر کہا ہے
اور اسُر ناپاک اور بے ایمان کو کہتے ہین اُسکو اسلئے بے ایمان کہا کہ اُسنے کرشن جی سے سامنا کیا اور جراسندہ
ظالم کا شریک ہوا ایک شخص کے برے ہونے سے ساری قوم بری نہین ہوجاتی یونان والے اگلے وقتون مین
بہت سے بے ایمان تہے اور انمین بہت خداپرست بھی تہے حضرت سکندر بادشاہ کیسے خداپرست تھے
جنہون نے ہر ہر شہر مین آگ پوجنے والون کے آتشخانے توڑے اور خداپرستی ہر ہر شہر مین پھیلائی
اور حضرت ابراہیمؑ کی شریعت کو جاری کیا اور یہ جو کاتہون کی قوم ہے اُنکی اصل بھی یونان سے ہی
پادریون کی کتابون مین ہی کہ گاتہہ ایک وحشی قوم تہی جو ملک یونان کی آس پاس رہتی تہی انہون نے
حضرت عیسیٰ کے تین سو برس بعد ملک روم پر حملہ کیا کہ اُسکی ونش شاخین ہوگئین جتنی قومین کاتہون کی ہین
وہ سب قومین اُنکی ہی لکھی ہین معلوم ہوا کہ وہی لوگ ملک یونان سے ملک ہند مین آئی ہین اور جو لوگ
کہتے مین کہ یاونا بھاگوت مین مسلمانون کو کہا ہی محض غلط ہے اور بعضے ہندو اسپر دلیل لاتے ہین کہ یاونا
لوگ پچھم کیطرف سے آئی تھے اور عرب ہماری ملک سے پچھم کیطرف ہے اُسکا جواب یہ ہی کہ ہندوستان سے
اور بہت ملک پچھم کیطرف ہین یونان بھی پچھم طرف ہے یون انہین یونان والون کو کہا ہی پہر تعداد انہو
مین لکھا ہی کہ اُنکے بعد چودہ نوشاری ہوئے وہ گھرانا بسروا کا ہے جو پانڈو کے بعد ہی اُنکے بعد سولہ
شاکی پیرہ کے گھرانے کے مین پہر دس گنگ مین اور مین مہاگنگ تہا پہر سات شخص پہر ہین

اُنمین سکونت کو ہی تھا جیسا کہ آرایش محفل مین ہنود کی کتابون مین سے لکھا ہی بعد اُنکے گردھر کے گھرانے کا ذکر
ہے اُنکے بعد تیرہ[۱۳] منڈی وشنو پُران کے لکھنے کیموافق مین وہ تیرہ[۱۳] شخص شالباہن کے ہین جو شمالی یعنی اُتر
طرف تھا جیسا کہ اسی پُران کی شرح مین لکھا ہی الفنسٹن انگریز کی اُردو کتاب کا دوسو اکیسوان[۲۲۱] صفحہ دیکھنا چاہیے
اور بھاگوت مین اسجگہ پر دس گمنڈ لکھتا ہی وہ ایک قوم مہاراشٹر اور اڑیسا کی درمیانمین ہین جنکا راج اُس
کتاب کے چارسو دسوین[۴۱۰] صفحہ کیموافق منڈیون کے میدانمین تہا سو یہ سب سلسلے ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم
سے پہلے ہو چکے پہر ذکر مونون کے راج کا ہی جو تین سو سال کرین اور وشنو پران کی شرح کیموافق مون قوم
بہیم داوتر کی ہی اور سنسکرت مین مون جپ کو کہتے ہین اور سمندر پال فقیر بڑی مدت تک جپ ہا آخر کو
بکرم کے بادشاہت پر قبضہ کر کی اُسنے اپنی اولاد سمیت تین سو برس راج کیا اور سلطنت شالباہن کے
گھرانے کی ایک ملک مین اور سمندر پالی کی سلطنت دوسرے ملک مین ایک ہی وقت مین تہے پہر ذکر ہی
گیارہ[۱۱] شخص پاری کی سلطنت ہو گی سوا تبک کہن مین اُنکا پتہ موجود ہے وہ لوگ الفنسٹن انگریز کی
اُردو تاریخ کے چارسو ساتوین صفحہ کے موافق حضرت عیسیٰ کے زمانے مین تہے وہ بلوک چند کے گھرانی
کے گیارہ شخص مین جنکا راج سمندر پالیون کے بعد ہوا ہی پہر ذکر کیلا کا بادناکا ہے اُب کیلا کا گو کلنکا کو کہتے
ہین وہ جلو کیا تلنگانہ مین اڑیسی کے پاس ایک ضلع ہے اور اڑیسا کے احوال مین جو کتاب ہی اسمین
اُنکی سلطنت حضرت عیسیٰ سے چہ سو برس پہلے لکھی ہی پہر الفنسٹن جو اپنی اُردو تاریخ کی دوسو اکہترین[۲۷۱]
صفحہ مین لکھتا ہی کہ غالب یون ہی کہ ذکر مسلمانون کا ہے یہ بات الفنسٹن کی صاف غلط ہی ان سلسلونکے
بعد تیرہ بارلیخ کا ذکر ہے جنکا اوپر ذکر ہو چکا پہر وشنو پران مین سات شخص کشلا دوشواش قنک کو لکھا
ہے جو اس پُران کی شرح کیموافق حضرت عیسےٰ کی پانسو برس بعد ہتی پردوار کھہ اور منی دھن اور
کناک اور مشک اور گوہا کا حال ہی اور گوہا ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کے وقت مین ہی اور کلکی
پران مین لکھا ہی کہ دوسرے ملک کی ایک بڑے راجہ کے وقت مین جبکہ سورج بنسی بے شاخ و بوب
یعنے بے شاخ و نشان ہو جاوین تب کلکی اوتار تشریف لاوینگے یہ پتا ہی ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ
وآلہ وسلم کے وقت مین خوب ظاہر ہوا جیسا کہ شیو پرشاد ہندو بنارس کا معتبر اپنی کتاب آئینہ تاریخ
نما کے آٹھوین صفحہ مین لکھتا ہی کہ پرتاب چند کے وقتمین ایران کا بادشاہ نوشیروان لشکر کشی کر کی
جتنا محصول رہگیا تہا دام دام پرتاب چند سی لیگیا اور تاریخ تیموری جو کسی ہندو نے اُردو مین
لکھی ہی اُسمین لکھا ہی کہ نوشیروان پرتاب چند کی بیٹی بہی لیگیا اور نوشیروان بادشاہ حضرت
عیسے کے وقت سے پانسو تیس برس بعد تخت پر بیٹھا اور پرتاب چند کے مرنیکے بعد ہند کا راج ایسا

بگڑ گیا کہ اُسکی صوبہ دار اپنی اپنی صوبہ دَبا بیٹھے اُن بہت سی صوبہ دار حاکمون کو جو الگ الگ سب بادشاہ
بن بیٹھے تھی تاریخ کی کتابون کے لکھنے والون نے راجہ اندر کے خادمون کا سا راج لکھا ہی اُس زمانہ مین
قوم چہتری سے راج جاتا رہا تھا اور برہمن سے شدر تک ایسر اور کوہی اور جنگلی علاقہ مگدا اور آگرہ آباد اور
متہرا اور کاشی اور قنوج وغیرہ مین خود مختار راج کرتے تھی گویا ہارت کی کشتی مین ہر ایک راجہ اور ٹہاکر
ہو گیا تہا اور شہر بلبہی پور جو اودیپور کے راجاؤ نکا ہمیشہ سی گجرات مین بادشاہی شہر تہا اُسکو نوشیروان
کی فوج نے سرے سی مسمار کر دیا تہا یہانتک کہ راجہ کی قوم مین سی کسیکو زندہ نچھوڑا تھا دیکھو وہ جو بہاگوت
مین بتا دیا تھا کہ تمام ملک ہند مین آبوا در قنوج مین اور مگدا اور پراگ اور متہرا اور کاشی مین ملیچہون
کا راج ہوگا اُسوقت کلکی اوتار تشریف لائینگے یہ پتا جناب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیدا ہونے
کے زمانہمین کیسا ظاہر ہوا اسی نوشیروان کے زمانہمین ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے
اور سُورج بنسی بے نام و نشان ہو گئے لیس پتا پورا ہو گیا یہ ضرور نہین کہ انکا نشان پھر کہین سے
ظاہر نہو یہ جو اودیپور کے راجہ کہتے ہین کہ ہم لوکی اولاد مین ہین اور وہ رام چندر کے فرزند تہین تھا
اسکا سبب یہ ہے کہ ایک رانی جسکا نام پشپاوتی تہا زندہ رہگئی تہی وہ بھاگ کر ملیاگڈہ کے پہاڑ مین
چھپ گئی تہی لیکن چونکہ حمل سے تہی لڑکا جنی اور اُسکا نام گوہ رکھا اور وہ اپنے ملک کا راجا ہوا کلکی
پُران مین لکھا ہی کہ قوم کلکی اوتار کے گرگ یعنی رشی یعنی عبادت کرنیوالے ہونگے اور ہمارے حضرت
محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی قوم کے لوگ اَللہ کی عبادت کرنیوالے تہے کعبہ جو اللہ کا گھر ہے اُسکے خادم اور مجاور
تہے حضرت اسمٰعیل پیغمبر جو حضرت ابراہیم پیغمبر کے بیٹے تہے اُنکی نسل مین قریشی لوگ تہے مگر حضرت
اسمٰعیل کا زمانہ بہت گزر گیا تہا بہت سے عرب کے لوگ بُت پرستونکی صحبت مین بگڑ گئے تہے مگر
کچھ لوگ خدا پرست بہی باقی تہے ہمارے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے باپ دادون سے کہین بُت
پرستی ثابت نہین بہت سی علم والون کی تحقیق یون ہی کہ آپ کے باپ دادا سب خدا پرست
تہے شرک سے پاک تہے کلکی پُران مین کلکی اوتار کے باپ کا نام وشنو یس لکھا ہی اور وشنو انکی بولی
مین اَللہ کو کہتے ہین اور یس کے معنی ہین بندہ تو وشنو یس کے معنے ہوئے بندہ اللہ کا اور عربی مین
عبداللہ کے بہی یہی معنے ہین بندہ اللہ کا اور عبداللہ ہمارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کے باپ کا نام
ہے اور کلکی تار کی مان کا نام سومتی ترجمہ کیا ہی اسکے معنے ہین معتمدہ یعنی بھروسا کی ہوئی یعنی ایسی
بھروسا ہی کہ وہ سچی ہے دغا اور فریب نکرینگے یہی معنے ہین آمنہ کے یعنی امن و امان والی۔
**فائدہ** مولانا عبدالرحمٰن چشتی کے رسالے مین آپ کے باپ کا نام کانت بھوجنہ لکھا ہی

سو ایک پنڈت نے یون بتایا کہ کانت کے معنے نور اور جلال کے ہے اور بہونجہ کے معنی مشغول رہنے والا
اب یہ معنی ہوئے کہ اللہ کے نور مین مشغول رہنے والا یہ معنی ہین عبداللہ کے معنے سے نزدیک ہین اللہ کا خاص
بندہ وہی ہی جو اللہ کی یاد مین مشغول رہی کلکی پران مین لکہا ہے کہ کلکی اوتار کے تین بہائی ہون گے ایک کا
نام کوی ہی معنے ہین عقیل کے دوسرے کا نام سمت اسکے معنے ہین بہت علم والا یہی معنے جعفر کے نام سے نکلتے
ہین تیسرے کا نام پراکیہ اسکے معنی ہین علیؑ سو عقیل اور جعفر اور علیؑ جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے چچا ابو طالب
کے بیٹے تہے اور ابو طالب نے جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو نہایت محبت سے پالا تہا ابو طالب آپ کے باپ
عبداللہ کے بہائی تہے دونون کی ماں ایک ہی تہین ہند مین ایسے چچا کو باپ کہتے ہین کلکی اوتار کے
پیدا ہونیکا مقام شنبہل نگری لکہا ہی سو شنبہل نگری عرب کی بستی کو کہتے ہین اسکی تحقیق یہ ہی کہ ہندوؤن
نے زمین کے اور جنگل کے سات حصے اور سمندر کے بہی سات حصے کئے ہین جنگل کے حصون مین
جو بڑا جنگل ہے اسکو دیپ کہتے ہین اور چہوٹے جنگل کو اپدیپ کہتے تہے اور ہند کے لوگ جب ملکونکی سیر
کرتے تہے تو سوائے ہندوستان کے اور ملکون مین خشکی کی راہ سے جانا مشکل تہا سندہ سے
چین تک جو باقی چہہ دیپون کے برابر ہی تو اسمین درخت جامن کے بہت ہین اس راہ سے اسکو
جمبو دیپ کہتے تہے اور سمندر کو سمندر شور کہتے تہے اور جب ایران کو جاتے تہے جسکی بندرگاہ یعنی
ٹاپو سنگہ دیپ ہی اسی باعث سے ساکہہ دیپ کہتے تہے اور سمندر شور جو عرب کا سمندر ہے اسے سمندر
سے ایران کو جاتے تہے اسی باعث سے سمندر کو سمندر شور کہتے تہے تیسرا جنگل یمن اور ملک شام
اور عرب ہے اور اسمین روئی دو قسم کی ہوتی ہی ایک تو وہ جو ہند مین معمولی ہوتی ہے اور دوسرے
ایک بڑے درخت سے پیدا ہوتی ہے اور ہند مین جو بڑے درخت سے روئی پیدا ہوتی ہے اسکو
شیمبل اور سنبل اور شنبہل کہتے ہین ان باعث سے اس جنگل کا شنبہل نگری نام رکہا اور
ایران اور عرب کے درمیان کا سمندر چہوٹا ہے لیکن اسمین چلنا مشکل ہے اس باعث سے اسکو
چہاچہہ کا سمندر یعنی کہٹا نام رکہا چوتہا جنگل افریقیہ ہی ملک مصر وغیرہ جہان کوش کے بہی
ملک ہین وہ کوش جو حام کا بیٹا تہا اور حام حضرت نوحؑ کے بیٹے تہے تو اسکو کوش دیپ کہتے
تہے اور کش کا لفظ اصل مین کوش ہی جسمین سے واو کو گرا دیا اور چونکہ عرب اور مصر کے بیچ
مین حضرت ابراہیم علیہ السلام کے زمانہ سے آمد و رفت جاری ہے اس راہ سے اسکو ہندوؤن
نے سمندر گہی کا کہا ہی پانچوان جنگل یونان ہی جب مصر سے یونان کو جاتے ہین تو سمندر راہ
مین ہی اگرچہ اسکا پانی میٹہا نہین لیکن آمد و رفت کثرت سے ہی ہند کے لوگون نے اسکو

شربت کا سمندر کہا ہی اور کرونچہ یعنی بگلہ اوسمین بکثرت ہی اس جہت اوسکو کرونچہ دیپ کہا ہی چھٹا جنگل روم ایلی ہی جسمین پہاڑونکی کثرت ہی جسکو کومید کہتے ہین اس باعث اوسکو میدک دیپ کہا ہے اور ایچ کا دریا جو بہت زور شور سے ہے اوسکو شراب کا دریا کہا ہی ساتوان جنگل ہسپانیہ ہے اور اٹلی ہے وہان جاتے ہوئے مصر کے سمندر کا حصہ پڑتا ہی اسلئے اوسکو شہد کا سمندر کہا اور اس ملک مین پانی کی کثرت ہی اور پانی کی کثرت کو پہکر کہتے ہین اس باعث سے اوسکو پہکر دیپ کہا ہی اب ثابت ہوا کہ شاملل اور شمبل اور شنبل اور شنگل دیپ خاص ملک عرب اور شام کو کہتے تہے اور بعضے شاعرون نے اگرچہ سراندیپ کو بہی شنگل دیپ کہا ہی مگر یہان یہ مطلب نہین کیونکہ یہان شنبل نگری بہی کہا ہی اور شنبہل نگری سراندیب کا نام نہین اور سنسکرت مین شنبل دریا کے کنارے کو بہی کہتے ہین اور مکہ شریف دریا کے کنارے پر ہی اور بعضے ہندو جو خیال کرتے ہین کہ کلکی اوتار شہر سنبل علاقہ کٹہیر مین پیدا ہونگے یہہ خیال اونکا صاف غلط ہی کیونکہ اس شہر کا نام سنبل چہوٹے سین سے ہی اور شنبل نگری مین بڑا شین ہے بیشک اوس سے مراد عرب کی بستی ہی اور کلکی پرانمین ایک پتہ یہ لکہا ہے کہ کلکی اوتار کہوہ مین تپسیا کرینگے یعنی ایک غار مین اللہ کی عبادت کرینگے سو یہ پتا جناب محمد صلے اللہ علیہ وسلم مین خوب ظاہر ہے جب آپکی عمر چالیس برس کی ہوئی اللہ تعالی نے آپ کے دلمین تنہائی کی محبت ڈالدی مکہ مین ایک پہاڑ ہے جسکا نام حرا ہی اوس پہاڑ مین ایک غار ہی اوس غار مین اکیلے بیٹہے رہتے تہے اور اللہ کی بندگی مین مشغول رہتے تہے کئی دن کا کہانا اکٹہا اپنے ساتہہ رکہہ لیتے تہے جب وہ کہانا ہو چکتا تہا تو اپنی بی بی حضرت خدیجہ رض کے پاس تشریف لیجاتے تہے اور اوتنے دنون کا کہانا پہر اوسی غار مین لیجاتے تہے چند مدت یون گذری کہ یکایک اللہ نے اوس غار مین جبرئیل فرشتے کو بہیجا حضرت جبرئیل نے آپکو اللہ کا کلام سنایا اور پیغام اللہ کا پہنچایا پانچ آیتین سورہ اقرا کی پڑہائین پہر تہوڑی تہوڑی آیتین قرآن کی اللہ تعالی حضرت جبرئیل کے زبانی بہیجتا تہا آپ اونسے سن لیتے تہے اور لکہنے والون سے لکہوا لیتے تہے اپنے ہاتہہ سے کبہی آپ نے لکہا تہا اور کوئی کتاب پڑہی تہی قرآن کے اترنے کے بعد بہی آپ نے اپنے ہاتہہ سے نہین لکہا اللہ نے یہ نشانی دکہائی کہ دیکہو انکو کسی آدمی نے نہین پڑہایا ہی سب کچہہ اللہ ہی نے بتایا ہے کلکی پران مین ایک پتا یہہ لکہا ہی کہ کلکی اوتار پہاڑ کے کہوہ مین پرش رام سے تعلیم پاوینگے سو پرش روح کو کہتے ہین اور رام اللہ کو کہتے ہین اور حضرت جبرئیل کا خطاب ہی روح القدس یعنے اللہ پاک کے بنائی ہوئے روح سو یہ پتا بہی حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم مین خوب ظاہر ہے اوس پہاڑ کے غار مین اللہ نے روح القدس کو آسمان سے بہیجا اونہون نے اللہ کے حکم سے پہلے پہل اوس غار مین آپکو اللہ کا کلام سکہایا۔

اور یہی نام بعضے دیوتاؤن کے بہی ہین جو ایک قسم کے جن ہین ہنود کی معتبر کتابوں مین سرستی اور کشب
اور بشست کو بیٹی بیٹا برہما کا لکہا ہی یہ برہما اودہے اور برہما فرشتہ اودہے اور برب مہابہارت مین
ہے کہ راجہ ججاٹ نے اپنے بیٹے لشن سے کہا کہ تو نے میرا کہنا نہ مانا مین خدا سے چاہتا ہون کہ تیری
نسل عالم مین نرہے یہ لشن فرشتہ نہین ہے یہ راجہ ججاٹ کا بیٹا ہے پدم پران مین ایک قصہ لکہا
ہے کہ لشن سے ایک بڑا فعل ہوا اوس عورت کی بد دعا سے لشن پتہر بن گیا جسکو سالک رام کہتے
مین عقل سے خوب ظاہر ہی کہ یہان لشن کسی دیو کا نام ہی گو لنگ ابنکہد رکہہ بید مین اوس شخص کا
بیان ہی جو بدن سے جدا ہوتا ہی اسکو برہما رہبر ہوکر الہٰی راہ سے لیجاتا ہی پہلے آگ کے دیوتا کی
گہر مین دوسرے ہوا کے دیوتا کے گہر مین تیسرے پانی کے دیوتا کے گہر مین چوتہے سورج
کے عالم مین پانچوین اندر کے عالم مین چہٹے برجایت کے گہر مین ساتوین برہما کے عالم مین
پہنچتا ہے درمیان مین ان ساتون مقام کے ایک گہاٹی ہے اوسمین خواہش اور غصہ اور حرص
اور ڈاہ اور بیر اور غرور اور شہوت بہرا رہتا ہی اوسکے کنارون پر ریاضت کے دو دیوتا رہنے
کو مقرر ہین کہ کوئی پار نہونے پاوے جو کوئی ریاضت کرے وہ پار ہوجاتا ہی اسکے آگے ایک
ندی ہی اوسمین جو نہاوے جوان ہوجاتا ہی پہر ایک درخت ہی تمام قسم کے میوے اسکی پہل مین
پہر ایک شہر ہے نہایت کشادہ اوسکے درمیان مین ایک مکان ہی اسکا نام ہی اپراجیت یعنی
اوسپر کوئی فتح نہین پا سکتا اسکے دو دربان ہین ایک اندر جو سب دیوتاؤن کا بادشاہ ہی
دوسرا پرجابت تمام مخلوق کا بادشاہ اوس مکان مین ایک چبوترہ ہے اوسپر ایک تخت بچہا ہی اسکا
نام انتت جوت یعنی بہت روشنی اوس تخت پر ایک عورت بیٹہی ہی اوسکا نام باستی ہے یعنے
خواہش پیدا کرنیوالی اور وہ نہایت خوبصورت اور شرمیلی ہے اوس عورت کے گرد کثرت
سے اپچہرا یعنی حورین ہین اس مقام مین وہ پہنچتا ہی جسکا دل پاک ہوتا ہی اور برہم سے
یعنے اللہ سے مشغول رہتا ہی اس مقام مین دیوتا فرشتون کو کہا ہی آگ کے اور ہوا کے اور
جگہ جگہ کے فرشتون کا ذکر کیا ہی اندر یہان بہشت کے دربانون کو کہا ہی اور بہاگوت کی ہیولہ
ادہیا سے اور یہی ہنود کی کتابون سے ظاہر ہے کہ اندر مینہ کے برسانے پر اور اوگنی چیزون کے
اوگانے پر مقرر ہین اسجگہ اندر کسی فرشتے کا نام ہی جو اللہ کے حکم سے مینہ وغیرہ کی تیاری
کرتے ہین ظاہرا یہ خطاب میکائیل علیہ السلام کا ہی اور بہت جگہ اندر دیوؤن کا نام ہوتا ہی
مہابہارت مین ہی کہ ارجن اندر کا بیٹا ہے یہ اندر ارجن کا باپ ہی فرشتہ نہین ۔

جوگ بشسٹ کے تیسرے پراس مین لکہا ہی کہ راجہ اندر گوتم کی بی بی پر ایسا عاشق ہوا کہ بادشاہی کا مون
کے بندوبست سے بہی غافل ہوگیا ایک دن گوتم باہر گیا تہا وہ گوتم کی شکل بن کے گہر مین گہُس گیا
جب گوتم آیا تو اندر بلّی کی صورت بنگیا یہ اندر کوئی بادشاہ جنون کا تہا فصل موجہ دہرم دہابہارت
مین لکہا ہی کہ جب اندر نے دو برہمنون کو مارا تو اوسکا لشکر اوس سے جُدا ہوگیا اور اندر ایک تالاب
مین چہپ رہا پہر ایک اَور اندر کو تخت پر بٹہایا وہ پہلے اندر کی بیوی پر عاشق ہوا تو وہ بہی معزول
ہوا پہر دیوتا اور رکہیشر لشن کے پاس گئے کہ اندر اول کا قصور معاف ہو جاوے اونہون نے فرمایا
اسمید جگ کرو آخر اُسنے جگ کیا اور پہر تخت پر بٹہایا گیا دیکہو یہان دو بادشاہون کا نام اندر
تہا اُنکے نام کے بہت لوگ ہوتے ہین اینکہد یجر بید مین ہی کہ برہسپت دیوتاؤن کا گرو ہی اُسنے اپنی
صورت بازہرہ کی بنائی اور اسرونکو علم اودیا کی یعنی جہل کی تربیت کی اور اسرونکو سچ کو جہوٹ اور
جہوٹ کو سچ سمجہایا غرض کہ اس ترکیب سے اسر گمراہ ہوئے یہ برہسپت گمراہ کرنیوالے دیوتاؤن مین
مین سے ہے فرشتہ نہین ہی برہدارن اینکہد یجر بید مین لکہا ہے کہ جو صورت انسانون کی
دیوتاؤنکی خدمت کیا کرتی ہین اور ان سے ڈرتے رہا کرتے ہین اور طرح طرح سے تمام جانورونکی وضع
سے دیوتاؤنکی خدمت کرتے ہین جسطرح سے آدمی جانورون کیخدمت سے کبہی شکر گزار نہین
ہوتا اور کبہی اونکی خدمت سے خوش ہو کر اونکی جان اور جسم پر رحم نہین کرتا بلکہ اونکی اور اونکی
اولاد کے گوشت پوست پر دل لگائے رہتا ہی اور اونکی ہڈی اور ناخن اور بال اور چربی
اور چہلی سب چیز پر تصرف کرتا ہی دیوتا ہی کبہی آدمیونکی خدمتگزاری سے خوش نہین ہوتے
اور جسطرح سے آدمی جانورون کو ناقص العقل سمجہتے ہین اوسیطرح دیوتا پوجاریونکو بیوقوف
اور اُلّو سمجہتے ہین دیوتا کبہی ایسی آدمیونکو راہ نیک نہ بتاوینگے کیونکہ جب راہ حقیقت کو
پاوینگے اونکی خدمت نادانون کیطرح کیونکر کرینگے اپنی رنج اور تکلیف کو کوئی روا نہین رکہتا
اور جال مین پہنسے ہوئی شکار کو صیاد اپنی خوشی سے کب چہوڑیگا پس دیوتا ایسی خدمتگارون
کو جو غلامون سے زیادہ ہون وہ راہ کیونکر بتاوینگے جس سے یہ آزاد ہو جاوین اور اللہ
کے پہچاننے والی اور اللہ کے پوجنے والے ہو جاوین اور اون سے اپنی تئین اشرف خیال کرین
بلکہ ہمیشہ اس فکر مین رہتے ہین کہ اون جانور کی خصلت والونکو کوئی اللہ کے پہچاننے کی
راہ نہ بتاوے اور ہماری خدمت گاریسی نہ ہٹاوے اور بیداوشاستر سے واقف نہ کردے
اسجگہ دیوتا فرشتونکو ہرگز نہین کہا ہی او نہین جن اور دیوون کو کہا ہی جو خلق کو گمراہ

کرتے ہین اللہ کی معرفت سے غافل کر کے اپنے تئین ڈبواتے ہین **بیان معنی اوتار کا** ہندؤن کی معتبر کتابون
سے ثابت ہی کہ اوتار کا لفظ اوس جگہ بولا جاتا تھا کہ ایک شخص دوسرے شخص کا نمونہ ہو جدہشتر
کو لکھا ہی کہ اوتار دہرم کا ہی یعنے بڑا دیندار ہے درجودہن کو لکھا ہی کہ کلجگ کا اوتار ہے یعنی
فسادی ہی رکمنی کو سیتا کا اوتار لکھا ہی یعنے بہت خوبصورت اور پاکدامن اور شوہر کے ساتھ موافقت
مین جانکی سے بہت مشابہ ہی بہاگوت کی ادہیای اول مین لکھا ہے کہ جنکو لوگ اوتار کہتے ہین
یہ اوتار اوس شخص کے ہین جو چہیر سمند مین سو رہے تہی اور وہ دیوتاؤن مین سی ایک دیوتا ہین
جنکا نام بشن ہی سانت پرب مہابہارت مین لکھا ہی کہ دانو لوگ دیوتاؤن پر ظلم بہت کرتے
تہے بشن نے باراہ کی شکل بنکر دانوون اور دیتون کو ہلاک کیا مہابہارت کی بن پرب تیسری
فصل مین ہے کہ اندر نے کہا کہ ارجن میرا بیٹا ہے اور نر نارائن کہ بدری بہار مین تہے اور بہت برس
وہان اللہ کی بندگی کرتے تہے سو نر ارجن ہی اور نارائن کشن مین مہابہارت فصل موکچہ دہرم
مین ہی کہ ست جگ مین دہرم کے چار بیٹے پیدا ہوئے نر اور نارائن اور ہر اور کشن سو
نر اور نارائن پراگ مین عبادت مین مشغول ہوئے اور محنت سے ایسی دبلے ہوئے کہ رگین دکہائی
دینے لگین مہابہارت کی آدپرب مین ہی کہ کرشن اوتار نرائن کا ہی کہ اوسکو بشن بہی کہتے ہین
وہ ایسی ہی لئو سے پیدا ہوا جوگ بشست چہٹا نربان پرکرن مین لکھا ہی کہ اللہ تعالی کی حکمت مین
ظاہر ہوتا ایک اوتار کا ضرور ہوا سو دو صورتین بشن کی ظاہر ہوئین ایک پانڈو کے گہر مین
اوسکا نام ارجن ہوا اور دوسرا بشن دیو کے گہر مین اوسکا نام کرشن ہوا یہان سے معلوم ہوا کہ
ارجن بہی اوتار ہے فصل موکچہ دہرم سانت پرب مہابہارت مین ہی کہ جدہشتر نے کرشن کی طرف
اشارہ کر کے بہیکم پتامہ سے کہا کہ کرشن شاید یہی شخص ہے اوسنے کہا کہ آٹہوان حصہ اوسکے اوتار
کا یہی شخص ہے اور سات حصے اوسکے تمام جہان کے عقلمند لوگ ہین ان سب باتون سی معلوم
ہوا کہ بشن اللہ کے بندون مین سی ہین اور اوتار کے یہ معنی ہین کہ جن لوگون مین بشن کا نمونہ
ہے اونکو اونکا اوتار کہا ہی اور کرشن جی مین بشن کے کمال کا آٹہوان حصہ ہی سبہا پرب بارہوین
فصل راج دہرم مہابہارت مین ہی کہ نارد نے راجہ جدہشتر سے کہا کہ کرن عقل مین اور رحم
مین تیرے مانند تہا اور لشکر کی نگہبانی مین کرشن کے مانند تہا جو کچہ ان دونون بہائیون
اور کرشن مین تہا وہ اوس اکیلے مین تہا اس سے معلوم ہوا کہ نارد جی نے کرشن جی کو ہرگز خدا
نہین سمجہا اسی فصل مین ہی کہ جمدگن کے بیٹے پرس رام سے کرن نے کہا کہ مین برہمن ہون

پرس رام نے اوسکو علم تیر کا سکہایا ایک مدت کے بعد معلوم ہوا کہ کرن برہمن نہین تھا معلوم ہوا کہ پرس رام
ہرگز خدا نہین ہے اسی فصل مین ہے کہ رکہیشرون نے سری کشن کو دعا دے کہ تمہاری قوت بادہ زیادہ
ہوے سبہا پرب مہابھارت مین ہے کہ کرشن نے کہا کہ جب جراسندہ نے ہمپر لشکر کہینچا مین متہرا کو چہوڑ
کر دوارکا مین گیا جدہشتر نے کہا جب تم ایسا شخص اوس سے ڈرتا ہے تو ہم کیا ہین اسی پرب مین ہے کہ
کرشن جی نے کہا کہ لڑائی کے وقت ایک شخص اوگرسین کا بہیجا ہوا تہا اوسنے مجہسے کہا کہ سالنے
دوارکا مین جاکر آپکے باپ بسدیو کو قتل کیا مین نہایت پریشان ہوا اور لشکر کو لڑائی پر چہوڑ کر
دوارکا کی طرف چلا راہ مین سوچا کہ میرا باپ میرے جانیسے زندہ نہین ہو جائیگا مین پہر لوٹا
اور سال سے لڑنا شروع کیا اوسنے جادو سے میرے باپ کی لاش کو زمین پر پہینکدیا جب مینے اوسکو
دیکہا کمان میرے ہاتہ سے گر پڑی اور مین بیہوش ہوگیا **فائدہ** جسکو اورون کی دعا سے
فائدہ ہو اور وہ اپنی دشمنون سے ڈرے اور جسکو دوسرے کی خبر دینے سے خبر پہونچی اور جو بہلے
چلے اور پہر سوچے کہ میرا جانا بیکار ہے اور جسکی ہاتہ سے کمان چہوٹ پڑے اور بیہوش ہو جاوے
اوسکو خدا سمجہنا عقل والون کا کام نہین ورونہ پرب مین ہے کہ کرشن نے کہا کہ جان میری اور
جان ارجن کی ایک ہے وہ میرے بغیر کچہہ نہین اور میرا اوسکے بغیر یہی حال ہے دوسرے پرب مہابہارت
مین ہے کہ بہیکم پتامہ نے پرس رام کو نہایت زخمی کیا اور اوس کے ہاتہ سے کمان پکڑ لی اور وہ
بیہوش ہوگیا پرس رام کے بزرگون نے کہا کہ بہیکم کی لڑائی سے تو شرمندہ ہوگا اوس سے مت لڑ
پرس رام کو ہندو لوگ اللہ کا اوتار سمجہتے ہین سو وہ ہرگز نہین تہا بلکہ ایک بندہ عاجز تہا کرن
پرب مہابہارت مین ہے کہ پرس رام جو جمدگن کا بیٹا بہرگ رکہیشر کا پوتا تہا اوسنے بڑے
ریاضت کی اور مہادیو کو راضی کیا مہادیو نے کہا اے پرس رام اپنے تئین پاک کر اور ایسے لیاقت
پیدا کر کہ ہتیارون کا منتر مین تجکو دون پرس رام نے نہایت ریاضت کی **فائدہ** معلوم
ہوا کہ پرس رام ہرگز خدا نہین تہا بہارت مین ہے کہ بعد فتح کے راجہ جدہشتر نے کہا کہ فتح خدا اور
کرشن کی عنایت سے ہوئے تو ارجن جو بڑے دوست اور رفیق کرشن کے تہے اونکو یہ بات
بہت ناگوار ہوئے کہ لڑین مرین تو ہم اور فتح مین نام کرشن کا ہو معلوم ہوا کہ ارجن نے کرشن
کو خدا نہین سمجہا کرن پرب مہابہارت مین ہے کہ راجہ پانڈے کہ پانڈون کے لشکر مین تہا
اپنے تئین بہیکم اور ارجن اور کرشن سے کم نہین جانتا تہا معلوم ہوا کہ وہ بہی کرشن کو خدا
نہین جانتا تہا استری پرب مہابہارت مین ہے کہ راجہ جدہشتر نے کرشن سے کہا کہ ہم آپکا

شکر ادا نہین کر سکتی کرشن جی نے کہا کہ میرے ہاتھہ سے کچھہ نہین ہوا تم اللہ تعالی کا شکر بجالاؤ کہ یہ سب اوسکا فضل ہے مین کیا ہون کہ تم میرا احسان مانتی ہو پہر سب لوگ اللہ تعالی کا شکر بجالائے بہاگوت مین لکہا ہی کہ برہمنون کی عورتین جو کرشن جی کو پوجنے کا ارادہ رکہتی تہین اون سے فرمایا کہ تم مجکو مت کرو برا نام مین ہون نند مہر کا ست سیام یعنی مجکو مت پوجو مین فقط نند کا بیٹا ہون اور نام میرا سیام ہے جو لوگ برہمنون کی عورتون سے اپنی تئین پجواتے ہین بھلائی نہین پاتے ہین مہابہارت کی بارہوین پرب سی ثابت ہی کہ سری کرشن جی کو لڑائی مین تلوے مین تیر لگا اس صدمی سی انکی روح قالب سے جدا ہوئی ہندو لوگ جن لوگون کو اللہ کا اوتار نہین جانتے ہین انکی حق مین بھی لفظ اوتار کا لکہا ہی مفصل موجود ہر ہم مہابہارت مین لکہا ہی کہ کپل ایک اوتار ہے درون پرب مین لکہا ہے کہ راجہ پرست جو راجہ بین کا بیٹا ہے ایک اوتار ہے بہاگوت کے دوسرے اسکند مین جو بیس اوتارون کا حال لکہا ہی وہان صاف لکہا ہے کہ برہما نے فرمایا کہ جس شخص کو گیان یعنی پہچان اللہ کی نہین ہے وہ ان چوبیس اوتارون کا قصہ بیان کیا کرے اور دہیان اونکی صورت کا کیا کرے اور یہہ چوبیس اوتار مین نے اپنی سمجھہ کے موافق بیان کئے ہین نہین تو جو کچھہ مخلوق دیکہائی دیتا ہے یہہ سب سروپ یعنی قدرت کا ظہور نارائن کا ہی نارد بشن اور برہما اور مہادیو بہی اوتار نارائن کے ہین کیونکہ نارائن نے اونہین اپنے قوت دی ہی دیکہو صاف فرمادیا کہ اللہ کے قدرت کا ظہور ہر شے مین ہے اس راہ سی سب اوسکا اوتار ہین اور جو خاص بندے ہین انکا تصور جمانا نوسکہون کیواسطی ہے جو اللہ کو اچہے طرح نہین پہچانتے ہین اور جو خوب پہچانتے ہین وہ اوسی ذات پاک مین غرق ہین

**بیان آواگون کا** مولانا عبد الرحمن چشتی رحمتہ اللہ علیہ نے اپنے رسالے مین جہان قول مہادیو کا لکہا ہے کہ زمانہ کل جگ کا تمام ہو جائیگا وہان لکہتے ہین کہ مہادیو کے اس قول سے تناسخ یعنے آواگون والون کا قول رد ہو گیا کیونکہ آواگون کی کہین تمامی نہین ہے اور یہان زمانہ تمام ہوگیا بعضے اس قوم کے بحث کرنیوالے کم عقلی سے آواگون کے قائل ہین اور بیاس جو اس قوم کے امام اور پیشوا ہین انہون نے اواگون کو دلیلون سے رد کیا ہی اور رکہیسر بھی اون کے موافق ہین چنانچہ ترجمہ تینون اشلوک کا مین لکہتا ہون پہلا اشلوک یہہ ہی کہ جو کتاب بہشت سمنا مین اوتار یعنی آواگون ثابت کرتا ہے وہ یہ دلیل لاتا ہی کہ جہان مین ایک بادشاہ ہوتا ہی ایک غریب ایک اندہا ہوتا ہے ایک لنگڑا ایک عاجز ہوتا ہے ایک طاقت والا پس ان باتون سے معلوم ہوتا ہی کہ جو کوئی دنیا مین جیسا کام کرتا ہے اوسکے موافق دوسری بار اوتار پاتا ہے تاکہ لوگ اپنا بدلہ پاوین اور

اور اگر یہہ نہو تو اللہ تعالیٰ پر ظلم ثابت ہو جاوے کہ بیگناہ بے تقصیر ایک کو بادشاہ کرتا ہی ایک کو غریب عاجز
کرتا ہی شنکراچارج بیاس کے کلام کو دلیل لاتا ہے اور کہتا ہے کہ اوتار نہین ہے اور جواب دیتا ہے کہ اللہ
تعالیٰ قدرت والا حکمت والا ہے جو چاہتا ہے سو کرتا ہے تو نہین دیکھتا کہ بڑہئی ایک درخت کی ایک لکڑی
سے بادشاہ کا تخت اور تابوت کا تختہ اور دروازہ کا تختہ بناتا ہے اور کمہار ایک مٹی سے بادشاہ کا
پیالہ اور فقیر کا پیالہ بناتا ہے پھر اُس لکڑی نے اور اُس مٹی نے کیا نیکی اور بدی کی تھی جسکا بدلہ پایا
کہ وہ بادشاہ کا تخت ہوا اور اِس لکڑی نے کیا بدی کی تھی کہ تابوت کا تختہ اور دروازے کا تختہ ہوا
اور اُس مٹی نے کیا نیکی کی تھی کہ کوزہ بادشاہ کا ہوا اور اِس مٹی نے کیا بدی کی تھی کہ پیالہ فقیر کا ہوا
اور اُس تختہ نے کیا نیکی اور بدی کی تھی جسکا بدلہ پایا اور یہ بھی کہتا ہے کہ اول پیدائش مین جب کوئی
موجود نتھا لوگون نے کیا نیکیان بدیان کی تہین کہ ایک انسان ہوا اور ایک فرشتہ ایک جانور اس سے
معلوم ہوتا ہی کہ آواگون اپنی عقل سے کہتے ہین انکو کچھہ خبر نہین ہے دوسرا اشلوک کتاب کمانجال مین
اوتنان چارج جمن کی بات کو رد کرتا ہے جمن کہتا ہے کہ ہم پیدا ہونا نہین مانتے روح ہمیشہ سے ہی
اسکو کسینے پیدا نہین کیا ہے خود بخود آتی ہے اور جاتی ہے اوتنان چارج اس بات کو رد کرتا ہی اور
کہتا ہی کہ تو بولتا ہے مخلوق آتما اور پرم آتما سو مراد آتما سے روح ہی اور پرم آتما سے مراد خدای
قدیم ہے اور تو کہتا ہی کہ جہان مین جو چیز ہے ظاہر مین ایک چیز سے پیدا ہوتی ہے اور ہمکو اور تمکو یہہ
قدرت نہین ہی کہ تمام جہان کو یا اپنے تئین پیدا کرین اور اگر تو کہے کہ ہر چیز خود بخود پیدا ہوتی ہے
یہہ بھی غلط ہی کیونکہ اگر خود بخود پیدا ہوتی کسی چیز کا حال بدل نجاتا ہر چیز اپنے تئین قائم رکھتی
اور فنا نہوتی اور جب اوسکا حال بدلتا ہی اور فنا ہوتی ہے تو معلوم ہوا کہ ایک پیدا کرنیوالا ہی کہ جو سبکو
پیدا کرتا ہے اور فنا کرتا ہے اگر تو کہے کہ ہر چیز کا بدلنا زمانے کی تاثیر سے ہی ہم کہتے ہین کہ جو شخص کہ
پیدا کرتا ہے اور فنا کرتا ہے اُسکو علم اور قدرت چاہیئے اگر زمانہ مین یہ بات نہین ہے تو وہ پیدا
کرنیوالا کیون ہوگا اور اگر ہے تو تونے نام مین غلطی کی ہے ہم اوسی کو پیدا کرنیوالا کہتے ہین جسکو
تو زمانہ کہتا ہے پس اس سے ثابت ہوا کہ اوتار نہین ہے اشلوک تیسرا قول جایپال کہیسر اور بیاس کا
بیدانت مین تیسرے چرن مین پایا جاتا ہے اور جمن اور گوتم کا رد کرتا ہے یہہ لوگ آواگون والے
مین اوتار ثابت کرتے ہین اور کہتے ہین کہ بدلا نیکی اور بدی کا دنیا مین ہوتا ہی اس وہم سے انہون نے
مذہب آواگون کا اختیار کیا ہی اور جیپال اور بیاس کہتے ہین کہ انہون نے غلط سمجہا ہے بدلا
نیکی اور بدی کا سرگ اور نرگ ہی یعنی بہشت اور دوزخ جب بدلا نیکی اور بدی کا وہان پاوے گا

تو اس جہان مین اُس روح کو دوسرے قالب مین آنا کسو سطح ہوگا یقین ہے کہ نیکی اور بدی کا بدلا پانا بہشت
اور دوزخ مین ہی جب یہان بدلا پایا تو پہر موقوف ہوگیا اور یہ تخم کوئی چیز نہین اوگتی ان باتون مین
آواگون کو خوب رد کیا ہی اور اونکی قوم مین بیاس اور جیپال مجتہد بھی تھے اور اللہ کی راہ کے چلنے والے
بھی تھے تمام ہوا کلام مولانا عبدالرحمن چشتی کا **فائدہ** جو کوئی آواگون والا یون کہے کہ بدلا نیکی
اور بدی کا فقط دنیا ہی مین ہے بہشت اور دوزخ کچہہ نہین ہے وہ بیشک کافر ہی اور جو کوئی کہے کہ آواگون بہی ہے
ہے اور پہر قیامت مین بہی بدلا ملیگا تو یہ بات ہوسکتی ہے مرزا مظہر صاحب نے اپنے مکتوب مین لکہا ہی
کہ آواگون کے عقیدے لینے کفر نہین لازم آتا ہے جناب سید اشرف جہانگیر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مکتوب
مین لکہا ہی کہ تناسخ کے یعنی آواگون کے ثابت کرنیکی دلیلین کچی ہین اور اُسکے انکار کرنیکی دلیلین
بہی کچی ہین **فائدہ** قرآن اور حدیث مین آواگون کا کہین بیان نہین ہے اور صاف صاف
انکار بہی نہین ہے اسکی حقیقت اللہ ہی جانے **بیان جہاد کا** جا بال اُنکہد اتہربن بید مین ہے
کہ چہتری کیا کام ہے سلیشر باندہنا اُسکو واجب ہے کہ جو دشمن گیان کا ہوا اوس سے سنمکہہ ہوکر جد کرے
اور رہتی اور حق کو کسی حال مین ہات سی ندے اسحالت مین جو زخم اوٹہائے یا جان سی مارا جاوی
سبب نجات کا ہی کرشن گیتا کے دوسرے ادہیا مین ہی کہ جب ارجن الفت اور شفقت سی چشم نم ہوا
کرشن نے کہا کہ کدورت سے کمبختون کی یہ حالت ہوتی ہی ایسی سمجہہ سے نہ بیکنٹہہ ملتا ہی نہ ایمان
ہوتا ہی اگر اپنے دہرم کو نگاہ کرے وقت جنگ کے میدان مین پیٹہہ دکہانا بیجا ہے اسوقت تجہی
بہشت بے طلب ملتی ہے غنیمت سمجہہ اس فعل سے تنزل نہ ہوگا اور نہ گنہگار ہوگا اور مرگ کے خوف سے
آزاد ہوگا اور مہابہارت پرب بارہوین مین حال مرتہہ کا لکہا ہے کہ ہوا سے دیوتون نے فریاد
کی اور کہا کہ نام اوسکا مرتہہ ہے اللہ کے حکم سے تجہکو زمین مین حکومت کرنا چاہیئے کہ تو ظالمون
کے شر کو دفع کرے اور خلق کو اللہ تعالی کی تابعداری کی راہ بتاوے اور جو کوئی اوسکے کہنے سی
منہہ موڑے تو اُسکا سر تن سے اُتارے اوسی پرب مین ہی کہ راجہ بہرتہہ کے باپ نے جب خدائی کا دعوی
کیا اپنی تصویرین بناکر لوگون کو دیدین کہ اُن مورتون کو وہ پوجین ایک مدت کے بعد راجہ
بہرتہہ حاکم ہوا اوسنے تمام خلق کو اللہ کے پوجنے کا حکم کیا اور جو کوئی اسبات کو نہ مانتا تہا
اُسکو وہ قتل کرتا تہا اور فرما دیا کہ اون تصویرون کو جہان پاوین توڑ ڈالین اور جلادین
مہابہارت کے سانت پرب دوازدہم مین لکہا ہی کہ راجہ بہرتہہ کو اللہ تعالی نے حکم عام دیا
کہ لوگون کو میرے پوجنے کیلئے بلاؤ اور جو نمانے اُسے قتل کر اور شنکر اچارج جو بکرماجیت کے بعد

ہوا اُسنے پوتھی مین صاف لکھا ہی کہ توحید یعنی اَللہ کا اکیلا ہونا اس بات کے نہ ماننے پر آدمیون کا مار ڈالنا
درست ہے **بیان جانورون کے ذبح کا** مہابہارت مین تیسری فصل سانت پرب ۱۳ مین
لکھا ہی کہ گوشت جانورون کا جنکے قتل کرتے وقت بید پڑہتے رہین وہ پاک ہی جو کوئی اُسکو
کھاوے وہ اونمین داخل ہے جنہی جانورون کا کہانا چہوڑ دیا اور جس جانور پر بید نہ پڑہا ہو اُس کا
گوشت درست نہین ہی اسرپ اونکہد رکہہ بید مین ہے کہ جن جانورون کے تلے کے دانت ہین
اور اوپر کے نہین وہ خوراک ہین جن جانورون کے دونون طرف کے دانت ہین وہ کہانیوالے
ہین مہابھارت اشمید پرب مین ہی کہ راجہ جدہشتر نے اشمید جگ کیا تہا اُسکے مہتمم سری کشن جی
تھے اونہون نے بیاس جی کے مشورے سی اور بہی رکھیشرون کے مصلحت سی گہوڑا قتل کیا اور کباب
بہونے اور کھلائے اور مہابہارت کی فصل تیسری پرب ۱۲ مین ہی کہ بھیکم تپامہ نے جانورونکا
مارنا اور اُنکا گوشت کھانا درست کہا ہی بن پرب مہابہارت مین ہی کہ پانڈو لوگ جنگل مین شکار
کرتے تھی اور ہرن اور خرگوش اور دراج وغیرہ کو شکار کرتے تہی اور پرب ۱۲ مہابہارت مین ہی
کہ یہ جو لوگ کہتے ہین کہ جانورون کو ایذا دینا منع ہی ایسا نہین ہے جو جانور جگ مین مارا جاتا
ہے وہ جانور صاحب جگ کے ساتہہ سرگ مین جاتا ہے اور اجنبی عورت سے صحبت کرنا اور شراب
کا پینا صاف صاف بید مین حرام ہے مہابہارت پرب اول سے ثابت ہی کہ شراب پینا اول او
برہمنون کے واسطے درست رہا شکر دیوتا نے اُسکو حرام کردیا اور کہا کہ یہ شراب جو کوئی کہاتا ہی
اوسکی عقل جاتی رہتی ہے بعد اسکے جو برہمن شراب پئیگا اُسکا کیا سب اکارت جائیگا اور وہ دوزخ
مین جائیگا **بیان نکاح کا** کرشن جی نے میرانند سے نکاح کیا جو راجہ درودی کی بیٹی
تھی اور سورسین جو کرشن کا دادا تھا اُسکی بیٹی سے نکاح کیا اور ارجن نے کرشن کے حکم سے
سبھدرا سے نکاح کیا جو بسدیو کی بیٹی تھی جو ارجن کی مان کنتی کا حقیقی بھائی تھا اور کرشن
کی بیٹی پردمن نے کرشن کے حکم سے رکم کی بیٹی سے نکاح کیا اور رکم رکمنی کا بھائی تھا اور
رکمنی پردمن کی مان تہی اور وچیہ جو برہما کا بیٹا تھا اوسکی تیرہ بیٹیان کشب کے نکاح مین آئین
ہو مریچ کا بیٹا برہما کا پوتا تھا یعنے چچازادون مین نکاح ہوا مہابہارت کے بارہوین پرب
فصل راج دہرم مین لکھا ہی کہ بادشاہ کو چاہیئے کہ اگر کوئی عورت اپنے شوہر سے
اچھی طرح گذران نہ کرے تو بادشاہ شوہر سے کہے کہ اُسکو چہوڑ دے اددم پرب
مہابہارت مین ہی کہ بسوامتر نے گنہور اپنے شاگرد سے کہا کہ آٹھ سو گہوڑے ایسی

ایسی صفت کی لائق شاگرد نے سونچا اوّل راجہ ججاٹ کے پاس گیا جو چندبنسیون اور گورون اور پانڈون کے بڑے پردادا ہین اور کرشن جی اونکی اولاد مین ہین اونسے عرض کیا راجہ نے کہا کہ میرے پاس ایسے گہوڑے نہین نہ اتنا خزانہ ہے مگر میری ایک لڑکی خوبصورت ہی اوسکو راجہ ہرجس کے پاس لیجاؤ اور گہوڑے اوس سے لیکر اُسکے بدلے مین اُسکو دیدو گہنور نے یہی کیا راجہ ہرجس کے پاس گیا اور یہ حال کہا راجہ کے طویلہ مین دو۲۰۰سو گہوڑے اسطرح کے تہے راجہ سے اقرار ہوا کہ لڑکی کی عوض دوسو گہوڑے دے جب ایک لڑکا پیدا ہو جاوے تب لڑکی کو پہیر دے راجہ ہرجس اس لڑکی کو نکاح مین لایا اور ایک فرزند کے پیدا ہونیکے بعد اوسکو پہیر دیا گہنور نے دو۲۰۰سو گہوڑے لیکر اور لڑکی کو لیکر راجہ دیوداس کے پاس گیا راجہ دیوداس سے بہی وہی معاملہ ہوا پہر یہی معاملہ راجہ بہوج سے ہوا پہر چہہ سو گہوڑے اور لڑکی کو بسوامتر کے پاس لیگیا بسوامتر نے چہہ سو گہوڑے لے لئی اور باقی دوسو گہوڑون کے بدلے اوس لڑکی سے اپنا نکاح کرلیا جب ایک لڑکا پیدا ہوا تب لڑکی گہنور کو دی گہنور نے راجہ ججاٹ کے پاس پہنچا دی راجہ نے چاہا کہ کسی راجہ سے اوسکو بیاہ دے لڑکی نے قبول نکیا اور کہا کہ مینی چار شوہر کئے اب مین تنہائی مین بیٹہہ رہونگی اور مہابہارت سے ثابت ہی کہ یہ چارون شوہر اور چارون بیٹے جو اوس سے پیدا ہوے اور خود راجہ ججاٹ بڑے گیانی اور بیددان تہے دیکہو یہ چہوڑ دینا طلاق تہا اور دو سو گہوڑے مہر تہا مہابہارت مین رام اور راون کے قصہ مین لکہا ہی کہ جب راون سیتا سے صحبت کا طلبگار ہوا تب سیتا نے جواب دیا کہ اگر میرا شوہر زندہ نہوتا تب بہی غیر جنس ہونیکے باعث سے میری اور تیری صحبت ٹہیک نہتی چہ جائیکہ رامچندر زندہ ہین اس بیان سے معلوم ہوا کہ اوسوقت یہی بہی شوہر کے مرنے کی بعد دوسرا شوہر کرنا درست تہا اودم پرب مہابہارت مین ہی کہ کنتی نے کرشن سے کہا کہ مین سورسین کے گہر مین پیدا ہوئی اُسنے مجہی راجہ بہوج کو دیا وہان سے مین راجہ پانڈ کے گہر مین پڑہی براس جی کا مجہودری سے نکاح ہوا اور بیاس جی اوس سے پیدا ہوئے اور مہابہارت سے ثابت ہی کہ وہی مجہودری راجہ سنتین کے نکاح مین آئی

## کاملون کا آسمان پر جانا

مہابہارت بن پرب تیسرے مین ہی کہ ارجن آسمان اور سرگ مین گئے اور فصل موجہہ دہرم مین ہی کہ ایک برہمن نے تہوڑی فرصت مین تمام ملک اور جہان کی سیر کی اور ایک دفعہ آفتاب مین وطن لیا اور لکہا ہے کہ سکہدیو جی نے آکاس کے سیر کی اور چشمہ گنگ کا جو ہوا مین جاری ہے اُسکو طے کیا اور الله تعالی تک پہنچا آدیرب مین ہی کہ ایک برہمن تہا گنگم نام اگر ارادہ کرتا تہا آسمان پر جاتا تہا۔

جوگ بشست مین ہی کہ بشست نے کاک بھنڈ سی کہا کہ اب تمسے رخصت ہوتا ہون اور آسمان کو جاتا ہون کاک بھنڈ ایک جوجن راہ بشست کے ہمراہ پہنچانے کو گئے یہان سے ہندوُون کا جواب ہو گیا جو ہمارے حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے معراج کو محال جانتے ہین **ذکر طوفان کا** مہابہارت کے بن پرب مین ہی کہ راجہ منُ اللہ کی عبادت مین رہتے تہے ایک دن کسی پانی کے کنارے پر نہانے کو تشریف لیگئے ایک مچہلی ہی اُسکا بڑا قصہ لکہا ہے اوسنے کہا کہ بڑی کشتی بنا ایک سال کے بعد دنیا مین بڑا طوفان ہوگا راجہ منُ نے ہر جانور کا ایک جوڑا کشتی مین بیٹہا لیا اور پودے درختون کے ساتھ لیئے لیئے سانت پرب فصل دہرم پرب مین ہے کہ راجہ منُ دہ ہین جنکی نسل مین آدمی ہین دیکہو یہہ تیا صاف حضرت نوح علیہ السلام کا ہی کہ بعد طوفان کے پہر اونکے سوا کسی کے نسل باقی نہین رہی اب سب آدمی اونہین کے نسل مین ہین **قصّہ راجہ رامچندر جی کا** اس قصہ مین کئی مطلب مین بہت بڑا مطلب یہ ہے کہ ہندو لوگ دل کی آنکہین کہول کر دیکہین کہ راجہ رامچندر اللہ کے بندے تہے خدائی کی کوئی بات اُنمین نہین تہی کوئی بات جانتے تہے کوئی بات نہین جانتے تھے جو کام اللہ اون کے ہاتہ سے لیتا تہا وہ کام کرتے تہے اور جو کام اللہ اُن کے ہاتہ سے نہین لیتا تھا اوس کام مین عاجز تہے ظفر مبین مین ہے کہ مہابھارت درونہ پرب مین لکہا ہے کہ بیاس نے جدہشتر سے کہا کہ ابہمن اگلے راجاؤن سے کیا نسبت رکھتا تھا جب انکو اللہ نے دنیا مین نہین رکہا تو اور کون رہ سکتا ہی اون راجاؤن مین سے راجہ رام ہین جنہنے راون کو مارا سوط اللہ البجار مین مہابہارت سی قصہ رام اور راون کا یون لکہا ہی کہ راون نے نارنج سے کہا کہ تو سونیکے ہرن کی صورت بنجا جب وہ عورت یعنی سیتا تجکو دیکہی گی اپنے خاوند سے کہیگی کہ اس ہرن کو پکڑ لے جب اُس کا خاوند اُس کے پاس سے جاوے گا مین اوس وقت اس عورت کو پکڑ لونگا نارنج ہرن کی صورت بنکر سیتا کے سامنے گیا سیتا نے رامچندر سے کہا کہ اس ہرن کو پکڑ کر مجہے دے رامچندر نے لچہمن کو سیتا کی نگہبانی کے واسطے چہوڑا اور آپ ہرن کے پیچہے روانہ ہوئے ہرن نے فریاد کی اور نام سیتا اور لچہمن کا زبان سے لیا اور فریاد سیتا اور لچہمن کے کان تک پہونچی سیتا نے لچہمن سے کہا کہ اپنے بہائی کی خبر لو لچہمن نے کہا تہوڑا صبر کرو مگر عورتون پر نادانی غالب ہی سیتا نے کہا کہ اگر تم نہ جاؤگے تو مین اپنے تئین ہلاک کر ڈالونگی لچہمن رام چندر کے ڈھونڈہنے کو روانہ ہوئے اوسی وقت راون ایک فقیر کی صورت

بنکر سیتا کے پاس آیا سیتا فقیر جان کر اُسکے پاس کچھہ لیگئی اُسنے کہا کہ مَین لنکا کا راون ہون
اور اپنی اصلی صورت دکھا کر فریب کی باتین کین سیتا نے کہا کہ اگر آسمان زمین ہو جاوے اور
زمین آسمان ہو جاوے تو بھی یہ نہین ہوتا کہ مَین رامچندر کے سوا کوئی اَور خاوند کرون راون
اوس کے بال پکڑ کر اپنے کندھے پر ڈال کر لنکا کی طرف روانہ ہوا اتنے مین لچھمن رامچندر
سے ملے رامچندر نے اونکو بہت ملامت کی کہ اس جنگل مین جو دیو اور دیتون سے بھرا ہوا
ہے سیتا کو تمنے اکیلا کیون چھوڑ دیا رامچندر کے دل مین پریشانی اور بیقراری پڑی اور
دل مین سونچا کہ سیتا پر کچھہ مصیبت پڑے گی جب منزل پر پہونچے سیتا کو نہ دیکھا لچھمن کو
جھڑکا اور ہر طرف دیکھا ایک گدہ کو دیکھا اونکو گمان ہوا کہ شاید یہی گدہ لیگیا ہو اوس
گدہ نے کہا کہ راون سیتا کو لیگیا اور مین اپنی طاقت بھر اوس سے لڑا اوسنے مجھکو تلوار
سے مارا اور یہ حال کر دیا جب رام اور لچھمن آگے چلے لبوالس گندہرپ سے یعنی فرشتے سے
ملے فرشتے نے فرمایا کہ مَین تمکو نصیحت کرتا ہون کہ آگے جو آپ جاتے ہین وہان ایک تالاب
ہے اور اوس کے پاس ایک پہاڑ ہے وہان ایک بندر ہے سکریو نام اوس کی عورت کو اوس کا
بھائی لے گیا ہی اوس بھائی کا نام بال ہے آپ اُس کی عورت کو اسکے بھائی سے چھین کر
اوسکو دیدیجئے اوسکے پاس زبردست بندرون کا لشکر ہے وہ اونکو بُلا کر راون سے
لڑیگا اور آپ کی بی بی کو چھوڑا لیگا رامچندر اور لچھمن دونون تالاب کی طرف روانہ
ہوئے رامچندر راستہ مین سیتا کو یاد کرتے جاتے تھے اور روتے جاتے تھے جو درخت
اور پہاڑ سامنے آتا تھا اوس سے کہتے تھے بھلا سیتا یہان آئی ہوگی اوس پہاڑ اور
اوس درخت سے پوچھتے تھی کہ تمکو کچھہ سیتا کی خبر ہے لچھمن نے رامچندر سے کہا کہ آپ
راجہ جسرتھ کے بیٹے ہین اگر ان محنتون کی طاقت نہ تھی تو جسوقت بھرتھ اور سب بزرگ
آپ کو بُلاتے تھے اوس وقت اون کی نصیحت ماننی چاہیئے تھی اَب وقت بیطاقتی اور
بیقراری کا نہین ہے جب آگے بڑھے سکریو آگے بڑہ کر لینے کو آیا اور بڑی تعظیم سے
اپنے مکان پر لے گیا اور احوال پوچھا رامچندر بولے کہ میری بی بی سیتا کو راون لیگیا ہے
مَین چاہتا ہون کہ لنکا مین جاؤن اور اپنی بی بی کو چھوڑاؤن سکریو نے کہا کہ
مجکو بھی یہی حال دربیش آیا ہے میری بی بی کو بھی میرا بھائی بال لیگیا ہے رامچندر بولے
کہ مین تیری بی بی کو بال سے چھڑا لونگا سکریو نے کہا کہ اگر آپ یہ کام کرینگے تو

مین سارے لشکر سمیت آپکے ساتھہ رہونگا کہ آپ کی بی بی کو اوس سے چھڑاؤن جاسوسون نے
بال کو خبر پہونچائی کہ رامچندر آئے ہین اور سکریو کو بادشاہ بنایا ہے سکر تو بال کے ساتھہ لڑنے
لگا آپسمین اتنے لڑے کہ خون مین ڈوبگئے رامچندر پہچانتے نتہی کہ بال کون ہے اور سکریو
کون ہی جب ہنونت نے جانا کہ رامچندر بال کو اور سکریو کو نہین پہچانتے ہین سکریو کے پاس
ایک کمند تھی کہ وہ بال کی گردن مین ڈالدی اوسوقت رامچندر نے جانا کہ یہہ بال ہے ایک
تیر بال کو مارا بال گرپڑا اوسوقت وہ رام رام کہتا تہا اوسوقت رامچندر کو معلوم ہوا کہ
بال میرے خالص دوستون مین سے تہا اوسکے مار ڈالنے سے نہایت پشیمان ہوئے
پہر موسم برسات کے آجانے کے باعث سے رامچندر اور لچہمن وہان ٹہرے رہی اور جب
راون سیتا کو لنکا مین لیگیا سیتا نہایت غم مین رہتی تہی سونا اور کھانا چہوڑ دیا تھا
دیوون کی عورتین سیتا سے کہتی تھین کہ تو اون سے کیون نہین راضی ہوتی اور چین
کیون نہین کرتی سیتا کہتی تہی کہ اپنی خوشی سے تو سوا رامچندر کے مین کسی سے راضی نہین
ہونگی راون اچہے اچہے کپڑے پہن کر سیتا کے سامنے آیا اور کہا کہ میری تمام عورتون
کی سردار مندوری ہی اب مین دل وجان سے تجکو چاہتا ہون اگر تو تابعدار ہوجاوے
تو تیرا رتبہ مندوری سے زیادہ ہوجاویگا سیتا نے کہا کہ تیرا باپ لسبر دا نواسہ
برہما کا ہے اور زمانے کا پاکیزہ شخص ہے اور تیرا بھائی کبیر بھی نیک بخت ہے سب کو
پاک نگاہ سے دیکھتا ہے تو باپ اور بہائی کی راہ چہوڑ کر مجکو بری نگاہ سے دیکھتا ہی
پس تو کس راہ سے اپنے تئین حکومت والا کہتا ہے بہلا یہہ درست ہے کہ بادشاہ
لونگی اور لوگون کے گہروالون کی طمع کرین اوسوقت سیتا دامن کو منہہ پر رکھکر
ہائے ہائے کرکر روئی اور فریاد اور شور مچایا اس چار برس کی مدت مین راون ہر روز
سیتا کو پیغام بہیجتا تھا اور اوس کو فریب دیتا تہا کہ شاید تابعدار ہوجاوے وہ کسیطرح
نہین مانتی تہی بعد اوسکے ہنونت سیتا کی تلاش مین لنکا مین پہونچا اور سیتا کے پاس
آیا اور سیتا کو رامچندر اور لچہمن کی اور لڑائی کے ارادے کی خبر پہونچائی سیتا نے
اپنی پیشانی سے ایک لعل ہنونت کو دیا کہ یہہ لعل رامچندر کو دیجیو کہ میری نشانی
رکھے پہر رامچندر نے بال کے بیٹے کو ایلچی کرکے کسیطور پر راون کے پاس بہیجا اور بال
کے بیٹے نے راون سے کہا کہ سیتا جو رامچندر کی بی بی ہے تو اوسکو زور سے اور

دغا سے لایا ہی اگر تو سیتا کو بہیجدے تو مجکو تجہسی کچہہ کام نہین ہے اور نہین تو تجکو اور تیرے
لشکر کو ہم تلوار سے قتل کرین گے جب راون سیدھی راہ پر نہ آیا دونون طرف سے
لڑائی کی فوجین درست ہوئین لڑائی مین میگناد جو راون کا بیٹا تھا لگاہ سے غائب
ہوگیا اور ہوا مین چلا گیا وہان سے رامچندر کے لشکر پر تیر پہینکتا تھا رامچندر کی فوج مین
سے بہتون کو قتل کیا اُسکو کوئی نہین دیکھتا تھا جب تیر رامچندر اور لچھمن پر ہر طرف سے
تیر برسنے لگے ہوا اور بہبکن اور اور بہادر بندر اون کے آس پاس ہوکر نگہبانی کرتے تہے
اور جب اُنہون نے رامچندر کو گہبرایا ہوا پایا سب سرداروں نے رامچندر کو تسلی دے
اتنے مین میگناد نے تیر پہینکا کہ سوا بھیکن کے سب بیہوش ہوگئے بھیکن نے رامچندر
سے کہا کہ تمکو کیا ہوا تم آور دن کی طرح پر نہین ہو تم اپنے ہوش درست رکھو رامچندر
اوس کی بات سے ہوش مین آئے جس طرح کوئی سوتے سونے جاگتا ہے بھیکن نے ایک
تیر اوٹھایا کہ اس تیر مین یہہ خواص تھا کہ اگر اُسکو پہینکین تو جو چیز چھپی ہو وہ ظاہر
ہوجاوے رامچندر نے اوس تیر کو لیا میگناد نے جب دیکھا کہ مین چھپا نہین رہ سکتا
ہون اوس جگہ سے ہٹ گیا جب رات ہوئی میگناد نے ایک نیزہ لچھمن کے سینہ پر
پہینکا لچھمن بیہوش ہوکر گر پڑے راجہ رامچندر نے لچھمن کا سر گودہ مین رکھکر رونا
شروع کیا اور کہا کہ مین اب مرتا ہون کیونکہ اوسکی جدائی سے مر جاؤنگا اور
سیتا میرے فرق مین جان دیگی اور یہہ بندر پہاڑون مین اور مضبوط جگہون مین
پناہ پکڑینگے افسوس بھیکن پر کہ میرے واسطے اپنے رشتہ دارون سے جدا ہوا مجکو
یہ غم ہی کہ اوس کا حال کیا ہوگا دو شخص بندرون مین سے کہ علم طب سی خوب خبردار تھے
اونہون نے لچھمن کے پاس آکر کہا کہ ایک دوا ہے مرت سنجیونی اگر اس رات مین سورج
نکلنے سے پہلے اس دوا کو لاوین اور لچھمن کے زخم پر چھڑکین اوسی وقت بحال ہوجاوین
ہنومنت اوس کو لایا اور لچھمن کے زخم پر چھڑکا لچھمن اوسی وقت زندہ ہوگئے۔
رامچندر نے ہنومنت کی بہت تعریف کی بعد اوس کے لچھمن اور میگناد مین بڑی لڑائی
ہوئی آخر کو لچھمن نے میگناد کو مار ڈالا راون خود لڑنے کو آیا اور اپنے لوگون سے
کہا کہ یہہ لوگ سیتا کے واسطے ہم سے لڑتے ہین اور سیتا کسی طرح تابعدار
نہین ہوتی تو ہم پہلے سیتا کو مار ڈالین تب وہ سیتا کے مار ڈالنے پر مستعد ہوا

سیتا مین یہہ خواص تھا کہ جو کوئی بدنیت سے اوس کے آگے جاتا تھا جب اوس کو دیکھتا
تہا اوس کو اتنی طاقت نہین رہتی تہی کہ اوس سے بدی کرے راون جب اوسکے نزدیک
گیا اوس کا ہاتھہ نہ چل سکا کہ اوس کو قتل کرے انند دیو نے راون سے کہا کہ سیتا صورت
دیوتا کی ہے اوس نے اس بھیس مین ظہور کیا ہے تو ہرگز نادان اور بے عقل مت بن اگر
تجھہ مین کچھہ مردانگی ہے تو اوس کے خاوند کو قتل کر پھر تو جو چاہے اوس سے کر تب راون
خود لڑنے کو آیا اودہر سے دونون شہزادے خود لڑائی کے میدان مین آئے اور اپنی
بہادری دیکھلائی اتنے مین اندر کا پہل بان اندر کے حکم سے ارابہ رامچندر کے پاس
لے گیا رامچندر نے سوچا کہ شاید یہہ فریب راون کا ہو بھیکن نے کہا مین سب کام
راون کے جانتا ہون یہہ ارابہ اوس کا نہین ہے آپ اوسپر سوار ہون پھر لڑائی مین
راون نے رامچندر پر ایسا تیر پہینکا کہ سردارون کے سوا سارا لشکر رامچندر کا بھاگا
آخر کار رامچندر نے ایک تیر راون کے سینہ پر مارا تو اوسکو ارابہ اور تمام اسباب
سمیت جلا دیا اور اوس کا کام تمام کیا جب راجہ رامچندر راون کو قتل کر کے لنکا
مین گئے سیتا کو دیکھا کہ میلے کپڑون سے خاک مین بھری ہوئی ہے نشانیون
سے پہچانا کہ کسی نے اوس مین دخل نہین کیا ہے اور انند دیو سے بہی اوس کے
پاکی کا حال سُنا مگر آزمانے کے واسطے سیتا سے کہا کہ اگرچہ مین نے تیرے واسطے
اتنی محنت کی اور اتنے لوگ مارے گئے ہین مگر تو دیوؤن کے گھر مین گئی مجکو
تجھہ سے کچھہ کام نہین سیتا نے جب یہہ سُنا بیہوش ہو کر گر پڑی پہر تھوڑا
ہوش آیا اور اوٹھی اور کہنے لگی کہ مین تمہارے سوا دوسرے کو نہین جانتی
ہون رامچندر نے کہا کہ تیرے اس کہنے سے میرے دل کو تسلی نہین ہوتی مگر یہہ
کہ تو قسم کھاوے کہ تو سچی ہے سیتا اس بات سے خوش ہوئی اور کہا کون سہی
قسم کھانا چاہیئے جس مین تمہارے دل کو تسلی ہو راجہ رامچندر نے کہا کہ اگر تو آگ
کے اندر جاوے اور آگ تجکو نہ جلاوے تب میرے دل کو تسلی ہو بعد اوس کے
آگ بھڑکائی اور سیتا نے آگ کے کنارے پر آکر کہا کہ اے سورج اور اے چاند اور
اے رات اور دن اور اے آسمان اور زمین اور اے وہ لوگو جو اس مین رہتے
ہو میرے گواہ رہو اگر رامچندر کے بعد مجکو کسی کا خیال آیا ہو تو مین تم سے

چاہتی ہون کہ اَللہ تعالیٰ سے مانگو کہ آگ مجکو جلا دے پھر وہ آگ کے اندر آئی آگ
اس قدر سرد ہو گئی کہ اوس کی سردی سے بندرون کو ایذا پہونچی اور سیتا آگ
سے سلامت نکلی رامچندر نے سر آگے ڈال لیا اور سُنتے تہے کہ لوگ سیتا کو کیا
کہتے ہین سُنا کہ سب کہہ رہے تہے کہ سیتا کی پاکی پر رحمت ہو بعد اس کے ہوا آدمی
کی صورت بنکر رامچندر کے پاس آئی اور کہا کہ سیتا جو کچھ کہتی ہے اوسکی طرف سے کسی
طرح پر دل مین بُرا خیال مت کرو کہ اَللہ تعالیٰ کی درگاہ مین گنہگار ہو جاؤ گے بعد اوسکے
برن جو پانی کا موکل ہے اوس نے بھی حاضر ہو کر سیتا کی پاکی پر گواہی دی پھر برہما
حاضر ہوئی رامچندر اور جتنے لوگ حاضر تھے سب تعظیم اور ادب سے اوٹھ کھڑے
ہوئے برہما نے رامچندر سے کہا کہ بُرا گمان سیتا پر مت لگاؤ مینے اَللہ تعالیٰ سے
مانگا تہا کہ تمکو اَللہ تعالیٰ توفیق دیوے کہ راون کے شر کو اللہ کے بندون پر سے
دفع کرو اور سیتا کو راون میری دُعا سے لے گیا تہا کہ لنکا مین تمہارے آنے کا یہہ
باعث ہووے اور راون طرح طرح کے عذاب سے مارا جاوے بعد اس کے
راجہ جسرت اپنی صورت مین آئے اور کہا مجکو پہچانتے ہو رامچندر نے جب خوب
طرح دیکھا اپنے باپ کو پہچانا بس باپ کے قدمون پر گر پڑے راجہ جسرتھ نے کہا کہ
اس عورت کی برکت تھی کہ مجکو بہشت مین لے گئی خبردار سیتا پر بُرا گمان مت کیجیو
مارکنڈی نے جب یہہ قصّہ تمام کیا راجہ جدہشتر سے کہا کہ جو محنت راجہ رامچندر پر
آئی ہے تم اوس کی بہ نسبت راحت اور فراغت مین ہو جان لو کہ محنت کے بعد
راحت بھی ہے پھر لکہا ہے کہ رامچندر نے ایک شخص سے کہا کہ لوگ ہم کو کیا کہتے
ہین وہ بولا کہ لوگ کہتے ہین کہ سیتا کو راون پکڑ لے گیا اور رامچندر نے بے تحقیق
پھر اوس کو اپنے گھر مین رکھ لیا یہہ سُنکر رامچندر نے سیتا کو نکال دیا وہ حمل سے
تھی اوس کو ایک جنگل مین چھڑوا دیا ایک درویش نے اوس کی خدمت کی اوس سے
دو لڑکے جوڑوان پیدا ہوئے اون کو سپاہ گری سکھلائی پھر جب رامچندر نے
اسمید جگ کیا تو جگ کا گھوڑا اوس جنگل مین ہو گذرا وہان دونو شہزادے شکار
مین مشغول تھے اونہون نے اوس گھوڑے کو پکڑ لیا اور تمام فوج کو شکست
دی جب راجہ بھرتھ اور چھمن اور سردار اس گھوڑے کے لینے کے واسطے

فوج لیکر آئے اون دونون بہادرون سے سامنا دگرسکے اور اونکے ہاتہون سے قتل ہوگئے اور راجہ رامچندر بھی اون کے ہاتہون قتل ہوئے اور فوج بھاگی آخر کو سیتا نی دریافت کیا کہ بیٹون نے باپ ہی کو قتل کیا تو وہ بہت غمگین ہوئے اور بیٹون کو ملامت کی دوسرے جگہ اون دونون بیٹون کا نام لَو اور کُش لکہا ہے پہر لکہا ہے کہ ایک رکھیشر نے دُعا کی اور پانی پڑہ کر سب لاشون پر چہڑکا اوس کی دُعا سے وہ زندہ ہوئے پہر اُن بزرگ نے رامچندر اور سیتا مین صلح کروانا چاہا سیتا کو نہایت رنج تھا وہ راضی نہ ہوئی تب اون بزرگ نے فرمایا کہ اگر تو نہ مانے گی تو ابہی تجہہ کو بد دُعا دونگا لاچار ہو کر سیتا راضی ہوئی اون بزرگ نے فرمایا اے رامچندر یہہ بات ہمکو بہت بُری لگی تمہاری عقل پر کیا آفت آئی تہی کہ تمنے سیتا کو بے قصور نکالدیا راجہ صاحب سمجھی کہ مجھسے یہہ حرکت بیجا ہوئی سیتا کو نہایت عاجزی اور خوشامد سے منالے گئے اب سمجہنا چاہیئے کہ اس قصّہ مین ہر ہر جگہہ پر ظاہر ہے کہ راجہ رامچندر کوئی بات جانتے تھے کوئی بات نہین جانتے تھے اور لوگون کے سمہانے سے سمجہتے تھے بار بار بہت کامون مین عاجز ہوجاتے تہے جب قتل ہوئے دوسرے شخص کی دُعا سے اللہ نے اون کو زندہ کیا بیشک وہ اللہ کے بندے تھے **فائدہ** مسلمانون کو لازم ہے کہ راجہ رامچندر اور کہنیا جی وغیرہ اگلے بزرگون کے بُرا کہنے سے توبہ کرین اور یہہ جو ہندو لوگ ہین یہہ اونکو خدا سمجہہ کر پوُجتے ہین ان کی میلون سے اور ان کے تماشون سے اور انکی رسمون سے لاکہون کوس بہاگین۔ یا اللہ جو تیرے بندون کو تجہہ سا سمجہتے ہین اور یہہ سب نشانیان دیکھہ بھال کر اپنی جہالت پر اڑے ہوئے ہین اونکو ہدایت دے اور دین محمّدی کی راہ پر اون کو قائم کردے کہ تجکو اکیلا سب کا مالک جانین اور سب کو تیرا بندہ اور غلام سمجہین یا اللہ ہم سب کو محمّدی دین پر ثابت رکھہ اور اسی دین پر دُنیا سے اوٹھا آمین یا ارحم الراحمین

---

## راجہ رامچندر کی زبانی محمّدی بشارت

شاہ عبدالحق صاحب کانپوری جو مولانا شاہ غلام رسول صاحب کے فرزند ہین اونہون نے حیدرآباد مین مجہہ سے بیان فرمایا کہ دو جوڑہ ندی جو دہ میان

رام پور اور بریلی کے ہیح وہان ایک ہندو تھا جو اپنے علوم کا عالم تھا مینے جوانی کے دنون
مین انہی علمون سے فراغت حاصل کرکے رام پور سے واپس آتے وقت اوس سے ملاقات کی
اور اوس سے کہا کہ کچھ مجکو آپ سے پوچھنا ہے اوس نے کہا کچھ دینی بات ہے یا دنیاوی
مینے کہا دینی تب اوس نے اپنی لوگون کو ہٹا دیا اور کہا کہ پوچھیئے مینے کہا کہ ہماری حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کا ذکر کہین تمہاری کتابون مین ہے یا نہین اور یہہ پوچھنا ہمارا اسواسطے
نہین ہے کہ ہمکو معاذ اللہ اون سے اعتقاد کم ہے بلکہ غیر مذہب والا اگر ہمارے دین کی گواہی
دے تو ہمکو ایک لطف زیادہ حاصل ہوتا ہے اوس نے کہا کہ تمہاری عمر تھوڑی ہی جوانی
کا وقت ہے تم سے یہہ بات پوشیدہ نہین رہ سکے گی اور مین اوندنون مین سترہ برس کا
تھا مینے کہا مین تم سے عہد کرتا ہون کہ جبتک تم زندہ رہوگے اور تمہاری زندگی کی
خبر پاؤنگا تو سوا اپنے باپ کے اور اوستاد کے کسی سے نہین کہونگا یہہ بات سنکر اوسنے
کہا اچھا مین تم کو بتلاتا ہون جو ہے بید مین اشارہ ذکر تمہارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم
کا ہے کہ رامچندر سے کسی نے پوچھا کہ کتنے درجے ہین جن کے طی کرنے سے بندہ اللہ
سے ملتا ہے اونہون نے کہا کہ چودہ درجے اوس نے کہا کہ وہ چودہ درجے آپ نے
طے کیئے ہین رامچندر نے کہا نہین کہا تم طے کروگے کہا نہین ہم اس سے آگے نہین
بڑہین گے جتنے ہین اوس نے کہا کوئی تم سے پہلے گذرا ہے جسنے یہہ چودہ درجے طے
کئے ہین کہا نہین اوس نے کہا کوئی آپ کے بعد ایسا ہوگا کہ ان درجون کو طے
کرے گا کہا ہان ایک شخص آنے والا ہے وہ یہہ سب درجے طے کرے گا مگر اب سے
بہت دور ہے اوس نے پوچھا کہ نام اوس کا کیا ہے رام چندر نے کہا کہ نام اون کا محمد
ہے اوس نے کہا وہ کہان پیدا ہونگے رام چندر نے کہا کہ ایک تھہرون کے ملک
مین پیدا ہونگے اور کھجورون کے شہر مین جاکر رہینگے اور وہین ہی اونکا دین
ساری دھرتی پر پھیلیگا اور ہو کچھ وہ کہینگے اللہ وہی کریگا جو انکی دین کو بگاڑیگا وہ بیکنٹھ مین جائیگا
اور جو اون کے دامن کو نہ پکڑیگا یا پکڑکے چھوڑ دیگا وہ نرگ مین جائیگا اوس نے
کہا اون کا لباس اور خوراک کیا ہوگا رام چندر نے کہا اون کی خوراک دودہ اور گوشت
اور شہد اور سرکہ ہے اور پوشاک اونکی دھوتی اور لنگیا ہے اور اپنے دین کو پھیلانے
کے واسطے برچھی اور تلوار کے ساتھ منکرون سے لڑینگے اور بدون عاسی ملک فتح کرینگی

مَیں نے اوس سے کہا جب تم کو ایسی معتبر خبر پہونچی تو تم مسلمان نہین ہو جاتے اوس نے کہا مسلمان ہونا دل پر موقوف ہے مَیں نے کہا کہ تمہارے دل پر ہے کہا ہے مَیں نے کہا ظاہر کیون نہین کرتے کہا تم بچے ہو اس مصلحت کو نہین جانتے ہو پھر مَیں اوس سے رخصت ہوا اور وہ ہندو غدر سے پہلے مرگیا پھر بعد غدر کے دس برس کے بعد میرا گذر اس گانو فتح پور ہنسوہ مین ہوا کہ میری بہن وہان بیاہی تھی وہان ایک شخص کو دیکھا اوسی ہندو کی وضع کا اوس کا نام سیتل تھا اوس سے اوسکا ذکر آیا اوس نے اوسکی تصدیق کی اور یہہ بھی کہا کہ اوس بید مین اس سے زیادہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی تعریف ہی اوس نے کچھہ کم تم سے بیان کی اور تعریف اون کی بہت ہے یہہ کہہ کر اوس نے بید کی عبارت پڑھی کہ وہ ہماری سمجھہ مین نہ آئی اوس کا خلاصہ اوسنے یہہ بیان کیا کہ پیدا کرنے والے نے اپنا سارا کمال اوسی پر ختم کیا ہے اور کوئے اوتار یا دیوتہ اوس سے آگے بڑھ کر کھڑا نہین ہو سکتا سب اوس سے نیچے ہین یا اللہ تیری اس نعمت کا شکر کس زبان اور کس دل سے ادا کرین کہ ایسے نبی پیارے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کی اُمّت مین پیدا کیا جس کی تعریف ہمیشہ سے ہر قوم کے سب اچھے لوگ بیان کرتے چلے آئے یا اللہ ہمکو اونکی اُمّت مین داخل رکھیو اور اونکے دین پر دُنیا سے اوٹھائیو آمین یا رب العالمین۔ ۃ۔ ۃ۔ ۃ۔

تمت

## اعلان

ازانجا کہ حق تالیف وتصنیف کتاب بشارت احمدی کا جناب مولوی عبدالعزیز صاحب مصنف کتاب مسطور نے معرفت سیّد محمد تقی صاحب خلف سیّد بخش علی صاحب بعد اخذ کاپی رائیٹ کے راقم کو ہبہ فرما دیا ہے لہذا اہل مطابع و تاجران کتب دیار و امصار کی خدمت مین گزارش ہے کہ کوئی صاحب قصد طبع نفرمائین ورنہ نقصانِ عظیم اوٹھائین گے کیونکہ یہ کتاب بموجب ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۴۷ع کے رجسٹری ہو چکی ہے۔

المشتہر سیّد علی حسین مالک مطبع یوسفی دہلی

# فہرست کتب مصنف

اس مصنف کی تصانیف سے اور کتابیں بھی ہیں بعضی چھپ چکیں اور بہت باقی ہیں
دین محمدی ۲ جزو کلمہ آمنت باللہ کے بیان میں - ایمان محمدی ڈیڑھ جزو ان لوگوں کی رد میں جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اور انجیل کو برا
کہتے ہیں تعلیم محمدی بہت مختصر ایمان کی سکہانیکی تاکید میں تحفہ محمدی ایک جزو نکاح کے وقت ایمان کے کلمے ترجمہ سمیت یا فقط ترجمہ پڑہانے
کی تاکید میں رسالہ رد کفر ۴ ورق کفر کی باتوں کے رد میں مولود شریف دس جزو اسمین اصل ایمان کا صاف صاف بیان ہے
قصیدے اور غزلیں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی تعریف میں مسمی بہ نیر محمدی ساڑہے تین جزو صلح المومنین ۲ جزو اسلامی فرقوں کی صلح
کی تاکید میں پیغام محمدی اس بیان میں کہ جناب سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم پر اللہ نے قرآن پاک کس طرح اوتارا اور آپنے اللہ کے
پیغام خلق پر کیونکر پہونچائے پچاس جزو اسکا حصہ اول ساڑہے ۱۲ جزو کا چھپ چکا ہے دوسرا حصہ باقی ہے بشارت محمدی ۵ جزو
توریت اور انجیل سے محمدی بشارتوں کی بیان ہیں - وہ کتابیں جو ابھی نہیں چھپیں وہ یہ ہیں رسالہ حفاظت قرآن ۲ جزو اس میں
کی ایک مسئلہ کی جواب میں رسالہ عصمت محمدی ۲ جزو ایک پادری کی جواب میں تعظیم التوریۃ والانجیل ۲ جزو اسمیں بیان ہے کہ کہیں کہیں تحریف ہو
ساری کتابیں نہیں بدل گئی ان کتابوں کی تعظیم بدستور باقی ہے جیسا کہ مولانا محمد امین شامی نے درمختار کی شرح میں بیان فرمایا اعجاز مسیحائی
اسمین قرآن اور حدیث میں سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے اور انکی حواریوں کی تعریفیں جمع کی ہیں آئینہ سکندری نو یا دس جزو اس بیان
میں کہ قرآن مجید میں جو ذوالقرنین بادشاہ کا ذکر ہے اوس سے مراد حضرت اسکندر رومی ہیں اس بات کو بہت روایتوں سے ثابت کیا ہے
رد نیچری ۹ جزو شرح تقویۃ الایمان اس کتاب کے ماننے والے کہتے ہیں کہ اول سے آخر تک ہر قول مصنف کا آیت حدیث ہے اور منکر کہتے ہیں کہ
اول سے آخر تک سب غلط ہے اس شرح میں ایسے ڈھنگ سے ذکر صحیح باتوں کی تقویت کی ہے اور غلط باتوں کی غلطی ثابت کی ہے رد شرک ۶ پندرہ جزو ہو چکی ہیں ابہی
کچھ مضمون باقی ہے اسمیں چہوٹے اور بڑے شرک کا ذکر ہے اور جن باتوں میں شرک نہیں ہے اور زبردستی لوگ اوسکو شرک سمجھتے ہیں ان
باتوں کا بھی بیان ہے مذہب امام ابو حنیفہ رح بڑی بڑی ۸ جزو اسمیں امام ابو حنیفہ کا کلام اور اونکے شاگردوں کا کلام اور انصاف والے حنفیوں کا کلام جمع
کیا ہے تجلی رحمانی اس آیت کی بیان میں کہ الرحمن علی العرش استوی کے ٹہیک معنی جو جناب محبوب سبحانی سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے غنیۃ
الطالبین میں ارشاد فرمائے ہیں اسکے موافق بڑے بڑے اولیا کا کلام جمع کیا ہے معجزہ محمدی تیس جزو کی قریب ہو چکی ہے ابہی بہت مضمون
[illegible] ہے اور نظر بد کا ٹوٹکا قرآن اور حدیث سے اور انکا علاج بھی قرآن و حدیث سے اور صحابیوں اور مجتہدوں اور اولیا کے کلام
سے بیان کیا ہے حج مقبول یہ رسالہ چہوٹا سا ڈیڑھ جزو کا ہے اسمیں یہ بیان ہے کہ جناب سرور عالم صلعم ارکان حج کی کسطرح ادا فرمائے اور کیا کیا فرمایا
[illegible] وسیلۃ الرزق یہ رسالہ چہوٹا سا ہے اس میں اوس رسالہ کا ترجمہ کیا ہے جسمیں مولانا جلال الدین سیوطی رح نے وسعت رزق کے دعائیں
جمع کیے ہیں فضیلۃ فاطمہ علیہا ۱۲ جزو اسمیں حدیث کی سندی کتابوں سے احوال جناب سیدۃ النساء علیہا السلام کا اور آپکے فضائل کا بیان ہے - فضائل
[illegible] ۴ جزو اسمیں ایک شخص کا جواب ہے جسنے جناب علی ابن ابیطالب علیہ السلام کے سخاوت اور شجاعت اور شب بیداری وغیرہ فضائل کا انکار کیا ہے
[illegible] جزو اسمیں احوال شہادت کا ابن کثیر محدث کی کتاب سے اور ابو مخنف کی کتاب سے اور اور محدثین کی کتابوں سے لکھا ہے شمشیر محمدی
اسمیں احوال [illegible] سالار مسعود غازی اور جناب معین الدین چشتی رح اور جناب سید اشرف جہانگیر رح کی جہاد ظاہری اور باطنی کا بیان ہے جس سے ملک میں

# اشتہار